میں مکرر عرض کرتا ہوں کہ جو کچھ میں نے بیان کیا محض لفاظی اور فضول نہ سمجھئے گا قومی ترقی اور تحصیل رزق کیلئے اس سے زیادہ بہتر طریقہ نہیں آپ حضرات کو میں یقین کیساتھ مطلع کرتا ہوں کہ میرے کلام کی تصدیق اور میرے تجربہ پر بھروسہ کرکے فی حصہ عـہ قرار دیکر اسکے حصص خریدیں اور چھوٹے سرمایہ سے ایک کمپنی قایم کرکے کام شروع کر دیا جاے کہ کانفرنس پر غیر عملی ہونیکا جو الزام ہے وہ بھی دور ہو اور قومی ترقی بھی ہو۔

میں دیکھتا ہوں صوبہ مدراس زیادہ تر اسمیں منہمک ہے۔ اور ہمارے ہی معمولی تعلیم دئے ہوئے بعض آدمی ایسے کارخانہ کھولنے میں مصروف ہیں جنکی بیحد تعریف سنی جاتی ہے۔

میرے خیال میں یہ میدان کام کرنیکا ابھی بالکل صاف اور کھلا ہوا ہے اگر آپ ادہر توجہ کریں تو بہت کچھ قومی مواد میں بڑھا سکتی ہیں۔ ابھی شکرسازی کی تواریخ کا یہ ابتدائی زمانہ ہے اگر آپنے اسکو اپنا کر لیا تو میں یقین دلاتا ہوں کہ آپ اس سے کثیر فائدہ حاصل کرینگے۔ ہم آپکو اس بات کا بھی یقین دلاتے ہیں کہ آپکا روپیہ ہم اسیوقت صرف کرینگے جبکہ ہمکو اس امر کا یقین ہوگا کہ وہ روپیہ ہماری نادار قوم کا ضایع نہ ہو جائے گا۔

میرے خیال میں اسوقت ضرورت اسکی ہے کہ گنا خرید لیا جاے اور جولائی آیندہ تک مشین منگا کر کارخانہ کھول دیا جاے اور ہمیں کافی امید ہے کہ آپ کل حضرات اور وہ لوگ بھی جو اس مبارک جلسہ میں تشریف نہ لا سکے لیکن اس خلوص فرقہ کے ممبر ہیں اس کمپنی سے ہمدردی کرکے شریک ہونگے اور ایک معقول سرمایہ فراہم کرکے اپنی قومی ترقی کی فکر کرینگے جسکا نفع انشاء اللہ بار بار آپکو حاصل ہوگا

میری مراد اس ناقص مضمون سے کارخانہ شکرسازی ہی قائم کرنیکی نہیں ہے بلکہ گھی و کھیس کے کارخانے کو جو پانچ ہزار کے سرمایہ سے قایم ہو سکتا ہے اسطرف بھی توجہ کرنا نہایت ضروری ہے۔

اس تقریر کے ختم ہونے پر حاضرین نے اپنی بیچینی ظاہر کی کہ جلد فہرست کھولی جاتی کہ مطلوبہ سرمایہ فراہم کیا جاے۔ لیکن اس تحریک کے بعد کے دو ریزولیوشن پاس ہونے سے پہلے روپیہ کا لینا اصولاً نا ممکن تھا لہذا ریزولیوشن نمبر ۹ پیش ہو کہ صاحبان ڈائرکٹر بہادر محکمہ زراعت سے درخواست کیجائے کہ وہ چند طلبہ کو حسب سفارش مدرسہ شکرسازی میں بالفعل داخل فرمادیں۔ پھر بنا پر یہ ریزولیوشن پاس ہوا کہ اب تا امید مراتب بالا کے طے کرنے

اور ان مراتب و مقاصد کو نافذ کرنیکے لئے ایک سب کمیٹی قائم کیجائے اور اسکو اختیار دیا جائے کہ لحاظ حالات متعلقہ جس قدر سب کمیٹیاں ہندوستان مین ضروری سمجھی جائین تجویز کرکے قائم کرائے جنکے چند اسماء حسب ذیل ہین۔

(۱) آنریبل راجہ علی محمد خان بہادر والی ریاست محمود آباد (۲) راجہ سید ابوجعفر صاحب بہادر (۳) مرزا محمد عباس علیخان صاحب بہادر (۴) خان بہادر سید محمد ہادی صاحب اسسٹنٹ ڈائرکٹر محکمہ زراعت (۵) یوسف حسین خانصاحب بیرسٹر۔ و دیگر سربرآوردگان قوم جنکی مجموعی تعداد ۲۲ ہے

یہانتک کارروائی ہونیکے بعد فہرست حصہ داری کھولی گئی جسمین حضرات علما کے علاوہ مسٹر یوسف حسین خانصاحب بیرسٹر لکھنؤ۔ شہنشاہ حسین صاحب وکیل ہائیکورٹ۔ آنریبل راجہ سید ابوجعفر صاحب نے پانچہزار روپیہ دئے مختصر یہ کہ بیس ہزار روپیہ مطلوب تھے اور حاضرین نے اپنی ہمت سے ۳۰ ہزار روپیہ فراہم کردئے۔ اب امید ہے کہ بہت جلد شکر سازی کا کارخانہ جاری ہوجائیگا اور قوم کو بہت بڑا فائدہ حاصل ہوگا۔

(باقی آیندہ)

## ہز آنر لفٹنٹ گورنر بہادر کا حکم متعلق کمیشن

اصلاح جلد ۱۱ کے گذشتہ نمبرونمین ہم خلاصہ کارروائی اجلاس کمیشن تحقیقات کالکھ چکے ہین کہ لفٹنٹ گورنر بہادر ممالک متحدہ نے آٹھ ممبرونکی منتخب کمیٹی جسمین دو یورپین تھے دو ہندو۔ دو سنی اور دو شیعہ مقرر کی کہ وجوہ اختلاف فریقین کی تحقیقات کرین جس سے لکھنؤ کے امن عامہ مین سال گذشتہ نہایت خلل واقع ہوا اور بہت سے فسادات پیدا ہوئے یہانتک کہ ایک شیعہ قتل ہوا۔ اور فریقین کے بہت سے لوگ قید ہوئے۔

کمیشن نے اپنے چودہ اجلاس کے بعد حضور لفٹنٹ گورنر بہادر رپورٹ کیا او سپر ہز آنر نے حسب تحریر ونقل اخبار الناظر کا صادر فرمایا

کوئی علم یا تعزیہ جسپر کوئی تحریر ہو یا ایسے علم جو معمولی علم کی صورت شکل کے نہین ہین یا وہ علم جو علاوہ امام حسین یا حضرت عباس کے اور کسی کے نام سے محرم کے سلسلہ مین نکالے جائین انکی ممانعت ہے کوئی شعر یا دوسرا طریقہ جس سے تعریف خلیفہ ابوبکر۔ عمر وعثمان کی ظاہر ہوتی ہو کوئی شخص کسی

یا کسی دوسری مسلمانوں کے جلوس کے ساتھ یا کسی ایسے جلوس کی جماعت
لت مین کسی عام مقام پر پڑھنے یا گانے کی اجازت نہین ہو جو شخص ایسا کرے وہ مجرم
تعزیرات ہند کا یا دیگر مناسب دفعہ کا مجرم ہے۔
یہ خلاصہ ہے حکم کا جس سے تمامی مومنین کو نہایت مسرت ہوگی کہ اونکی رسم عزاداری
مظلوم مین جو رخنے پیدا کئے گئے تھے بحکم گورنمنٹ نہایت خوبی سے اوسکی اصلاح ہو گئی۔
خداوند عالم ہماری اس مہربان گورنمنٹ کے عدل و انصاف کا سایہ ہمارے سرون پر ہمیشہ
روز افزون ترقی کے ساتھ قایم رکھے کہ اگر یہ گورنمنٹ نہوتی تو ہمارے مخالف آج بھی بنی امیہ
و بنی عباس کے نام لیوا ہین بلکہ اون سے دو قدم زیادہ
ہز آنر نے لکھنؤ کی پولیس کو بھی تبدیل کر دیا جسکی وجہ سے سال گذشتہ بہت سے مصائب
ہمکو سہنا پڑا۔ اور جتنے لوگ مومنین سے سزایاب ہوئے وہ صرف پولیس سابق کی کارگذاری
تھی۔ ورنہ شیعہ اور مجرم قرار پائین نا ممکن ہے۔
ہم اپنے تمامی برادران ایمانی سے امید کرتے ہین کہ جس امن و صلح پسندی کی ہدایت اونکے
ائمہ اطہار نے کی ہے۔ اوس سے کبھی وہ ایک قدم بھی تجاوز نکرینگے اور گورنمنٹ کی رعایا ہی
مین وہ سب سے زیادہ ثابت قدم رہینگے۔ کیونکہ گورنمنٹ کو بھی بخوبی معلوم ہے رعایا ہند
مین شیعوں سے بڑھکر کوئی قوم وفا شعار نہین۔ جسکے مذہب مین جہاد کرنا غیبت امام [illegible]
ہان ہمارے برادران ایمانی کا یہ بھی فرض ہے کہ جہانتک ممکن ہو حکام رسمی [illegible]
کرین اور حکام وقت کو اپنی مصیبت اور ضرورتون سے مطلع کرتے رہین کیونکہ وہ [illegible]
کے باشندے ہین ہمارے رسم و رواج اور ضرورت سے محض ناواقف۔ ہمارے اغیار اس
نکتہ کو سمجھے ہوئے ہین۔ وہ اکثر اسطرح کی بدخبرین پہونچاتے ہین جس سے حکام ضلع بدظن ہوتے
ہین حالانکہ اون اعمال سے بالکل علحدہ ہین۔
لکھنؤ کے یہ فسادات زیادہ تر اسیوجہ سے پیدا ہوے کہ حکام الا [illegible] تھے اور مخبروں نے
ایسی بدخبرین پہونچائین تھی کہ اونکا بدگمان ہونا ضروری تھا۔ مگر خدا نے رحم کیا اور اپنے دین
حق کی اوس نے امداد کی۔

جناب صدر المحققین آیۃ اللہ فی العالمین مولانا السید ناصر حسین صاحب دام ظلہ
شرکت اسوجہ سے کہ کوئی شخص علماے اہلسنت سے شریک نے تھا ضرور ناگوار خاطر تھی مومنین
جناب ممدوح کی نفس قدسی کی بدولت حاصل ہوئین خدا وند عالم اس وجود مقدس
کو ابد الدہر باقی اور قائم رکھے کہ مجسم درد دین ہین اور جو زحمتین آپکو ان اجلاسون
مین ہوئین کسیطرح اونکا شکر نہین ادا ہو سکتا۔ مگر اس کامیابی نے جو مسرت آپکو بخشی ہوگی
اوسکا اندازہ بھی مشکل ہے تمامی مومنین سے امید ہے کہ جناب ممدوح کی طول حیات اور صحت و
سلامتی کے لئے دعا کرینگے۔

اب ہم مومنین سے ملتمس ہین کہ اصلاح کے گذشتہ ۳ ماہ ضرور ملاحظہ فرمائین کہ
اڈیٹر النجم نے اس کمیشن کی تقرری پر کیسی داد فریاد کی تھی اگر یہ کل ایجادات انہین کے ساختہ
پرداختہ نہوتے تو وایت کی ضرور سارٹیفکٹ ملتی کہ کمیشن مقرر ہوتے ہی یہ سمجھ گئے کہ جھنڈا
گیا اور ہمیشہ کو گیا۔

اس خیال سے کہ وہ شماتت سمجھینگے ہم کوئی لفظ کہنا نہین چاہتے۔ مگر شکر خدا کرتے ہین
کہ اوسنے اپنے دین حق کی نصرت کی اور باطل کو سرنگون و شرمسار کیا۔ یہان ہمکو مولوی
عبد المجید صاحب فرنگی محل کے حالت پر ضرور افسوس آتا ہے کہ انہوں نے کس عقل سے ممبری
کی عزت سے علحدہ گی کی اس عذر پر کہ ہم رسم و رواج سے ناواقف ہیں اور یہ نہ سمجھے کہ اڈیٹر
النجم نے اونکو چمہ دیا کہ خود تو ممبر کمیشن اور آپکو معمولی حیثیت کے گواہ مین طلب کیا اور آپنے
جاکر گواہی بھی ایسی دی جس سے ہر شخص کی نظر سے آپکی عظمت جاتی رہی۔
یہ سب کر چکے تھے تو پھر عیش باغ مین اپنی قوم کے لیڈر کیا نے اور لفٹنٹ گورنر بہادر کو بھیجے
پہیلا نیو الاتار کس بنیاد پر تھا جسپر ہز آنر لفٹنٹ گورنر بہادر نے کمشنر بہادر لکھنؤ کو اس مضمون کا
تار دیا ہر منشی عبد المجید فرنگی محلی کو اطلاع دیدو کہ سنیونکا یہ الزام واقعات پر مبنی نہین ہے
اور یہ کہ بہت جلد کمشنر و نکی رپورٹ اور کاغذات متعلقہ کے ملاحظہ کے بعد حکم صادر کیا جائیگا
لفٹنٹ صاحب اطلاع دیتے اور اطمینان دلاتے ہین کہ کسی مذہبی حق اور رسم و رواج مین
دست اندازی نہین کیجائیگی لیکن ایسے جدید امر کو جو باعث نزاع ہو وہ ہونے نہ دینگے۔

اڈیٹر النجم نے ممبری کمیشن سے ایک طرح کی عزت حاصل کرنی چاہی تھی جسکا نتیجہ یہ ہوا کہ ایوان کمیشن مین اونکی کوئی وقعت سمجھی گئی۔ کسیطرح ناجائز کامیابی حاصل کی حالانکہ اگر مولوی عبدالمجید صاحب اور منشی احتشام الدین صاحب تعلقدار جو پہلے ممبر کمیشن منتخب ہوئے تھے شریک اجلاس رہتے تو ضرور اونکی باتونکا کچھ وزن ہوتا۔ مگر یہ بھی خداوند عالم کی مصلحت تھی کہ جو شخص ان بدعتونکا سبب اور بانی تھا اوسکی شرکت نے یہ اثر کیا کہ حکام کو امر حق معلوم ہوا اور ایسا فیصلہ صادر فرمایا کہ جسپر جہانتک شکریہ ادا کیا جائے کم ہے۔

افسوس کہ ہمارے نامہربان مدعیان اخوت اسلامی چاہتے ہین کہ اس زمانہ معدلت مین بھی شیعون پر وہی مظالم قایم کرین جو عہد بنی امیہ و بنی عباس مین ہوچکے اور اپنی کثرت ایسے نازان ہین کہ گورنمنٹ پر دباؤ دینے کے لئے باغیانہ مجمع کرتے ہین اور میموریل بھیجتے ہین کہ اونکی تعداد۔ آپکی قابلیت اون کی چالیون۔ اور ہندو شورشیون سے زیادہ نہین ہین۔ جنہون نے بغاوت کا پورا سامان کرلیا بم کے گولے طیار کئے۔ مگر نتیجہ ہوا کہ گورنمنٹ کے ادنی اشارہ سے وہ سب فسادات مٹ گئے اور بانیان فساد ایسے عذاب مین مبتلا ہین کہ ہمیشہ یاد رہیگا۔

اگرچہ آل انڈیا شیعہ کانفرنس قوم کیطرف سے حق وکالت کو پوری طور سے ادا کیا ہے کہ سر جان ہیوٹ صاحب بہادر لفٹنٹ گورنر صوبجات ممالک متحدہ کا شکریہ بذریعہ رزولیوشن ادا کیا مگر ہمدردان قوم سے امید ہے کم سے کم ہر ضلع سے ایک تار شکریہ کا جناب ممدوح کی خدمت جانا چاہیے جسمین اظہار وفاداری کیساتھ اس فیصلہ کا شکریہ بھی ہو اور نیز تبدیلی پولیس کا خاص طور پر ذکر ہو۔

حضور ویسرائے بہادر کا دربار جو بہ خطاب یافتگان کے سند دینے کو اسی محرم مین منعقد ہونے والا تھا۔ مگر چونکہ یہ زمانہ غم کا ہے مسلمانونکے لئے لہذا وہ دربار ملتوی کیا گیا جسپر تمام قوم حضور لارڈ منٹو گورنر جنرل بہادر کی اعتدال پسندی و حسن تدبیر پر شکر گذار ہے گورنر بہادر بمبئی نے ۶ جنوری کو بمبئی کے روسا اور لیڈرونکو گورنمنٹ ہاوس بمبئی مین طلب فرمایا۔ اور فرمایا کہ پار سال جو نقص نا شورش بمبئی مین ہو گیا تھا اسکے دہرائے جانیکا روکنے کی تدبیر

قبل ترک کرنا لازم ہے حضور ممدوح نے آبائی شیعہ اور سنی ہر دو طبقہ کے آدمی اہم جھگڑے بلکہ ان ساعی ہیں اور ایسی حالت میں عقل سلیم کا یہ منشا تھا کہ متفقہ مقصد کے انجام دہی میں ادنیٰ اپنے اپنے اختلافات کو فروگذاشت کرکے اسلام کے سب سے بڑے پیرو کی عزت کرتے یہ ظاہر ہے کہ عزا پر بھی پیدا کرنا اس بزرگ کی توہین کرنا ہے۔ آخر میں فرمایا کہ آپ حضرات جو اہل اسلام کے لیڈر ہیں دونوں طبقہ کے بارہ آدمی نامزد کریں جن کا فرض ہوگا کہ کمشنر صاحب پولس کو محرم کے انتظامات کی نسبت مفید مشورے دیا کریں اور عاشورہ کے دن پولس کی ہمراہی میں حفظ امن میں ساعی رہیں غرض شیعہ اور سنیوں کے ۱۲ نام زد کردہ حضرات کی ایک کمیٹی قائم ہوگئی ہے جس کے پریسیڈنٹ ایک یوروپین مجسٹریٹ ہیں اور وہ سب آنیوالے محرم کے متعلق انتظامی امور کی کمشنر پولیس کو حفظ امن اور اپنی اپنی جماعت کو بدامنی سے پرہیز کرنیکے متعلق مناسب مشورہ دینگے۔

## خطابات سال نو

اگرچہ بخیال ماہ محرم الحرام جو اہل اسلام کیلیے عموماً ایام غم والم ہے کسی خبر خوش کا ظاہر کرنا بھی خلاف شان عزا ہے مگر یہ بھی ایک عجب حیرت افزا امر ہے کہ یہ سال اللہ نے جیسا کہ شیعوں کیلئے بنام طور سے منحوس تھا۔ ویسا ہی ۱۳۳۲ھ میں بھی مسرت خیز نظر آرہا ہے ایک طرف شیعہ کانفرنس کی کامیابی دلخوش کن ہے۔ دوسری طرف ہز آنر لفٹنٹ گورنر بہادر کا حکم محکم پورٹ کمیشن پر بہ کمال انصاف و عدالت پر مبنی۔ تیسری طرف یہ سال نو کے معزز خطابات میں ہماری چیدہ روسا پر خاص طور سے بخشے گئے ہیں جس پر تمامی مومنین صدق دل سے گورنمنٹ کا شکریہ ادا کرتے ہیں کے سی آئی ای آنریبل راجہ علی محمد خان بہادر والی ریاست محمود آباد (نواب) جناب نواب سید بادشاہ نواب صاحب رئیس اعظم پٹنہ۔ جناب والاقدر نواب مرشدآباد سید حسین علی مرزا صاحب دام عزہما خان بہادر جناب مفتی میر حیدر حسین خانصاحب سکرٹری میونسپل بورڈ جونپور اگر ہماری مہربان گورنمنٹ طبقہ علما پر بھی نظر توجہ معطوف کرے تو تمام قوم کے امتنان کا باعث ہوگا ...ان روسا پر توجہ لازمی ہے جو گو نام و نمود سے تو علیحدہ ہیں مگر خدمت قوم و ملت میں سب سے زیادہ سرگرم ہیں۔

**(معذرت)** افسوس کہ باوصف اضافہ اوراق بہت سے ضروری مضامین اس نمبر میں نہ آسکے سعید بخاری بھی اسی وجہ سے اس نمبر میں نہ شایع ہوسکا حالانکہ صفحہ چھپ کر تیار ہے۔

اب قوم کے امداد کا وقت ہے ویلو نہیں جاتا چندہ سالانہ بذریعہ منی آرڈر مرحمت ہو کہ الغاضری۔ رسالہ ارسال الیدین حاضر کیا جاسے۔
**الشمس** جلد ۲ کے بقیہ بعد محرم شایع ہونگے۔ المتہ

# ارسال الیدین

## ہاتہ کہول کر نماز پڑہنے والا رسالہ

الحمد للہ کہ یہ انعامی رسالہ جو خریداران اصلاح سنہ ۱۳۲۶ھ کیلئے تصنیف کیا گیا تہا چہپ کر طیار ہے حجم اسکا ۸۸ صفحہ ہے اور بہت ہی خوشخط عمدہ کاغذ پر چہپا ہے قیمت اسکی خریداری اصلاح ہے مضامین اسکے بالکل **جدید** ہین جسپر آجتک کسی بڑی کتاب مین بہی ایسی بحث نہین کی گئی تہی نہ ایسی تحقیقات ہوئی تہی۔

یہ کتاب ایک مقدمہ دو حملہ پر تقسیم ہے۔ مقدمہ مین اسکی تحقیقات ہے کہ اہلسنت کے یہان اس مسئلہ مین کسقدر اختلاف ہے ہر امام کا مذہب جدا گانہ ہے۔ ہاتہ باندہنے کہولنے باندہنے کے کیا مصالح ہین۔

حملہ اولی۔ ہاتہ کہولکر نماز پڑہنے کے دلائل۔ تمامتر روایات اہلسنت سے یہ دلائل ثابت کئے گئے ہین۔ انمین کوئی روایت شیعونکی ہے نہ کوئی اونکا قول۔ بلکہ قرآن۔ حدیث۔ اجماع اہلسنت تمامی صحابہ و تابعین کا ہاتہ کہولکر نماز پڑہنا ثابت کیا گیا ہے۔ دوسرا حملہ۔ اسمین ان دلائل کی حالت دکہائی گئی ہے جن سے ہاتہ باندہنے پر استدلال کیا جاتا ہے۔ الحمد للہ کہ یہ انعامی رسالہ اون حضرات کی خدمت مین روانہ ہوچکا جنکا چندہ اصلاح سنہ ۱۳۲۶ھ وصول ہوا تہا اگر کسی صاحب کو نہ پہنچا ہو تو مطلع فرمائین۔ تمامی خریداران اصلاح سے امید ہے کہ جہانتک جلد ہوسکے چندہ اصلاح سنہ ۱۳۲۷ھ بذریعہ منی آرڈر عنایت فرمائین کہ انعامی رسالہ اونکی خدمت مین روانہ کیا جاے۔ چونکہ یہ زمانہ عزای امام ہے اور مصارف کا بار ہر شخص پر پڑ جاتا ہے لہذا ۲۰ محرم تک ویلیو نہ جائیگا مگر مومنین کو خود اپنے دفتر کا خیال کرنا چاہئے کیونکہ ویلیو کرنے مین بیحد دقت ہے اور بیحد زیر باری ہے مگر **نمبر خریداری** ضرور تحریر فرمائیے۔

### خاص رعایت

جدید خریداروں کو اصلاح جلد ۱۰ ایندہ [illegible] اور اصلاح جلد ۱۱ بجاے [illegible] کے [illegible] مین [illegible] سکیگا
الوضوء [illegible] تاریخ الاذان حصہ اول [illegible]
بجاے [illegible] ۱۲
مگر یہ رعایت صرف ۲۰ محرم سنہ ۱۳۲۷ھ تک ہے

الشمس جلد ۴ کے ۲ نمبر باقی ہین جن مین کچہہ طیار ہی ہین۔ مگر غیر مسلسل لہذا بعد عشرہ محرم ۳ نمبر یکجائی یا ۲ نمبر ایکساتہ روانہ ہونگے اور فضل خدا سے امید ہے کہ مسئلہ تحریف قرآن مطابق روایات اہلسنت کی بحث انہی نمبرونمین ختم ہوجاے۔ اور جلد ۵ سے **روایات شیعہ** کی بحث شروع اگر مومنین توجہ فرمائین

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# اصلاح

| نمبر ۲ | بابت ماہ صفر المظفر ۱۳۲۷ھ ہجری | جلد ۱۲ |
|---|---|---|

## آخری اطلاع

قوم نے جس نظر توجہ سے میرے معروضات سابقہ مندرجہ اصلاح نمبر ۱۲ جلد ۱۱ پر توجہ کی ہے اوسکا شکریہ مین بعد کو عرض کرونگا۔

مگر اسوقت نہایت ضروری عرض یہ ہے کہ جن حضرات نے ابتک توجہ نہین فرمائی اونکی خدمت میں بکمال ادب عرض ہے کہ اپنے اس قدیم پر نظر توجہ فرمائین جسکے لئے صرف یہی دو جملہ کافی ہے۔

(۱) چندہ سالانہ اصلاح ۱۳۲۷ھ ہجری ۳۰ صفر تک بذریعہ منی آرڈر مرحمت فرمائین۔

(۲) اگر کسی قسم کا خدانخواستہ عذر ہو یا ویلو کی بغیر آپکو روانگی منی آرڈر مین دقت ہو تو بذریعہ تحریر مطلع فرمائین۔ مگر ہر حال مین نمبر خریداری ضرور تحریر ہو۔

بعد وصول زر چندہ ۱۳۲۷ھ انعامی رسالہ ارسال الیدین بلا تاخیر روانہ ہوگا جسکے معاوضہ مین دو خریدار کا دینا ہر شخص پر لازم ہے۔

ہان اسقدر عرض کرنا اور ضروری ہے کہ اگر ان معروضات پر کسی قسم کی توجہ نہ کیگی تو مجبورانہ حاضر ہوگا روانگی منی آرڈر مین منیجر اصلاح پوسٹ آفس بازار بندی کجھوہ ضلع سارن ملک بنگال۔ پتہ لکھنا ہر طرح محفوظ ہے

| نمبر شمار | رسید زر اصلاح پرنٹنگ کمپنی ۳۶۳۸ منیجر | | |
|---|---|---|---|
| ۷/۱ | جناب حاجی سید دلدار حسین صاحب اور سیر متوطن بھیکپور ضلع سارن مقیم کشن فوہوہ | لہ | عـ۵ |
| ۷/۲ | جناب حکیم سید خورشید حسن صاحب موضع کھنا گرسی ضلع بارہ بنکی ۳۵۷۴ | لہ | عـ۵ |
| ۷/۳ | جناب آقا ابراہیم محسن صاحب ۲۳۱۶ | لہ | عـ۵ |
| ۱ | مکرر جناب سید شرف حسین صاحب ہیڈ محرر متوطن لسوا ضلع الہ آباد ۲۲۹۴ | لہ | عـ۵ |
| ۷/۴ | جناب منشی ولایت حسین صاحب ۲۰۰۹ | لہ | عـ۵ |
| ۲ | مکرر جناب فقیر محمد صاحب ۳۲۲۳ | لہ | عـ۵ |

عـ۵ چونکہ ممدوح اول شخص ہین جنہون نے کمپنی قایم کی لہذا جو صاحب ممدوح کے مقاصد کیلئے دعا کرین ایک پرچہ اونکے نام مفت جاری ہوگا۔ اور کل خریداران سے التماس دعا ہے۔

# نہایت ضروری معروضہ

آج چند ضروری امور اس غرض سے لکھے جاتے ہیں کہ ہر ان امور کے متعلق کچھ لکھنا نہ پڑے مگر شکایتیں رفع ہوں نہ قوم کو زحمت ہو نہ مجھے کیونکہ اس سال ضروری کام بہت سے پیش ہیں لہذا اس تحریر کو بنظر غور ملاحظہ فرمائیں کہ نہایت ضروری امور گذارش کرتا ہوں۔

(۱) پہلے میں اپنی معزز قوم کا تہ دل سے شکریہ ادا کرتا ہوں کہ میرے معروضات مندرجہ اصلاح ملا جلد ۱۲ پر قوم نے نہایت فراخدلی سے توجہ فرمائی اور ہر طرح سے ہمت افزائی کی چندہ بھی بلا طلب خاص بذریعہ منی آرڈر عنایت فرمایا۔ اور جن حضرات کو کسی قسم کا عذر تھا اوس سے بھی آگاہ کیا بلکہ خریداری بھی لکھا ہر طرح متوجہ ہیں ہر طرح آمادہ حسن ... اللہ ... اضافہ خریداران میں کوشاں ہیں جسپر میں تہ دل سے شکر گذار ہوں۔ اور بجز شکریہ خشک مجھسے کیا ممکن ہے۔

ہاں جن حضرات نے ازراہ کمال ہمدردی چندہ اصلاح بذریعہ منی آرڈر عنایت فرمایا اونکا خاص طور پر شکر گذار ہی ہوں اور انعامی رسالہ ارسال الیدین بھی ہر شخص کے پاس مع رسید بھیجا گیا لہذا جن حضرات کو انعامی رسالہ نہ پہونچا ہو براہ کرم طلب فرمالیں کیونکہ یہ رسالہ اونہیں حضرات کیلئے شایع ہوا ہے اور اسکی کوئی قیمت نہیں بجز اسکے کہ خریدار کا نام ضرور تحریر فرمائیں کہ اصلاح کی بھی اشاعت ہو اور دین کی ترویج بھی۔

انعامی رسالہ بھی دفتر اصلاح کے مخصوصات سے ہے گو کہ وقتاً فوقتاً ایک انعام شایع کرتا ہے ورنہ کسی بڑے معتبر اخبار کو بھی یہ بات نصیب نہیں چہ جائیکہ کوئی قومی رسالہ اسکی جرأت کرے کیونکہ عام طور سے اخبار و رسائل کی حالت ناگفتہ بہ ہے جسکو وہی جان سکتے ہیں جو کسی اخبار یا رسالہ کے مدیر ہوں کہ کن کن مصائب سے سامنا ہوتا ہے۔

اس انعامی رسالہ کا اصول یہ ہے کہ خریداروں کی تعداد جب ہزار تک پہونچ جاتی ہے تو ایک تصنیف رسالہ شایع کیا جاتا ہے چنانچہ سب سے پہلے انجم شایع کیا گیا۔ اصلاح کے خریداروں کی تعداد جب دو ہزار ہوئی تو رسالہ البسملہ شایع کیا گیا یہی دو وقتی انعام تھے جو عام طور سے خریداران اصلاح کو تقسیم ہوا سنہ ۲۶ و ۲۷ میں خریداروں کی تعداد ایک ثلث کم ہو گئی جس سے تقسیم انعام کا کوئی موقع نہ تھا مگر اس خیال سے کہ اکثر حضرات انعام کے عادی اور خوگر ہو رہے ہیں۔ اور اسکی شکایت بھی نہایت سختی سے ہوتی ہے

سنیان لکھنو کی آخری کوشش بھی بحمد اللہ ناکام رہی سنا گیا ہے مسٹر لیکن صاحب بیرسٹر بمبئی نے اپیل لیکر کلکتہ پہونچے تھے مگر حضور والیسرائے نے حکم انفصال ... مداخلت کرنے سے قطعی انکار فرمایا۔

حالانکہ دفتر کی حالت ایسی سقیم ہے کہ اسوقت تخمیناً دو ہزار کا مقروض ہے۔ مگر قوم نے رفع شکایت کیلئے یہ تیسرا انعامی رسالہ ارسال الیدین شایع کیا گیا جو اون حضرات کے پاس بہ ادای محصول روانہ کیا جاتا ہے جنکا چندہ وصول ہوتا ہے۔ اب قوم کو اپنے پرچہ پر توجہ لازم ہے جسکے لئے صرف یہی آرزو ہے کہ ہر شخص دو خریدار کا نام ضرور لکھے کہ اشاعت مین ترقی ہو۔

چونکہ ۲۶و۲۵ مین روانگی ویلو کا تلخ ذائقہ چکھ چکا ہون لہذا ویلو کی روانگی قطعاً موقوف کیگئی بلکہ ارادہ کیا گیا کہ جسقدر نقصان ان ویلوونکی واپسی سے ہوتا ہے اوسکی عوض مین کوئی انعامی رسالہ شایع کیا جاے لہذا اگر جملہ خریداران اصلاح ۳۰ صفر تک اپنا چندہ بذریعہ منی آڈر عنایت فرمائین۔ اور ہر خریدار کم سے کم دو خریدار کا نام لکھے تو انشاء اللہ دوسری ششماہی مین ایک دوسرا انعام شایع کرون جو اپنی نوعیت مین بالکل عجیب و غریب ہو۔ روانگی ویلو مین کیا دقت ہے اسکو مین بیان نہین کرسکتا مگر اخبار وطن موخہ ۲۹ جنوری ایک لطیفہ لکھتا ہے کہ ۲۳ فروری ۱۹۰۹ء کو بمقام بالاگھاٹ ضلع ناگپور ایک ویلو روانہ کیا جسپر بالاگھاٹ مین پہلی مہر ۲۴ فروری ۱۹۰۹ء کو پڑی۔ اور دوسری مہر وقت روانگی ۷ نومبر کو مگر ادیٹر وطن کو ۵ جنوری ۱۹۰۹ء مین وصول ہوا اما چند یوم بعد۔ ایسا ہی لطیفہ دفتر اصلاح کو پیش آیا خریدار ۲۲۱ کو صوبہ مدراس مین ۷ جنوری ۱۹۰۹ء کو ویلو روانہ ہوا اور ۱۳ جنوری ۱۹۰۹ء مین وصول ہوا۔ اور بہت سے ویلو ۱۹۰۹ء کے ایسے ہین جو ابھی تک نہ وصول ہوے نہ واپس آئے۔ لہذا مینے روانگی ویلو قطعاً موقوف کردی الا اوس صورت مین کہ کوئی خاص حکم ہو۔

روانگی اصلاح یہ بھی ایک اہم مسئلہ ہے جسپر اکثر خطوط دیکھ کر اس مضمون مین آئے ہین لہذا پہلے طریقہ روانگی بیان کیا جاتا ہے۔ اسمین اگر کوئی نقص ہو تو مطلع فرمائین کیونکہ جو طریقہ دفتر اصلاح نے اختیار کیا ہے ایسا کہین بھی اہتمام نہین ہوتا۔

پہلے وہ چٹین جو نامونکی چھپی ہوئی ہین رجسٹر سے مقابلہ کیجاتی ہین خارج شدہ اسما قلمزد کیے جاتے ہین اور جنہونے پتہ تبدیل کرایا ہے اونکا پتہ تبدیل کیا جاتا ہے۔ اسکے بعد اصلاح کے بکسونپر وہ چٹین چپکائی جاتی ہین اور ٹکٹ لگاے جاتے ہین۔ پھر اڈیٹر بذات خاص بلا شرکت غیرے ہر پرچہ کو رجسٹر روانگی سے ملاتا ہے اور جائزہ دیتا ہے اوسکے بعد پھر خاص محرر رجسٹر پر نظر ثانی کرتا ہے کہ اگر کسی نام پر غلطی سے جائزہ نہین پڑا ہے تو احتیاطاً دوبارہ لکھتا ہے جسمین سے اکثر حضرات کے پاس مکرر بھی چلا جاتا ہے۔ اور جن لوگونکے نام ہنوز

سانحہ غم جناب ماسٹر سید عبد العلی صاحب وکیل لکھنؤ کے وفات نے بعمر ۵۰ سال سید صدمہ دیا نہایت لائق اور قابل قدر شخص تھے۔ شیعہ کانفرنس مین انکی خدمات نہایت قابل قدر ہین ۱۹ محرم کو دیکہ فرد علیل ہوکر راہی جنت ہوئے جناب مولوی سید اصغر حسین صاحب مرحوم قاتم خاندان اجتہاد سے تھے اور فن شاعری مین عدیم النظیر تھے ۱۰ محرم کو راہی خلد برین ہوے۔ مرحومین کیلئے دعاے مغفرت فرمائین اور نماز وحشت

نہین چھپتے ہین وہ لکھے جاتے ہین اور اونپر جائزہ لیا جاتا ہے۔

چونکہ ڈاکخانہ ریلوے اسٹیشن سے ۱۲ میل کے فاصلہ پر ہے اسلئے خاص قلی ڈاک لیجاتا ہے اور پانچ سیر سے زاید بوجھ لیکر وہ نہین جاسکتا۔ اسلئے یہ کام تخمیناً ایک ہفتہ مین انجام پاتا ہے۔

اب ناظرین اصلاح فرمائین کہ اس سے زیادہ کیا اہتمام ہو سکتا ہے اور اگر کوئی دوسری اس سے سہل اور با احتیاط ممکن ہو تو براہ کرم مطلع فرمائین۔

افسران ڈاک کی بے توجہی اب آپ یہ الزام دینگے کہ ہم ان شکایتون پر کارروائی کیون نہین کرتے۔ اسکی یہ حالت ہے کہ پہلے اس قسم کے خطوط شکایت ڈپٹی پوسٹ ماسٹر جنرل کے یہان بھیجے جاتے وہانسے ایک فارم آتا تھا کہ تاریخ روانگی لکھو۔ نام روانہ کنندہ نام اوسکا جسکے پاس گیا۔ کیا خبر تھی کسوقت کس ڈاک مین دیا گیا۔ اسیطرح پندرہ سولہ سوالات ہوتے تھے جسکا جواب دفتر سے بھیجا جاتا اور محکمۂ ڈاک سے چھ ماہ بعد یہ جواب آتا کہ کوئی پتہ نہین ملا۔ لہذا شکایت کا باب بند کیا گیا اور اب یہ آسان طریقہ نکالا گیا کہ جسکی شکایت آئے فوراً پرچہ بلا ادائے محصول روانہ کیا جائے اسی قاعدہ پر اب عمل درآمد ہے۔

افسران ڈاک اگر کچھ بھی توجہ کرین تو یہ شکایت آسانی سے رفع ہو سکتی ہے کیونکہ یہ ساری شرارت پوسٹ مینونکی ہے جو بند خطوط یا اخبار و رسائل ایسے لوگونکو دیدیتے ہین جنسے کبھی کبھی کچھ ملجاتے ہین یہ میرا ذاتی تجربہ ہے کہ جب مین آرہ مین تھا تو اکثر دوسرے اشخاص کے اخبار و رسائل دیجاتے تھے۔ اکثر یہ بھی ہوتا ہے کہ مکتوب الیہ کا مکان دور ہے دوسرے کسی کو جو وہان کے قریب کا رہنے والا ہے دیدیا۔ مالک مکان نہ ملا اوسکے ملازمین کو دیدیا اونھونے بے پروائی سے ڈالدیا مکان بند پایا اوسکے درز مین ڈالدیا ان سب کا مجھے بارہا تجربہ ہو چکا ہے۔

لہذا اگر افسران ڈاک ہر ایسی شکایت پر یہ کارروائی کرین کہ جس ڈاکخانہ سے شکایت آئی ہے وہان کے پیون پر ایک یا ۲ جرمانہ کردین تو چند ہی روز مین انتظام ہوجاے مگر مشکل تو یہ ہے کہ وہانسے شکایت پر عدالتی کارروائی شروع ہو جاتی ہے۔

طریقۂ شکایت میری یہ غرض اس تحریر سے ہرگز نہیں ہے کہ آپ دفتر سے شکایت نہ کرین۔ بلکہ اس زمانہ

[illegible]

طریقہ تحریر صورت شکایت

(جناب من۔ تسلیم۔ اصلاح نمبر ___ جلد ___ مجھے نہین ملا [illegible]ک والپسی روانہ فرمائین۔ نام۔ نمبر خریداری)
شکایت کیلئے اسیقدر کافی ہی جسکی فوری تعمیل ہوگی نمبر خریداری مین اسکا خیال رہی کہ وہ نہ لکھا
جائے جسکا تعلق ڈاکخانہ سی ہے۔ خریدار ونسے اسکو کوئی تعلق نہین۔ مگر یہ نہایت ضروری ہی کہ ہر
خط مین نمبر خریداری بھی ضرور لکھا جائے۔
دوسرا امر یہ ہی کہ وہانکے ڈاکخانہ سی بھی شکایت کیجائے کہ ہمارا فلان پرچہ نہین پہونچا اور جب دفتر
اصلاح اس مضمون کا خط جاوے کہ یہ نمبر جاچکا ہی تو اسکو مثنی کیکے افسر ڈاک کے پاس بذریعہ خط بیرنگ
روانہ کرین۔
**تاریخ اشاعت** اب بفضل خدا سی امید ہی کہ اشاعت اصلاح نہایت پابندی وقت سی ہو ہر عربی مہینہ
کے پہلے ہفتہ مین پہونچ جاوے احتیاطاً۔ ا تاریخ تک انتظار کرکے خط شکایت لکھا جاوے۔ اور کسی دوسرے
شخص پرچہ پہونچنے سے یہ قیاس نہ کیا جائے کہ میرے نام کا نہین روانہ ہوا ممکن ہی دوسرے یا تیسرے
روز پہونچ جائے کیونکہ جن لوگونکا نام درج رجسٹر ہی اونکے نام پرچہ ضرور روانہ ہوتا ہے۔
**انتظام آیندہ** مین اگرچہ کوئی وعدہ نہین کرسکتا کل امور خدا کے قبضہ قدرت مین ہین۔ مگر انشاء اللہ ارادہ ہی کہ
آیندہ سی ہر نمبر کیم ماہ عربی تک پہونچ جاوے مضامین۔ اخلاقی۔ تاریخی مین اضافہ کیا جاوے تحقیقات مذہبی
کا سلسلہ موقوف نہو۔ تہذیب متانت مین ترقی دیجاوے۔ بشرطیکہ مخالفین ہمکو مجبور نہ کرین اصلاح قوم
کے مضامین زیادہ شایع ہون تجارت زراعت حرفت صناعت پر خاص توجہ کیجائے۔ مضمون نگار
حضرات سی بھی خاص طور پر اسکی امید ہی کہ قومی مضامین پر خاص طور سے توجہ فرمائین۔
**تنقید بخاری** پر خاص طور سی زور دیا جاتا ہی جسکے لئے مین ہر طور سی طیار ہون۔ مگر اس نمبر بھی نہ شایع
ہوسکا کیونکہ دوسرے ضروری مضامین بہت بڑہ گئے بجائے ۲۴ صفحونکے ۴۸ صفحوں کا بڑا انشاء اللہ سے
اوسکا سلسلہ شروع ہوگا ۸ صفحہ چھپا ہوا موجود ہے۔
آیندہ نمبر مین انشاء ایک مضمون **الامامۃ** بھی جو ایک دہلی کے شاہزادہ کا نہایت دلچسپ مضمون ہے
مثل تنقید بخاری شایع ہوگا کہ بصورت کتاب علیحدہ کرسکین۔
اسکے علاوہ [illegible] مضمون جو مسلسل ہو اسی سطح شایع ہوتا ہی کہ اوسکو بصورت کتاب علیحدہ مرتب کرسکین

میں پہلے باضابطہ انجمنیں قائم کیجائیں جو آل انڈیا شیعہ کانفرنس کی ماتحت ہوں اور ایک مختص المقامی سرمایہ فراہم کریں جس سے وہاں کی قومی ضرورتیں بھی انجام پائیں اور شیعہ کانفرنس کی بھی معین ہو۔ اور شیعہ مشن قائم کی جائے کہ کچھ لوگ واعظ مقرر ہوں جو ملک کے مختلف مقامات میں دورہ کریں اور علم و تہذیب کی اشاعت کریں۔ اور مذہب حق کی تعلیم کریں۔ یہ زمانہ ماہ عزا کا ہے چہلم امام مظلوم تک ہر جگہ مجلسیں ہوتی ہیں مومنین کا مجمع ہوتا ہے اگر ہمت مردانہ سے اسوقت کام لیا جاوے تو بہت ہی مفید صورتیں پیدا ہو سکتی ہیں۔

ہم اپنے قومی واعظین و ذاکرین سے بھی امید کرتے ہیں کہ وہ ان امور کیطرف خاص طور پر توجہ کرینگے اور قوم کو ہر طرح آمادہ و مستعد کرینگے کہ جہانتک ہو سکے اسپر توجہ کریں کیونکہ اگر یہی واعظین و ذاکرین خود بھی بعد فراغ مجالس عزا حسب ذیل مقامات کا دورہ کریں تو بہت جلد مذہبی ترقی ہو سکتی ہے۔ علاقہ ڈیرہ غازی خان جہاں مسلمانوں کی حالت عام طور سے تباہ ہو رہی ہے علاقہ بلگام جو پونہ سے دو سو میل کے فاصلہ پر ایک مشہور مقام ہے۔ اسیطرح بنوں سرحدی مقام شمالی مغربی کا ہے جو بہت سی وجوہ سے مشہور و معروف ہے۔ اگر ان مقامات میں واعظین کا دورہ ہو تو بہت کچھ اصلاح کی امید ہو سکتی ہے۔

## حالات ایران

۱۵ محرم کا تار جو پطرسبرگ پای تخت روس میں شایع ہوا مخبر ہے کہ مشہد (خراسان) میں انقلاب عظیم پیدا ہے انجمن ایالتی نے سارا انتظام شہر اپنے ہاتھ میں لیا ہے۔ اور قونسل روس و انگریزی کو مطلع کیا کہ وہ تینوں کو جس امر میں ضرورت خط و کتابت ہو انجمن ایالتی سے بلا واسطہ گفتگو کرے۔

۱۸ محرم کا تار مخبر ہے کہ صوبہ رشت میں بھی ملت نے علم مخالفت بلند کیا اور سلطنت کے بہت سے افسروں کو قتل کیا۔ ڈاک تار میں آگ لگادی دوکانیں بند ہیں۔ شاہی فوج قونسلخانہ روس میں پناہ گزین ہے لطف ہے۔

دوسرا تار اسی تاریخ کا مخبر ہے کہ طہران سے چار سو سوار اور ایک توپ رشت کی سرکوبی کو روانہ ہوئی حکومت رشت اسوقت رعایا کے ہاتھ میں ہے خارجہ کی رعایا ہر طرح محفوظ ہے۔ سلسلہ تار بند ہے۔

حبل المتین راقم ہے کہ آقا بالا خان سردار والی رشت قتل کیا گیا جو نہایت ظالم اور سفاک تھا آقا سید جمال الدین کبیر کو اسکے فرزند شاہزادہ عبد العظیم رضی اللہ عنہ سے گرفتار کیا۔ اب کل شہر طالش۔ گرگان۔ رودبار گیلان۔ مازندران۔ استرآباد قبضہ مشروطین میں ہے۔ رشت اور طہران میں صرف شہر قزوین حد فاصل ہے جس سے ہر شخص سمجھ سکتا ہے کہ طہران کس ضیق میں مبتلا ہے۔ بہت جلد اب طہران پر بھی حملہ ہوا چاہتا ہے۔

تبریز۔ شاہی فوج نے پھر حملہ کیا تھا اور غالباً یہ آخری حملہ ہے چنانچہ ۱۷ محرم کا تار مظہر ہے کہ ایکسو چالیس آدمی شاہی فوج کے مارے گئے اور مغلوب و مقتول ہو کر فراری ہوئے۔

**خلاصہ واقعات اصفہان۔** ۲۳ جمادی الاول ۱۳۲۶ھ کو جو محمد علی شاہ نے طہران میں قیامت کبریٰ قائم کیا کہ پارلیمنٹ کو توڑا اور مسجد پر توپ چڑھوائی اور ہزاروں خون ناحق کیا جس کے بعد سے تمام ایران میں حشر برپا ہے اسوقت سے اصفہان چھ ماہ تک بالکل ساکت رہا اور کوئی حس و حرکت نہیں پیدا ہوئی۔

اقبال الدولہ حاکم اصفہان مقرر ہوے اور اونہوں نے اپنی طرف سے معدل الممالک کو نائب بنا کر اصفہان روانہ کیا۔ فوج ملایر۔ انکے ساتہہ تہی اسکی شرارت تمام ایران مین مشہور و معروف ہے۔ اصفہان مین اسنے اس قسم کی شرارت اور دست درازی شروع کی کہ تمامی رعایا بہا فروختہ ہوئی ماہ مبارک رمضان مین علانیہ شرابخواری کرتے تھے۔ علماے اعلام نے چند فہمایش کی اور سمجہایا کہ اس قسم کے فسق و فجور سے فوج کو روکنا چاہئے مگر نائب الحکومت نے ایک نہ سنی اور انواع و اقسام کی تعدی کرنے لگے۔

یہہ ذیحجہ روز دوشنبہ کو رعایا نے مجبور ہو کر دوکانین بند کرنی شروع کین۔ بہت سے لوگ سفارتخانہ روس مین پناہ گزین ہوے طہران کو تار پر تار جاتا ہے کوئی جواب نہین ملتا۔

۸ ذیحجہ کو علماسے کہا گیا رعایا کو متفرق کیجئے ورنہ فوج سے کام لینگے۔ علما نے جواب دیا جبتک معدل الممالک معزول نہوگا رعایا کا جوش کم نہوگا۔

۹ روز عرفہ مومنین مسجد شاہ و مسجد جلو (علی قاپو) مین مشغول عبادت تہے کہ فوج ملایری نے آکر لوٹ مار شروع کی کسیکا عمامہ لیا کسیکی عبا کسیکی گہڑی ظہر کے وقت ایک لوہے کی توپ کا آیا جس سمت سے فرار اختیار کیا ہے جا بجا طور گولہ باری شروع ہوئی جو زندہ رہے وہ بہاگے مسجد شاہی جو سلاطین صفویہ انار اللہ براہینہم کی یادگار تہی اوسکو سخت صدمہ پہونچا گلدستہ وغیرہ اوسکا سب منہدم کردیا گیا

قریب غروب ضرغام السلطنہ سردار قبیلہ بختیاری بارہ سو سوار کی جمعیت سے اہل اصفہان کی امداد کو آپہونچے کیونکہ حکومت نے ابوالقاسم خان حاکم قمشہ کو جو اسی خاندان بختیاری سے ہے نہایت ذلیل و خوار کیا تہا۔ اس سے بختیاریون مین جوش پیدا ہوا اور اونہون نے آکر اسکا انتقام لیا تین ساعت تک بازار حرب و ضرب قائم رہا۔ آخر بختیاری کا غالب آئی اور شاہی میگزین پر قابض ہوے۔ شاہی فوج نے فرار کیا اور چلتے چلاتے بازار کو خوب لوٹا۔ کہ قریب چار کرور تومان کے اونہون نے رعایا کا نقصان کیا اور سفارتخانہ انگریزی مین پناہ گزین ہوے۔

۱۲ ذیحجہ کو صمصام السلطنہ (سردار قبیلہ بختیاری) وارد شہر ہوے اور تمام سفارتخانونکو اپنے قدوم سے اسکا خبر دیا کا امن و امان شہر کے ہم ذمہ دار ہین۔ اس لڑائی مین شاہی فوج کے تین چار سو سوار مارے گئے اور بختیاریو نسے صرف ایک شخص شہید ہوا۔

صمصام السلطنہ نے جسروز مسند حکومت شہر پر جلوس کیا تو پہلی تقریر آپکی یہ تہی رو کہ ہم پانچ لاکھ فرزند رکہتے ہین جو سب ہمارے ساتہہ ہین۔ آزادی ملت اور حفظ استقلال وطن مین سبکو نثار کرینگے اور جب تک ہماری بدن مین جان ہے بحق اسلام کے تعمیل حکم مین سر مو تفاوت نہوگا۔

اوسوقت سے ابتک اصفہان انہین بختیاریون کے قبضہ مین ہے اور شاہ اس سے بھی اوسی طرح محروم ہین جس طرح تبریز سے

# الآل والاصحاب

(سلسلہ کے لئے ملاحظہ ہو)

مگر اس اعتراض کی وجہ وہی ہے کہ فعل امام کے مصالح پر کم نظر جاتی ہے۔
رسول یا امام کا کام احقاق حق ہے کہ حتی الامکان حق کو ایسا واضح کردین
کہ پھر عقلا کو شبہہ نہ رہے۔ اسی وجہ سے قیام مکہ کو ترک کیا اسی وجہ سے قیام
مدینہ کو ترک کیا کہ احقاق حق پوری طور سے نہین ہوتا۔

کیا آپ گمان کر سکتے ہین کہ اگر جناب امام حسینؑ عبداللہ بن عمر کی طرح آپ مین مارے
جاتے تو ایک متنفس بھی سنیون سے حضرت کی مظلومیت کا اقرار کرتا اور اتنی بھی
ہمدردی اوس شہید راہ خدا سے کی جاتی؟ ہرگز نہین۔

کیا آپکو اہلسنت کا یہ اعتراض نہین معلوم کہ کہتے ہین اگر خلفائے ثلثہ
کی خلافت ناجائز تھی تو جناب امیر نے تلوار سے کیون نہ فیصلہ کیا جب اونسے
کہا جاتا ہے کہ اچھا جہان اس تلوار سے فیصلہ کیا گیا اونہین کے حق مین کچھ کہو
عائشہ۔ طلحہ زبیر۔ معاویہ موجود ہین۔ تو کس خوبصورتی سے وہان خطائے
اجتہادی کا لطیفہ نکالا جاتا ہے۔

اب تو آپکو امام حسینؑ کی مصلحت معلوم ہوئی کہ اگر آپ مدینہ مین قیام فرماتے۔
اور یہ صحابہ مہاجرین و انصار اودھر ہو جاتے تو حق کیسا مشتبہ ہو جاتا۔
اگر یہ کہا جائے کہ ممکن تھا وہ صحابہ آپکے طرفدار ہوتے تو اگر یہ واقعات ما بعد
سے اسکی تردید ظاہر ہے۔ مگر خود اصل واقعہ آپکی تسکین کو کافی ہے کہ جناب
امام حسینؑ نے مدینہ کو مخفی طور پر نہین چھوڑا ہے۔ بھاگ کر نہین آئے ہین بکمال
استقلال وہان سے مکہ آئے۔ اور پانچ مہینہ یہان قیام کیا اور بروز
ترویہ کہ تمام حجاج آمادہ حج ہین۔ آپنے سفر عراق اختیار کیا ہے۔ اگر اون

صحابہ مین کچھ بہی اسلام کا اثر ہوتا تو کیا ممکن تہا فرزند رسولؐ کو تنہا جانے دیتے دوسرونکو جانے دیجیے خود عبداللہ بن عمر نے تو حضرت سے اوسوقت بہی ملاقات کی ہے جب آپ طلب بیعت پر مدینہ سے روانہ ہوئے جسپر ابن عمر نے وہ مشورہ دیا۔ اور اوسوقت بھی ملاقات ہوئی کہ جب آپ سفرِ عراق کر رہے ہین مگر کہان اسلام تہا اور کہان ایمان جو ساتھ دیتے۔

ہان یہ شبہہ ہو سکتا ہے کہ آخر یہی **صحابہ مہاجرین** و انصار تھے جنہونے رسول اللہ کے عہد مین اسلام کی خدمت کی ہے اور خلفائے ثلثہ کے زمانہ مین کیسے کیسے فتوحات کئے۔ اب کیا ہو گیا جو اونکی یہ حالت ہو گئی۔

مگر اسکا جواب تو آپکو خود قرآن مجید دیگا کیونکہ جو کچھ مذہب کی ہے قرآن نے جو کچھ بیان لکھے گئے وہ آیات قرآنی ہین جس سے صرف اونکی ایمان ہی نہین ظاہر ہے بلکہ اونکی شجاعت بھی نمایان ہے کہ ذر ہے خوف و ہراس ذرا سی آنکھین پہیر جاتین۔ موت کی غشی اونپر طاری ہوتی۔ پھر وہ کیا اسلام کی ... ہان سواد لشکر کے لئے ضرور رہتے اور جو اعمال کرتے تھے اونکا بیان کرنے والا خود قرآن ہے۔ ہمکو زیادہ کہنے کی ضرورت نہین۔

ہان سیر و تواریخ دیکھئے تو معلوم ہو جنگ احد سے لیکر تا بہ جنگ طائف و حنین کسنے فتح کی اور کون ہر وقت جان نثاری پر آمادہ رہتا۔ اور کون لوگ فرار کرتے جس سے آپکو پتہ ملجائیگا کہ یہ صحابہ جنکی قرآن نے مذمت کی ہے کون تھے اور کیسے تھے۔

رہے وہ فتوحات جو بعہد خلفائے ثلثہ ہوئے۔ اونکے فاتح بیشک یہی مہاجرین و انصار تھے۔ مگر اسکے اصلی فاتح بھی وہی تھے جو عہد رسول اللہ مین فاتح رہے ہے کیونکہ خود خدا فرماتا ہے والقینا فی قلوبھم الرعب کہ ہمنے کافرونکے دلمین رعب ڈالدیا۔ وہی رعب جو عہد رسول اللہ سے قائم ہو چکا تہا۔ آج یہ کام کر رہا ہے کہ تمام دنیا مین انکا سکہ جم رہا ہے ورنہ

اصلی حالت اونکی وہی تھی جیسے قرآن نے باین وضاحت بیان کیا۔ اور انہین مصالح سے جناب امام حسینؑ نے کسیطرح انپر نہین اعتماد کیا۔

یہ لوگ جس طمع سے اسلام لائے تھے وہ سب اون خلافتونکی بدولت پورے ہوئے لہذا انکے ساتھ رہے جب دیکھا کہ اب وہ فوائد نہین حاصل ہو سکتے۔ گھر مین بیٹھ رہے نہ اسکی فکر ہے کہ اسلام تباہ ہو رہا ہے نہ اسکا خیال کہ خاندان رسالت برباد ہو رہا ہے۔

جناب امام حسینؑ اون سب حالات کو بچشم خود دیکھ چکے تھے کہ جب رسول اللہ بیمار ہوئے اور اطاعت نے جواب دیا تو انہین صحابہ نے یعنی مہاجرین وانصار سب داخل ہین کسطرح کی بیوفائی کی کہ حضرت تاکید پر تاکید فرما رہے ہین لشکر اسامہ کے ساتھ جاؤ مگر کوئی نہین جاتا۔ کیونکہ اونکو معلوم تھا یہ لشکر محض تنبیہ وتادیب کے لئے جا رہا ہے نہ اسمین لڑائی ہوگی نہ مال غنیمت ہاتھ آئیگا لہذا انصار نے اسوجہ سے پہلو تہی کی۔ مہاجرین کو خلافت کی تاک لگی ہوئی تھی کہ ابھی دو مہینہ بھی نہین ہوئے کہ خم غدیر مین جناب امیر کو بالاعلان خلیفہ مقرر کر چکے ہین۔ اگر آج جاتے ہین تو پھر کوئی موقع باقی ہی نہین رہتا ہرچند حضرت لعن اللہ من تخلف عن جیش اسامہ فرماتے رہے۔ مگر نہ جانا تھا نہ گئے۔

جناب امام حسینؑ کو وقت رحلت رسول کی حالت بھی یاد تھی کہ ان مہاجرین وانصار نے حضرت سے کیسی بدسلوکی کی کہ ایک متنفس بھی شریک نماز جنازہ نہ ہوا جبہی جناب سیدہ نے اونسے یہ شکایت کی جیسا کہ کتاب الامامہ والسیاستہ ابن قتیبہ مین ہے۔

فوقفت فاطمہ رض علی بابہا فقالت لا عہد لی بقوم حضروا اسوء محضر منکم ترکتم رسول اللہ جنازۃ بین ایدینا وقطعتم امرکم بینکم لم تستامرونا ولم تروا لنا حقا ص ۱۲ مطبوعہ مصر

یعنی پس کھڑی ہوین جناب سیدہ اپنے مکان کے دروازہ پر اور کہا آجتک ہمکو کوئی قوم ایسی نہین معلوم ہوئی جو تم سے بدتر محضر میں حاضر ہو کہ چھوڑ دیا تملوگون نے رسول اللہ کا جنازہ ہمارے سامنے - اور اپنے امور کا فیصلہ کرلیا تمہین نہ ہمسے مشورہ لیا گیا نہ ہمارے حق کا خیال کیا،،

پھر جناب امام حسنین کو ان صحابہ مہاجرین و انصار سے کیا نصرت کی امید ہوسکتی تھی کہ جب خود رسول اللہ کے ساتھ انکا یہ حسن سلوک تھا تو ہمارے ساتھ کیا سلوک کرینگے - کیونکہ مہاجرین و انصار سب تو ایک حال مین ہین - اپنی اپنی فکر سبکو ہے خدا اور رسول سے کسیکو مطلب نہین

جناب امام حسنین اوسوقت موجود تھے جب جناب سیدہ اور خلیفہ اول سے اسطرح گفتگو ہوئی ملاحظہ ہو کتاب الامامۃ والسیاسۃ ابن قتیبہ

فقالت ارایتکما ان حدثتکما حدیثا عن رسول اللہ تعرفانہ وتفعلان بہ قال نعم فقالت نشدتکما اللہ الم تسمعا رسول اللہ یقول رضا فاطمۃ من رضائی وسخط فاطمۃ من سخطی فمن احب فاطمہ ابنتی فقد احبنی ومن ارضی فاطمۃ فقد ارضانی ومن اسخط فاطمۃ فقد اسخطنی قالا نعم سمعناہ من رسول اللہ قالت فانی اشہد اللہ وملئکتہ انکما اسخطتمانی وما ارضیتمانی ولئن لقیت النبی

جناب سیدہ نے شیخین سے فرمایا کیا رائے ہے تمہاری اگر کوئی حدیث ہم رسول اللہ کی بیان کرین تو تم مانوگے دونون نے کہا ہان حضرت نے کہا ہم تمکو قسم دیتے ہین سچ کہو کہ رسول اللہ کو یہ کہتے تمنے سنا تھا کہ فرماتے تھے رضائے فاطمہ ہماری رضا ہے اور اونکی ناراضی ہماری ناراضی ہے - جسنے میری بیٹی فاطمہ سے محبت کی اوسنے مجھسے محبت کی - اور جسنے فاطمہ کو راضی کیا اوسنے مجھے راضی کیا اور جسنے انکو ناراض کیا ہمکو ناراض کیا -

لاتشکو بکما الیہ فقال ابوبکر انا عائذ باللہ تع من سخطہ وسخطک یا فاطمۃ ثم انتحب ابوبکر یبکی حتی کادت نفسہ ان تزھق وھی تقول واللہ لادعون اللہ علیک فی کل صلوۃ اصلیہا ثم خرج ابوبکر باکیا فاجتمع الیہ الناس ... لھم بیت کل رجل منکم معانقا حلیلۃ مسرور باھلہ وترکتمونی وانا فیہ لاحاجۃ لی فی بیعتکم اقیلونی بیعتی قالوا یاخلیفۃ رسول اللہ ان ھذ الامر لایستقیم وانت اعلمنا بذلک انہ ان کان ھذ الم یقم للہ دین فقال واللہ لولا ذلک و ما اخافہ من رخاوۃ ھذہ العروۃ ما بت لیلۃ ولی فی عنق مسلم بیعۃ بعد ما سمعت و رایت من فاطمۃ

رضہ صہ ۲۴

دونون نے کہا بیشک ہمنے رسول اللہ سے اس حدیث کو سنا ہے تب جناب سیدہ نے فرمایا مین خدا اور فرشتونکو گواہ کرتی ہون کہ تمنے ہمکو ناراض کیا اور راضی نہین کیا۔ اگر مینے رسول اللہ ملاقات کی تو تم دونو شکوہ کرونگی۔

ابوبکر نے کہا ہم خدا سے پناہ مانگتے ہین اوسکے غضب سے اور تمہارے غضب سے اے فاطمہ۔ یہ کہکر ابوبکر اسطرح رونے لگے کہ قریب تہا اونکی جان نکل جائے اور جناب سیدہ کہتی تہین کہ قسم خدا کی ہم تجہپر بددعا کرینگے ہر نماز مین۔ اسکے بعد ابوبکر روتے ہوئے وہانسے باہر نکلے۔ تو لوگ اونکے پاس جمع ہوئے۔ ابوبکر نے کہا تملوگو لسے ہر شخص خوش خوش اپنی زوجہ کے گلے مین باہین ڈال کر سوتا ہے اور ہمکو اس مصیبت مین ڈالدیا ہمکو تمہاری بیعت کی حاجت نہین معاف کرو۔ لوگون نے کہا اے خلیفہ رسول یہ امر خلافت اسطرح

درست نہین ہوگا اور تم ہمسے زیادہ جانتے ہو۔ ابوبکر نے کہا اگر یہ ہوتا تو ہرگز مین اسپر راضی نہوتا کہ ایک رات بھی کسی مسلمان کی بیعت میری گردن پر رہے بعد اسکے کہ مینے حضرت فاطمہ کی حالت دیکھی اور اونکا کلام سنا۔

مین نہین سمجھتا وہ شخص کیونکر مدعی اسلام ہوسکتا ہے جو حضرت کا کلام خود اپنے کانون سنے اور پھر اوسکی مخالفت کرے کیونکہ کافر مسلمان مین یہی تو فرق ہے کہ کافر رسول کو سچا نہین جانتا دلمین اوسکا اعتقاد نہین۔ اور مسلمان وہ ہے جو آنحضرت کو مخبر صادق جانتا ہے اور دلسے سچا مانتا ہے پس یہان وہی صورت ہے یا تو رسول اللہ صادق ہین تو جو نہین مانتا وہ کافر ہے۔ یا معاذ اللہ حضرت اپنے کلام مین کاذب ہین تو پھر سب باتین آسان ہین۔

غرض جناب امام حسین ان کل حالات سے مطلع تھے اور سارے واقعات سے واقف تھے پھر کیونکر ممکن تھا کہ حضرت انپر اعتماد کرتے۔ کیونکہ اگر ابوبکر صاحب کچھ پسیجے بھی تھے تو اہل مدینہ نے پھر اونکو بہکایا اور وہی ہوا جو ہوا جناب امام حسین کو وہ کلام جناب سیدہ نہ بھولا ہوگا جو حضرت نے بمجمع انصار فرمایا تھا کیونکہ مہاجرین کے ظلمون کی حضرت نے انصار سے فریاد کی تھی اور کسیکو رحم نہ آیا خطبہ جناب سیدہ مین ہے۔

ثم عدلت الی مسجد الانصار وقالت یا معشر البقیة ویا عماد الملة وحضنة الاسلام ماهذه الفترة فی حقی والسنة عن ظلامتی۔ اما کان لرسول اللہ ان یحفظنی فی ولدہ سرعان ما احدثتم وعجلان ذا اهالة

اسکے بعد انصار کیطرف متوجہ ہوئین اور فرمایا اے بہادران دین کے بازو اسلام کے انصار یہ کیسی سستی ہے تمہاری میرے حق مین میرے مجھپر جو ظلم وستم ہوتا ہے اس سے غفلت کرتے ہو کیا میرے باپ رسول اللہ نے یہ نہین کہا تھا کہ ہر شخص کی

اتزعمون مات رسول اللہ
فخطب جلیل استوسع وهیه
واستنهر فتقه وفقد راتقه
واظلمت الارض واکتابت
لغیرة الله وخشعت الجبال
قلت واکدت الامال و
اضیع الحریم واذیل الحرمة
فتلك نازلة اعلن بها
کتاب الله فی افنیتکم ممساکم
ومصبحکم هتافا ولقبله ما
حلت بانبیاء الله ورسله
وما محمد الا رسول قد خلت
من قبله الرسل افان مات
او قتل انقلبتم علی اعقابکم
ومن ینقلب علی عقبیه فلن
یضر الله شیئا وسیجزی الله
الشاکرین ـ ایها بنی قیله
اهضم تراث ابیه وانتم بمرأی
ومسمع تلبسکم الدعوة وتشملکم
الخبرة وفیکم العدة والعدد
ولکم الدار والجنة وانتم
الاولی نخبة الله التی انتجبت
وخیرة الله التی اختار لنا

رعایت اوسکی اور لا دین کرو گنا
جلد تم بدعت پر احداث کرنے لگے
اور رعایت دین سے دست بردار
ہوگئے حالانکہ میری امداد پر قادر ہو
اور قوت رکھتے ہو اگر یہ کہو کہ
محمدؐ مر گئے تو بیشک یہ مصیبت عظمی
ہے جسکا اثر آسمان و زمین و پہاڑ
و جنگل سب پر ظاہر ہو ستارے
بسبب اسکے تیرہ و تار ہوگئے حرمتیں
ضائع ہوئیں جن سے بڑھکر کوئی
مصیبت نہیں مگر اسکو یہ لازم نہیں
ہے کہ تم دین سے پھر جاؤ خود خدا
فرماتا ہے نہین ہے محمدؐ مگر ایک
رسولؐ جسکے پہلے اور رسولؐ گذرے
ہین تو کیا اگر وہ مرے یا قتل ہو تو
تم دین سے پھر جاؤ گے جو پھرے
دین سے وہ خدا کو ضرر نہین پہونچا
سکتا قریب ہے خدا جزا دے
شکر کرنے والونکو اے بنی قیلہ کیا
میراث میری ہضم ہو جائیگی اور تم
دیکھتے رہوگے مجمعوں مین بیٹھے
رہوگے حالانکہ تمہاری تعداد زیادہ
ہے اور سامان جنگ موجود ہین

اهل البیت فبادیتم العرب
و ناطحتم الامم و کافحتم البهم
لا نبرح و تبرحون نامرکم فتاتمرون
حتی دارت لکم بنا رحی الاسلام
ودر حلب الایام و خبت نیران
الحرب و سکنت فورة الشرك
و هدءت دعوة الهرج و
استوسق نظام الدین فانی
جرتم بعد البیان و نکصتم
بعد الاقدام عن قوم نکثوا
ایمانهم بعد عهدهم و طعنوا
فی الدین فقاتلوا ائمة الکفر
انهم لا ایمان لهم لعلهم
ینتهون الا تقاتلون قوما
نکثوا ایمانهم و هموا باخراج
الرسول و هم بدءوکم اول
مرة اتخشونهم فالله احق
ان تخشوه ان کنتم مؤمنین
الا و قد اری و الله ان قد
اخلدتم الی الخفض و رکنتم
الی الدعة فمججتم الذی
وعیتم و دسعتم الذی سوغتم
فان تکفروا انتم و من فی

کیا ہم تمکو پکارینگے اور تم جواب
نہ دوگے فریاد کرین نالہ وشیون
کرین فریادرسی نہ کروگے حالانکہ
تمہاری شجاعتین مشہور رہین اب
کیون حیران ہو بعد بیان سنے
اور مشرک ہوتے ہو بعد ایمان
کے (ترجمہ آیت) کیون نہین
لڑتے ہو اوس قوم سے جسنے
عہد توڑ دیا قصد کیا کہ رسول کو
نکالدین یہی لوگ ہین جنہون نے
ابتداے قتال کی تمسے کیا ڈرتے
ہو اسلیے خدا زیادہ مستحق ہے کہ
ڈرو اگر ہو ایمان والے (جب
کسی نے کچھ جواب نہ دیا تو آپ
فرماتی ہین) معلوم ہوتا ہے اب
راحت پسندی آگئی تم مین مستحق
خلافت کو نکالکے چین سے بیٹھے
ہو آرام پایا تنگی سے نجات ملی
علم دین جو گلے تک پہونچا تھا
اوس کو تھوک دیا حلق سے نکالدیا
(آیت) پس اگر کافر ہوجاؤ تم اور جتنے
لوگ زمین مین ہین سب کے سب
تو خدا غنی اور حمید ہے آگاہ ہو

فی الارض جمیعا فان اللہ لغنی حمید الا وقد قلت الذی قلتہ علی معرفۃ منی بالخذلۃ التی خامرتکم وخور القناۃ وضعف الیقین ولکنہ فیضۃ النفس و نفثۃ الغیظ وبثۃ الصدر و معذرۃ الحجۃ فدونکموھا فاحتقبوھا مدبرۃ الظھر ناقبۃ الخف باقیۃ العار موسومۃ بشنار الابد موصولۃ بنار اللہ الموقدۃ التی تطلع علی الافئدۃ انھا علیھم موصدۃ فبعین اللہ ماتفعلون وسیعلم الذین ظلموا ای منقلب ینقلبون وانا ابنۃ نذیر لکم بین یدی عذاب شدید فاعملوا انا عاملون وانتظروا انا منتظرون

آگاہ رہو کہا جو کہا مگر مین جانتی ہون کہ تم ہرگز نہ کروگے میری مدد نہ کروگے لیکن درد والم کے بخارات جمع تھے انکو سے ظاہر کیا اسقدر حجت کو تم پر تمام کیا کہ قیامت کے دن کوئی عذر نہ کرو لے لو لیجاؤ میرے حق کو جس سے دائمی ننگ وعار اور غضب خدا آے قہار کے مستحق ہو خدا دیکھتا ہے جو تم ہے تمارے حق کو (آیہ) قریب ہے جانین وہ لوگ جنہون نے ظلم کیا کہ کس جگہہ اُلٹے پلٹے جائینگے مین بیٹی ہون اوس کی جو تمکو ڈراتا تھا غضب خدا سے جو تمہارا دل چاہے کرلو ہم بہی جو حق سمجھتے ہین وہی کرتے ہین انتظار کرو عذاب کا جیسا کہ ہم انتظار کرتے ہین ثواب کا۔

یہ خطبہ جناب سیدہ صلوات اللہ علیہا کا ہے جسکی سند ین کتاب تشئید المطاعن جلد اول صفحہ ۴۹۶ مین مذکور ہین اور اسکا پورا ترجمہ تشئی صفحہ ۲۳۵ مین لہذا اسناد وغیرہ سے یہان بحث نہین۔ بلکہ صرف یہ دکہانا ہے کہ جناب سیدہ نے بعد رسول نہین کس درد بھرے کلام سے انصار کو مخاطب کیا ہے اور کسطرح

اونسے فریاد کی ہے مگر کوئی نصرت پر آمادہ ہوا - حاشا وکلا ہرگز نہیں - پھر فرمائے جناب امام حسین کیا انسے امید کرتے -

یہ عام قاعدہ ہے کہ عورتونکے استغاثہ پر عام طور سے جوش پیدا ہوتا ہے اسیلئے عرب لڑائیون مین ساتھہ عورتونکو رکھتے تھے کہ اگر کوئی بزدلی کرے تو عورتین اوسکو غیرت دلائین اور اوسکا جوش ترقی کرے - مگر ہاے یہان کون سی عورت فریاد کرتی ہے ؟ - دختر رسولؐ جسکے سوا دنیا مین کوئی بیٹی رسول کی نہین ہے - کس بات کی فریاد کرتی ہے کہ میرا حق غصب ہوا ہے حق رسی کرو مگر کسیکو غیرت نہ آئی - پھر ایسے صحابہ مہاجرین و انصار سے جناب امام حسین کیا امید کرتے -

اس خطبہ مین جناب سیدہ نے قرآن کی چند آیتونسے استدلال کیا ہے ایک آیہ ما محمد الا رسول ہے جس سے ہر شخص سمجھ سکتا ہے کہ جناب سیدہ ان لوگونکو اوس آیہ کا مصداق سمجھتی ہین کہ انقلبتم علی اعقابکم انپر منطبق ہے -

دوسرے آیہ فقاتلوا ائمۃ الکفر انھم لا ایمان لھم ہے کہ حضرت نے ان غاصبین کو ائمہ کفر فرمایا

اب جو لوگ خدا و رسول پر ایمان لائے ہین اور جناب رسالتمآب کو صادق مانتے ہین - وہ تو اسپر مجبور ہین کہ جناب سیدہ کو صادق مانین اور انلوگونکو ائمہ کفر جانین - رہے وہ لوگ جو حضرت کو صادق نہین مانتے وہ مختار ہین ہمکو اونسے بحث ہی نہین - کیونکہ غاصب کا حق پر قبضہ ہے - مددگارونکی کثرت ہے جس کا گھر چاہین لوٹ لین جسکو چاہین پھونک دین - آخر پھونک ہی دیا کسیکا اونکا کیا بگاڑا قرآن کی آیتین سنائین رسول اللہ کی حدیثین یاد دلائین - وہ لوگ سنتے رہے یہ عاجز آکر چپکے ہو رہین لڑنے کا موقع نہ تھا جنگ کی مصلحت نہ تھی اتمام حجت کر کے گھر آئین اور وصیت کی کہ میرے جنازہ پر یہ لوگ نہ آئین -

پھر کیونکر جناب امام حسین انپر بھروسہ کرتے اور انپر اعتماد لرکے مدینہ مین جنگ فرماتے۔ کربلا سے یہان زیادہ مصیبت تھی۔ اور پھر وہ علانیہ شہادت ثابت ہوتی جو ہوئی۔

جناب امام حسین اہل مدینہ کی یہ روش بھی دیکھ چکے تھے کہ انہوں نے خود حضرت عمر کو کتنا پریشان کیا تھا جیسا کہ تاریخ کامل مین ہے جلد ۳ صفحہ

قال الشعبی لم یمت عمر بن الخطاب حتی ملته قریش وقد کان حصرهم بالمدینه وقال اخوف ما اخاف علی هذه الامة انتشارکم فی البلاد قال جاء الرجل منهم یستاذنه فی الغزو فیقول قد کان لك فی غزوك مع رسول الله ما یبلغك وخیر لك من غزوك الیوم ان لاتری الدنیا ولا ترالك وکان یفعل هذا بالمهاجرین من قریش ولم یفعل بغیرهم من اهل مکة

یعنی شعبی کہتے ہین کہ خود عمر کو عاجز کر دیا تہا قریش نے اسلیئے سبکو محصور رکھا تھا مدینہ مین اور کہتے تھے سب سے زیادہ جو ہمکو اس امت پر خوف ہے تو اسی امر سے کہ تم شہرون مین پھیلو۔ اگر کوئی مہاجرین سے طالب اذن ہوتا انسے کہ کسی غزوہ مین جانے دو تو حضرت عمر کہتے۔ جو جہاد تم رسول اللہ کے ساتھ کر چکے ہو۔ وہ کافی ہے۔ اب تمہارے جہاد سے یہ بہتر ہے کہ نہ تم دنیا کو دیکھو نہ تمکو دنیا دیکھے۔ یہ فعل اونکا مہاجرین کے ساتھ تھا قریش سے نہ اون لوگونکے ساتھ جو غیر مہاجر تھے اہل مکہ سے۔

پس جب خود حضرت عمر کے ساتھ ان مہاجرین کا یہ برتاؤ تہا کہ وہ آخر عاجز آگئے۔ اور انکو نظربند کیا مدینہ مین کہ نکلنے نہ دیتے تو جناب امام حسین انسے کیا امید رکہتے۔

کیا غضب ہے کہ جن مہاجرین کی شان مین خود حضرت عمر یہ فرماتے ہین اخوف ما اخاف علی هذه الامه انشارکم فی البلاد کہ اس امت کے لیئے

سب سے زیادہ خوفناک یہی ہے کہ صحابہ مہاجرین شہروں میں پہلیں اوہنمین صحابہ کی سیرت اور عمل کو اہلسنت اپنا مذہب بناتے ہیں اور انہیں کو پیشوا اور دین مانتے ہین۔ اس سے بڑہکر کیا بیدینی ہو سکتی ہے کہ خدا اسطرح اونکی مذمت کرے۔ رسول اللہ اسطرح اونکی بیدینی کو ظاہر کرین۔ خلیفہ دوم یون ارشاد فرمائین اور اہلسنت ایک کو بھی نہ مانین اور صحابہ پرستی ہی میں مشغول رہین۔

حضرت عمر کے طرز عمل کی تقریح جو حضرت عثمان نے کی ہے وہ سب سے زیادہ تسکین دہ ہے اوسی تاریخ کامل مین ہے صفحہ جلد ۳

واللہ لقد علتم علی ما قرر عمر ابن الخطاب مثلہ ولکنہ قد وطئکم برجلہ وضربکم بیدہ وقمعکم بلسانہ ندنتم لہ علی ما احببتم وکرہتم ولنت لکم واوطاً لکم کتفی وکففت بیدی ولسانی فاجترأتم علی۔

یعنی خدا کی قسم تم ہمارے اونہین باتون کو معیوب جانتے ہو جنکو قبول کیا تھا ابن خطاب کے لئے مگر اوسنے تمہین پیرونسے کچلا۔ ہاتہون سے مارا۔ زبانونسے قلع قمع کیا لہذا تمنے اونکی ہربات کی اطاعت کی خواہ وہ تمہین پسند تہی یا ناپسند۔ اور مینے تمہارے ساتہہ نرمی کی۔ اور اپنے بازو پہ سوار کیا اپنے ہاتہ اور زبان کو روکا اسلئے تم ہم پر دلیر ہوگئے۔

اب حضرات انصاف کرین کہ جن صحابہ مہاجرین وانصار کی یہ حالت ہو کہ خود خلیفہ دوم وسوم اونکے حق مین یہ کلمات ارشاد فرماین اور اونکے ساتہہ یہ برتاؤ کرین۔ کیا وہ اس قابل ہوسکتے ہین کہ دین کے ماخذ ہون اور شریعت کے حامل جنہلو گونکے دنیا پر پہرنے چلنے کو خلیفہ دوم قابل خوف بتائین کیا وہ اس قابل ہوسکتے ہین کہ اونکو ہم اپنا پیشوا بنائین۔

(باقی آئندہ)

# ثبوت یزید دوبارہ

(سلسلہ کیلئے ۲ ملاحظہ ہو)

حق یہ ہے کہ دمرفتگا امر مین بلکہ تمامی مسائل مین اہلسنت کی جان عجب عذاب مین ہے بجز اسکے چارہ نہین کہ یا رافضی بنین یا خارجی۔ اہلسنت تو کسی طرح نہین رہ سکتے کہ یزید کو مسلمان بھی مانین اور جناب امام حسین کو شہید بھی کہین اگر شہید مانتے ہین تو ضرور ہے یزید سے برات کرین اور اسکے ساتھ معویہ و خلفائے ثلثہ سے بھی کہ مقدمات اربعہ کا یہی نتیجہ ہے۔

مگر شکر خدا کہ ابن تیمیہ اسکے قائل ہین کہ جناب امام حسین شہید ہوے کہ لکھتے قتل مظلوما شہیدا ورنہ مرزا حیرت کا دماغ انکار شہادت مین فلک الافلاک پر پہونچتا۔

مگر اس سے منکر ہین کہ اہل حرم اسیر ہوئے ہون چنانچہ لکھتے ہین واما ماذکر من سبی نسائہ والدوران بھم فی البلدان وحملھم علی الجمل بغیر اقتاب فھذا کذب و باطل ما سبی المسلمون وللہ الحمد ھاشمیہ قط ولا تحلت امہ محمد سبی بنی ھاشم قط صوا۲

یعنی جو ذکر کیا گیا ہے کہ اہل حرم اسیر ہوئے اور در بدر پھرائے گئے غلط ہے کبھی **مسلمانون** نے بنی ہاشم کو اسیر کیا نہ امت محمدی نے اسکو حلال جانا۔

یہان اڈیٹر النجم بتائین کہ ابن تیمیہ سچے ہین یا آپ جو اپنے اخبار مورخہ ذیقعدہ مین لکھتے ہین دوعورتین بے جرم قید ہوئین یتیم و بیمار گرفتار ہوے

عنا جلدہ

کیونکہ آپ تو ابن تیمیہ کے ایسے عاشق ہین کہ آپ اوسکی کتاب کا ترجمہ شایع کر رہے ہین پھر بتائیے آپ سچے ہین یا وہ

یہ بھی ارشاد ہو کہ ابن تیمیہ اور سب کو مسلمان کامل الایمان اعتقاد

بھی ۹ محرم کو فتحپور میں تین لڑکیوں نے اپنی خوشی سے اصرار کے ساتھ مذہب حق اثنا عشری قبول کیا علاوہ انکے ایک صاحب سید محمد علی شاہ نے جو فتحپور کے ایک باحیثیت اور خاندانی شخص ہیں اور پشتینی سنت جماعت تھے چند ماہ سے انہوں نے خفیہ طور پر مذہب حق قبول کر لیا تھا۔ اب کی محرم میں اپنے شیعیت کا پوری طور پر اعلان کر دیا اور مجلسوں و حاضریوں وغیرہ میں جوش کیساتھ شریک ہوئے۔ خداوند عالم ان تازہ مومنین کی مدد کرے۔ اور دوسرے اشخاص کو ہدایت نیک عطا فرمائے۔

میں نے اب کی محرم میں اس امر کی تحریک کی کہ فتحپور کے مختصر مومنین میں بھی ایک انجمن قایم ہو جائے جسکے اغراض و مقاصد مجالس عزا و محافل میلاد وغیرہ قائم کرنا۔ غربار مومنین کی اعانت۔ مسجد و امام باڑوں کی درستی۔ مذہبی رسائل و اخبارات کے توسیع اشاعت میں کوشش کرنا وغیرہ وغیرہ ہوں،،

میری اس رای کو سب نے منظور کر کے مجھسے دستور العمل بنانے کی خواہش کی ہے میں انشاء اللہ عنقریب دستور العمل تیار کرونگا اور اگر خدا نے چاہا تو ۱۰ ار صفر ۱۳۳۲ھ کو انجمن کا افتتاح ہو جائیگا کیا عجب ہے کہ انشاء اللہ العزیز یہ انجمن نہایت مفید ثابت ہو۔

(نوٹ) حق یہ ہے کہ زمانہ عشرہ محرم الحرام ایک عجب جوش کا زمانہ ہوتا ہے اگر واعظین و ذاکرین اس زمانہ میں ترویج دین میں کوشاں ہوں تو صدہا غیر مسلم اسلام لائیں اور ہزارہا مخالفین راہ حق آجائیں مگر افسوس اس طرف توجہ نہیں کیجاتی حالانکہ عزاے امام مظلوم کا وہ فیض عام ہے کہ ہزارہا قومی مقاصد اس سے پورے ہو سکتے ہیں۔ (اڈیٹر)

**ریاست بھاولپور** جناب سید علمدار حسین صاحب لکھتے ہیں۔ اس سال بہاولپور میں محرم خوب زور شور سے ہوا حضرت قبلہ سید حسن علی شاہ صاحب کے مکان دس مجلسیں خوب دھوم دھام سے ہوئیں۔ عالیجناب حضرت مرزا آغا سلطان صاحب ڈاکٹر شعر خوانی سے سامعین کے دل ہلا دیتے تھے۔ میاں عبداللہ ذاکر اور نبی بخش ذاکر بزبان ملتانی سوز خوانی کرتے تھے جس سے عجب درد پیدا ہوتا تھا۔ ڈاکٹر صاحب ممدوح کے سننے کیواسطے اکثر روسا شہر آیا کرتے تھے جنمیں بہت بڑا حصہ اہل ہنود کا ہوتا تھا۔

۹ ماہ محرم الحرام کو میاں رحیم بخش صاحب پنجابی تشریف لے آئے۔ انہوں نے نقشہ کربلا معلی سامعین کے روبرو کھینچکر دکھلا دیا۔ عشرہ کے روز تعزیہ نہایت دھوم دھام سے اوٹھایا گیا۔ ماتم کے علاوہ مرثیہ خوانی کربلا تک ہوتی رہی۔ شام کو تعزیہ دفن کرکے واپس ہوئے۔ پہلے جناب قبلہ میر حسن علی شاہ صاحب کے مکان پر فاقہ شکنی ہوئی بعدہ جناب ڈاکٹر صاحب ممدوح کے مکان پر کھانا تھا۔ تمام ذاکر وغیرہ وہاں جمع ہوئے۔ غرضکہ بہادل پور میں ۱۲ سال گذشتہ میں یہ محرم اپنا نظیر نہیں رکھتا۔

۲۵/۷ محرم کو حضرات اہل سنت اپنا علم اوٹھا کر بغرض فساد مکان پر آئے مگر پولیس نے اپنا انتظام عمدہ طور سے کر دیا تھا۔ اسپر بھی ایک شخص سنی نے جو مستورات میں آکر حسب معراج شہید نامہ کہنا چاہتا تھا شاہ صاحب کے منع کرنے پر اون کے برخلاف ۲۳ تعزیرات ہند کی نالش کر دی ہے۔ نتیجہ سے اطلاع دیجاویگی۔

**نوٹ**۔ ریاست بہاولپور ایک سنی ریاست ہے جہاں عباسی خاندان کے ایک رئیس حکمران ہیں اور تعصب میں بھی ضرب المثل ہیں۔ مگر عزائے امام مظلوم میں اونکی یہ رعایا پروری بہت قابل قدر ہے اور حق یہ ہے کہ یہ غم ہی ایسا ہے کہ تمامی عالم کو اپنی طرف جذب کر لیتا ہے۔ خدا مومنین کی توفیق کیا اور زیادہ کرے۔ (اڈیٹر)

ڈاکٹر سید محمد اکبر علی شاہ صاحب سبی علاقہ بلوچستان سے لکھتے ہیں سبی میں امسال ایسا محرم ہوا کہ کبھی نہیں ہوا تھا۔ علم۔ تعزیہ نہایت شان و تزک سے اوٹھایا گیا۔ سوزخوانی کو میں اچھا نہیں سمجھتا۔ مگر ان لوگوں کی ترغیب کیلئے سوزخوانی بھی خوب ہوئی جسپر ہر طرف سے نعرہ تحسین بلند تھا اور نہایت رقت ہوئی۔ کالو حجام سکنہ سبی کا بیان ہے کہ حاجی مواحد کو میں نے کہا کہ چلو تعزیہ دیکھیں اسنے کہا سخت گناہ ہے۔ اتفاقاً وہاں گذر ہوا جہاں تعزیہ تھا تو خوب رویا اور کہتا تھا کہ وہاں سے ہٹنا نہ تھا اور کہتا تھا کہ یہ ڈاکٹر اکبر شاہ کی تاثیر ہے۔ غرض ایکی محرم جو سبی میں ہوا سنی شیعہ ہندو سب نہایت جوش سے شریک تھے۔ نہ کسی قسم کا ڈھول تھا نہ باجا اسپر مخلوق خدا کا اسقدر ہجوم تھا کہ الحفیظ للہ۔

تعزیہ داری ہوشیارپور پنجاب اخبار وکیل نے ۲۰ جنوری کو بعنوان "ہوشیارپور میں تعزیہ

سازی کا اختتام ۔ یہ خبر دی تھی کہ عید الضحی کو مولوی غلام محمد صاحب فاضل ہوشیارپوری نے نماز عید پڑہائی پہر میاں عبد العزیز صاحب پر شراپٹ (؟) لانے تعزیہ سازی کی مخالفت پر سب سے تین بار حلف لیا کہ امسال تعزیہ سازی یکدم موقوف ہو جاے ۔ مگر کسی نے نہ موافق آواز بلند کی نہ مخالف مگر میاں صاحب نے اس سکوت کو رضامندی کا اقرار سمجھکر اعلان کیا کہ اب آپ سب نے حلف اوٹھا لیا ہی اب جو حلف شکنی کریگا اسکا نام سرعام مشتہر کیا جائیگا اور اسکے مخرب قوم اور مذلل اسلام تسلیم کرنے مین کسیکو چارہ نہوگا ۔ مگر پہر وہی وکیل مورخہ ۱۱ فروری لکہتا ہی کہ ہوشیارپور کے مسلمانون نے پچہلے دنون ترک عزاداری کی قسم کہائی تہی (غلط کیونکہ آپ خود لکہ چکے ہین یہ سب باتین میاں عبد العزیز نے کہین تہین کسی مسلمان نے نہ ہان کہا نہ نا پہر مسلمانون پر یہ اتہام نہین تو کیا ہی ۔ اڈیٹر) مگر وقت آنے پر وہ اس امتحان مین پورے نہ اتر سکے لیکن لکہنو کے اور صرف لکہنو کے سنیون نے زمانہ پر ثابت کر دیا کہ معقول اور مناسب طریقہ پر اگر ناشایستہ و مخرب اخلاق و افعال کے نقائص ذہن نشین کر دی جائین ۔ (یعنی جبکہ لفٹنٹ گورنر بہادر حکم دین کہ چار یاری جھنڈا نہ ٹیا جاے خلفاء ثلثہ کا نام شارع عام پر نہ لیا جاے) تو سر تسلیم خم کر دینے مین انکو کبہی تامل نہو گا (کیونکہ سزا کا خوف ہی) !!

مگر وہی مورخہ ۱۱ فروری مین وہ ایک مضمون نگار کی تحریر شایع کرتے ہین جس سے خود اونکا فساد ظاہر ہی جو ملاحظہ ہو ۔ بہر حال یہ ہی خدا کی قدرت اور غم امام مظلوم کی تاثیر کہ جسقدر اعداء دین اس نور خدا کے بجہانے مین کوشش کرتے ہین اوسیقدر اور ترقی ہوتی ہی کاش اب بہی اہل اسلام سمجہین اور اوس بغض و عناد سے باز آئین جو خاندان رسالت سے انکے دلونمین متمکن ہی کیونکہ جسقدر وہ کوشش کرتے ہین اوسیقدر خداوند عالم اس غم کو عام اور پر اثر بناتا ہی ۔

بستی ایک تازہ واقعہ ۔ ایک ہندو مہاجن تعزیہ داری و علم بہی رکہتا تہا چونکہ وہ لڑکا مر گیا ایک مدت کے بعد جسکی منت مین یہ علم رکہتا تہا لہذا ایک فقیر مسلمان کو اوسنے علم دیدیا ۔ اس سال عین زمانہ عشرہ مین دوسرا لڑکا ایسا بیمار ہوا کہ مرض سمجہہ مین آیا نہ وجہ معلوم ہوئی ہر چند علاج ڈاکٹری و یونانی کیا گیا مگر کوئی نتیجہ نہ ہوا خود واقعہ علم کا واقعہ بیان کیا جسپر سب نے کہا کہ اب تو جلد پہر منت کر کہ یہ بلا دفع ہو چنانچہ اوسنے نذر کی اور اوسیوقت سے افاقہ شروع ہوا دوسرے روز علم رکہا گیا اور وہ شریک ماتم ہوا ۔ ۲ تو علم رہیگے

ایسے صدہا واقعات ہزاروں تجربات ہو چکے ہین کہ جو لوگ عزاداری امام مظلوم کو ترک کرتے ہین۔ خداوند عالم اونکو کسی ایسی مصیبت مین فوراً مبتلا کرتا ہی کہ اس تعزیہ داری کی بدولت اونکو نجات ملتی ہی بہت قریب وہ وقت آرہا ہی کہ جن لکھنؤ مین سنیون نے امسال تعزیہ داری موقوف کی ہے۔ اُن مین بہت سے ایسی بلاؤن مین مبتلا ہونگے کہ تعزیہ داری زیادہ ہو گی۔

# واقعات عشرہ عاشورہ لکھنؤ

۳۰ ذی الحجہ کو ۳ ہزار ۸ سو پولیس مقامات مختلفہ سے داخل لکھنؤ ہوئی اور یکم محرم سے ۳ محرم تک پولیس مذکور مسلح و مکمل ہوکر شاہراہ عام و پبلک روڈ سے گذرتی اور سطوت شاہی دکھلاتی تھی ۲ محرم کو شہر مین یہ خبر مشہور رہی کہ ۳ محرم کو میدان شاہ مینا پر اہل سنت کی کمیٹی ہو گی اور کمیٹی موصوف کے بانی و مہر و ہدایت رسول و اعظم ہونگے ۳ محرم کو یہ خبر مشہور ہوئی کہ ۴ محرم کو اہل سنت و جماعت کی دوکانات بند رہینگی منڈی بھی نہین کھلے گی اور طلاق نامے محرم کی رخصت حاصل کرلی بضرورت شرکت محرم اور دیہات مین بھی یہ خبر پہونچ گئی اکثر لوگ دیہات کے بھی آگئے ۳ محرم کو بوقت شام کوتوال لکھنؤ نے ڈپٹی کمشنر کو خبر دی ڈپٹی کمشنر موصوف نے حکم دیا کہ میدان شاہ مینا مین جو اسباب متعلق کمیٹی اہل سنت نے جمع کیا ہی اوسکو میدان مذکور سے علحدہ کرادو اور ۲۵ جوان پولیس معہ چند افسران کے وہان بھیجدو کہ کوئی اہل سنت یا شیعہ اوس میدان مین نہ آنے پاوے کوتوال نے بموجب حکم ڈپٹی کمشنر جس قدر اسباب مثل فرش و قنات وہان تھا اوسکو اوٹھوا دیا اور پولیس کو وہان مقرر کردیا بوقت شب یعنی ۴ محرم کی شب کو ہدایت الرسول و اڈیٹر النجم کو بلاکر حکم دیا کہ تمہاری طرف سے منادی ہو اسیوقت کہ کمیٹی کل نہو گی چنانچہ ۱۱ بجے شب کے ڈھونڈورا پھرا کہ کل کمیٹی نہو گی اور ۴ محرم کو شرکت شاہ مینا پر ہدایت الرسول کی طرف سے اشتہار مطبوعہ تقسیم ہوئے کہ آج کی کمیٹی بوجہ نہ فراہم ہونے بعض سامان ضروری کے ملتوی کی گئی ہم عنقریب اپنے سنی بھائیونکو ایسا مژدہ سنائینگے جو باعث اونکی مسرت کا ہو گا اور ۴ محرم کو اشتہارات من جانب روساء شہر و علماء شیعہ جابجا چسپان ہوئے جسکی سرخی یہ تھی کہ بخدمت حضرات شیعیان آپ حضرات احکام گورنمنٹ کو واجب التعمیل سمجھکر اونکی

پابندی کیجیے اور آپکے جانب سے قولاً یا فعلاً کوئی امر باعث دل آزاری فریق مخالف کا نہو آٹھویں
نوین ان دو تاریخون مین علماء کے جانب سے کوشش بلیغ اس امر کی گئی کہ کوئی شیعہ تبرا لکھکر
باعث اشتعال طبع فریق مخالف کا نہو ۸ محرم کی شام کو پولیس کو ایک کاغذ پر لکھکر دیا گیا کہ
ابوبکر عمر عثمان - ان پر جو لعنت کرے یا ان کی تعریف کرے اوسکو فوراً گرفتار کرلو اور پولیس کو
حکم ہوا تھا کہ خوب رٹ لو تاکہ موقع پر محض نام لیتے ہی تلوگ مطلع ہو گر گرفتار کرلو ہندو پولیس کا
رٹنا اور بعض بعض کا نام بھول جانا اور گذرگاہ کے لوگونسے دریافت کرنا شیعونکا مذاقاً تجاہل
کرنا بعد ناخواندگی اور اہل سنت کا چشم پوشی کرنا باعث ہیجان ان سپاہیونکا ہوتا تھا جسکو
وہ اپنی زبان مین نہ معلوم کیا کہتے تھے یہ کیسے نام ہین جو کسی سے چلتے نہین - اہل سنت نے
عام طور پر تعزیہ نہین رکھے لیکن اکثر صاحبان سنت الجماعت اپنے تعزیہ محلہ کے شیعونکے عزاخانے
مین رکھوا دئے کہ یہ خیر و برکت بھی ہمسے سلب نہوا اور قومی مخالفت بھی نہ ہو بے ہنود کے تعزیہ -
تال کٹورہ کربلا مین گئے اور کربلائے اہلسنت جو پھول کٹورہ نام رکھا گیا ہے وہ بھیک کٹورہ
ہو گیا - حلوائیان اہل سنت مقان پر زور دیا گیا کہ شیعونکے ہاتھ مٹھائی نہ فروخت کرین
تا ان پر ماتھوین کو شیرمال شیعون کے ہاتھ نہ فروخت کرین لیکن ان پیشے والون نے اپنے
قوم کا ساتھ نہ دیا یوم عاشورہ دوکانات اہلسنت کی عموماً بند نہین ہوئی فی صدی ۲۰
کھلی رہی اور ۸۰ دوکان بند

علی حسن لکھنوی

## سرکلر گورنمنٹ ممالک متحدہ پر سنی اخبار و تکی رائے

گذشتہ نمبر مین ہم خلاصہ حکم ہز آنر لفٹنٹ گورنر بہادر ممالک متحدہ آگرہ و اودہ لکھ چکے ہین کہ کس
انصاف پسندی سے آپنے عادلانہ تجویز صادر فرمائی ہے جسپر اخبار وطن مورخہ ۱۲ جنوری رقطراز ہے
لکھنؤ مین شیعہ و سنیون کے باہمی اختلافات مٹانے اور اُن مین چند سال سے جو سخت نزاعات
برپا ہو گئی تھین - اُن کے دفعیہ کی مناسب سفارشین کرنے کیلئے حسب الحکم گورنمنٹ صوبجات متحدہ جو کمیٹی دو
یوروپین - دو ہندو اور دو دو ہر ایک فریق متخاصمین کے ممبرون کی بیٹھی تھی - اس مین بد قسمتی

میں پہلی ہی لب اللہ غلط ہوئی کہ سنیون کے دونوں معزز ممبران نے بظاہر اپنی مصروفیت کا عذر کر کے شرکت کمیٹی سے معافی مانگ لی۔ اور اُن کی جگہ دو دوسرے قائم مقام ہوگئے۔ جن مین سے ایک صاحب مسٹر نبی اللہ صاحب بیرسٹر ایٹ لا ایک اجلاس مین شریک رہکر علیحدہ ہو بیٹھے۔ اور دوسرے سنی مولوی عبد الشکور صاحب ایڈیٹر النجم آخر تک تنہا ڈٹے رہے۔ مولانا کا شریک کمیٹی ہونا اس اعتبار سے تو بہتر تہا کہ وہ اپنے فریق کے سرگرم قائم مقام تھے۔ لیکن چونکہ وہ مجلس ناگوار مخالفت کے رکن رکین رہچکے تھے۔ اسلئے ان کا کمیٹی مین لیا جانا مناسب نہ تہا۔ بہرحال ۱۰ الحجۃ کو مادہ تیج ۱۱ کمیٹی نے کام ختم کیا۔ اور اچھی طرح تمام امور متنازعہ کا حال قلمبند کر کے مع گواہیون اور فریقین کی قانونی بحثون کے گورنمنٹ کی خدمت مین رپورٹ ارسال کر دی۔

ہز آنر سر جان ہیوٹ صاحب بہادر کی گورنمنٹ نے سنی جماعت کے سرغناؤن سے حسب توقع مدد نہ ملنے پر افسوس ظاہر کیا ہے۔ اور کمیٹی کی رپورٹ پر پسندیدگی ظاہر فرماتے ہوئے اس کی موزون اور منصفانہ سفارشون کو منظور کیا ہے۔ اُن احکام کا ماحصل یہ ہے کہ جو نئی باتین چار سال کے عرصہ سے رسومات عزاداری حضرات حسنین علیہما السلام مین شامل کر دیگئی ہون۔ وہ خواہ کسی فرقہ کی طرف سے ہون سب بالکل موقوف کر دی جائین۔ بہرحال یہ احکام نہایت عادلانہ ہین۔ اور اگر برادران شیعہ وسنی فضول جوش مخاصمت سے باز آجائین۔ تو آپس مین وہی سابقہ سبیل ملاپ بحال ہو سکتا ہے جو کہ اُن جھگڑون کی ابتدا سے پہلے قائم تہا۔ اور چونکہ محرم کے ایام نہایت قریب ہین۔ اس لئے امید ہے کہ ہر دو فریق کے با اثر اصحاب اپنے ہم مشربون کو امن دستون اور صلح وصفائی سے کام لینے کی ترغیب دلاتے رہینگے۔

اس تحریر سے ہر شخص سمجھ سکتا ہے کہ گورنمنٹ کا فیصلہ کیسا عادلانہ اور منصفانہ ہے کہ جو اہلسنت بھی اس سے راضی اور خوشنود ہین۔

اخبار کرزن گزٹ مورخہ یکم فروری لکھتا ہے گورنمنٹ لکھنؤ نے اس بات کا فیصلہ کر دیا ہے کہ لکھنؤ مین سنی جب تعزیئے نکالین تو تعزیون کے ساتھ راشدین صحابہ کی مدح مین اشعار نہ پڑہین گورنمنٹ کا خیال ایک حد تک بجا ہے کہ جب سابق زمانہ مین یہ دستور نہین تہا تو یہ بدعت اب کس غرض سے نکالی گئی دوسرے فریق نے ساتھ چھیڑ چھاڑ معلوم ہوتی ہے اور یہی چھیڑ چھاڑ سر پھٹول اور بلوائی ہڑبونگ کی ترغیب ہے جبکہ گورنمنٹ امن عامہ کی ذمہ دار ہے تو وہ کبھی ایسی بدعت کے جاری رکھنے کا حکم نہین دیسکتی۔ سبد نصیب اور

اور لایعقل سنیون کیلئے یہ آسمانی تازیانہ ہے بشرطیکہ وہ نصیحت اس سے حاصل کرین۔
کرزن گزٹ کی حالت مسلمانونکو معلوم ہے کہ بنا اعتقاد مین اگر اسکا قبول نہین ہے تو دو دیم مرفوع
تاہم اس فیصلہ سے اوسکی رضامندی کیسی بدیہی ہے۔

اخبار اہلحدیث مورخہ ۲۹ جنوری راقم ہے۔ لکھنؤ مین جو سنی شیعہ مین نزاع تھی جسکی بابت سرکاری مشترکہ کمیشن تجویز ہوئی تھی۔ لفٹنٹ گورنر نے اوسپر حکم صادر فرمایا ہے کہ ایام محرم مین سنی جو ایک نظم "چاریاری جھنڈا" کی ٹیپ ہے مین نہ پڑھین۔

اخبار شحنہ ہند وطوطئ ہند میرٹھ مورخہ ۱۰ فروری راقم ہے۔ جب کمیشن کا کوئی فیصلہ لکھنؤ والون کے متعلق گورنمنٹ نے سرکاری طور پر تحقیق کیا کہ کسی بات انہوں نے ہانکی یعنی سنیون نے جو شیعہ کی چڑانے اور اشتعال دلانیکو بمقابلہ تبرایون اور علمون وغیرہ کے چاریاری جھنڈے پارسال نکالے تھے وہ باہم سر مشغول ہو رہی تھی اب وہ قطعی بند ہو گئے تو سنیون نے اسپر لمبے لمبے منہ بنائے اور ایک مجمع کے سرکار سے ناراضی ظاہر کی۔

یہ اون اخبارات کے اقتباسات ہین جو سیاسیات اور مذہب سب کے اخبار ہونیکے مدعی ہین اور تعصب کے پھیلانے والے مگر اسپر بھی یہ فیصلہ ایسا ہے کہ انتہا منصفانہ ہر کسی اس سے راضی اور خوشنود ہین۔

مگر تعجب ہے کہ اخبار وکیل امرتسر جو ہمدردی آل انڈیا مسلم لیگ کا اور قومی ارگن بننا چاہتا ہے کہ وہ ایسے مواقع پر کچھ ایسا تنگ سینا ہے کہ بغض کی بناء۔ دیکھو مورخہ ۲۷ جنوری کہ لکھتا ہے "لکھنؤ کے شیعہ وسنی باشندگان کی باہمی ناراضی کے اسباب کی تحقیقات کرنے اور اسکے دفعیہ کی تدابیر سوچنے کیلئے جو کمیشن منجانب گورنمنٹ صوبجات متحدہ مامور ہوئی تھی اسکی رپورٹ پر ہزآنر صاحب لفٹنٹ گورنر بہادر کا ریزولیوشن ہفتہ گذشتہ کے لوکل گورنمنٹ مین شایع ہو چکا ہم اس ریزولیوشن پر مفصل رائے زنی کسی قریبی اشاعت آیندہ تک ملتوی رکھتے ہین اور بالفعل صرف سرکاری ریزولیوشن کا ضروری خلاصہ درج کرتے ہین"

یہ تحریر جہان اسکی خوش آیند امید دلاتی تھی کہ آپ بھی بحیثیت اسکے کہ مدعی خیر خواہی اسلام ہین۔ اس فیصلہ سے اپنی رضامندی ظاہر کرینگے وہان ایک پہلو یہ بھی تھا کہ شاید اس فیصلہ سے

خوش نہون جو اسکی دلیل ہوگی کہ اب بھی اختلاف کے حامی اور فساد کے پسند کرنیوالے ہین چنانچہ مورخہ ۱۰ فروری مین لکھتے ہین۔

لکھنؤ مین چونکہ ایام محرم وغیرہ مین فضائل چاریار رضی اللہ عنہم کے پڑھنے کی ممانعت مین سرکار کی جانب سے سخت احکام جاری ہوئی ہین لہذا سنیون نے اس سال تعزیہ داری بالکل ترک کر دی نہ تو کربلا کیے نہ تعزیونکے جلوس نکالے نہ روشنی دیکھنے مین شریک ہوئے اور نہ دوکانداروں نے دوکانین بند کین قصابون نے جو عاشورہ کے دن بقول ہمعصر ہندوستانی دس روپئے سیر بھی گوشت نہین بیچتے تھے۔ عام طور پر دوکانین کھول رکھی تھین۔ شہر مین عموماً کاروبار ہوتا رہا۔ امن وامان بخوبی قایم رہا اور کہین کسی قسم کا ہنگامہ یا فساد نہین ہوا سنیونکی خاموشی اور امن پسندی قابل تحسین ہے فضائل چاریار پڑھنے کی ممانعت سے انکا رنجیدہ ہونا ایک لازمی بات تھی۔

اس جملہ سے ہر شخص سمجھ سکتا ہے کہ آیا یہ صلح کل پالیسی کے حامی ہین یا تفرقہ اندازی مین ساعی ہین جو اس فیصلہ پر ناراضی ظاہر کرتے ہین اور سنیونکی ان حرکات پر اپنی رضامندی ظاہر کرتے ہین۔ دوکانونکا کھلا رہنا فی الجملہ تو ضرور صحیح ہے مگر نہ اس درجہ جو بیان کیا گیا۔ کیونکہ کل دوکاندار سنی ہی نہین ہین بلکہ شیعہ بھی ہین۔ اور ہندوونکی تعداد سب سے زیادہ ہے جو اکثر آزاد ہی ہین۔ اور خریدارونکی تعداد زیادہ شیعہ رؤسا ہین جو عاشور کو خرید و فروخت قطعاً ناجائز جانتے ہین۔ پھر بجز اسکے کہ سو دو سو دوکان خاص متعصب سنیونکی کھلی ہون ناممکن ہے کہ عموماً بازار کھلا ہو۔

اس آخری فقرہ کا جواب کہ فضائل چاریار پڑھنے سے سنیونکی رنجیدگی لازمی بات تھی۔ ہم اپنی عبارت مین نہین دینا چاہتے بلکہ مولوی انشاء اللہ صاحب ایڈیٹر اخبار وطن کا ایک فقرہ لکھنا کافی سمجھتے ہین وہ موید اس مرتبہ محرم مین تعزیہ داری سے باز رہے۔ کیا حصول ثواب اور ترک رسوم بد کے خیال سے؟ نہین بلکہ اس ضد سے کہ اُن کو تعزیون کیساتھ چاریاری جھنڈے پڑھنے کی سرکار سے ممانعت کر دی گئی ہے لہذا وہ تعزیے ہی نہ اٹھائین گے۔ انصاف اور مصلحت اندیشی کی صفت مسلمانونکے چیدہ افراد مین تو ضرور ہونی چاہیے۔ عوام مین اسکے نہ ہونیکا گلہ نہین۔ مگر خواص کے اندر اس وصف کا نہ پایا جانا بہت بڑا چاریاری بند اور تعزیونکے سلام پڑھے جائین کتنی بے جوڑ بات ہے!! اگر شیعہ بھائی اپنے غلو کیوجہ سے سرراہ خلفائے ثلثہ کی شان مین کچھ برا کلمہ کہتے ہون تو سنیونکو گورنمنٹ سے انکی شکایت کرکے انسداد کرا دینیکا حق حاصل ہے لیکن سنیونکا اسکے جواب مین خلفا کے تعزیے یعنی شعار شیعہ گویا شیعونکو اور چڑہانا ہے۔ تاکہ وہ مشتعل ہو کر آمادۂ ... گو نکی شان میرے نزدیکی عزت مسلمانون کا

# قوۃ الاسلام

یہ تو بدیہی بات ہے کہ ہر شخص کو اپنے مذہب سے خاص محبت ہوتی ہے یہانتک کہ لامذہب بھی۔ اسی غرض سے اپنے خیالات کے نشر میں مصروف ہیں کہ جس طریق کو وہ پسند کرتے ہیں۔ اوسکی اشاعت ہو یہی وجہ ہے کہ کسی مذہب والا دوسرے مذہب والے کا الزام نہیں دیتا کہ تم ترویج دین میں کیوں کوشاں ہو۔

مسلمانوں کی ترقی ابتدا ہی زمانہ میں اس درجہ پر پہونچ گئی تھی کہ ترویج دین کی ضرورت نہ رہی کیونکہ اسی زعم سے خلافت رسول اللہ بجائے امت احکام آنحضرت حاصل کیگئی کہ جو کام ہو بزور شمشیر یہانتک کہ اسی خیال سے خاندان رسالت تباہ کیا گیا کہ انکے وجود و تسلط سے کچھ روحانیت وحقانیت کا بھی اثر پھیلے گا اور وہ اصلی مقصد حاصل ہوگا جو انکی خاص غرض تھی کہ تمام دنیا ہمارے زیر حکومت رہے۔

اس کشمکش نے خود مسلمانوں میں یہ تفریق قایم کی کہ بجاے اسکے کہ وہ غیروں کو راہ پر لاتے باخود بازور قلم لڑنے لگے کیونکہ تلوار وغیرہ کی لڑائی تو حکمران بادشاہوں کے ہاتھ میں تھی۔ علما نے یہ جنگ نکالی۔

اسی اصول پر آجتک مناظرہ ہوتا رہا کہ خلافت جائز تھی یا نہیں کیونکہ شیعوں کا اصل الاصول یہ ہے کہ بلا نص صریح رسول کوئی خلیفہ نہیں ہو سکتا۔ اہلسنت کا یہ خیال ہے۔ اسمین حکم رسول کی ضرورت ہی نہیں کیونکہ رسول کا حکم امور دنیوی میں قابل سماعت نہیں۔

دفتر اصلاح نے اسمین یہ جدت کی کہ ان مناظروں کو جسطرح چاہو انجام دو۔ مگر عبادت خداوند عالم میں کیوں تفریق ہو اسمین تو کل مسلمان اتفاق کریں کیونکہ خدا قرآن۔ رسول پر تو سب کا اتفاق ہے گو نوعیت میں فرق ہو۔

اسی اصول پر پہلے رسالہ وضو لکھا گیا جسمین قرآن حدیث علما کے فتوؤں سے ثابت کیا گیا اصل حکم خدا مسح رجلین ہے یہ رسالہ ختم ہے قیمت ۸؍

دوسرا رسالہ الجمرہ شایع ہوا جسمیں خود کتب اہلسنت سے ثابت کیا گیا کہ کلوخ لینا بدعت ہے

تیسرا رسالہ البسملہ شایع ہوا کہ نماز میں ہر سورہ کے ساتھ بسم اللہ الرحمن الرحیم باواز بلند کہنا واجب ہے

چوتھا رسالہ ارسال الیدین اب شایع ہوا جسمین ہاتھ کہولکر نماز پڑھنا سنت رسول اللہ ہونا کتب اہلسنت سے ثابت کیا گیا ہے۔

الشمس جلد چہارم
صـ ۱۳۲۵
۱۳۲۶ھ کے ۶ نمبر پہلے شایع ہوے ۳ نمبر
اب جاتے ہیں نمبر ۷ و ۸ و ۹۔ اور آخر ماہ تک
نمبر ۱۰ و ۱۱ و ۱۲ بھی حاضر ہوگا انشاء اللہ
خاطر جمع رہیں۔ منیجر

الجمرہ۔ البسملہ۔ ارسال الیدین خریداران اصلاح کو مفت بطور انعام دیا گیا

سنہ ۱۳۲۶ھ کے خریدار کو ارسال الیدین مفت یا قیمت بھیجا جاتا ہے بشرطیکہ چندہ اصلاح پیشگی سنہ ۱۳۲۶ھ بذریعہ منی آرڈر عنایت فرمائیں۔

اگر قوم اس سلسلہ کو مفید سمجھتی ہے تو ہر شخص دو خریدار کا نام ضرور لکھے کہ اگر ایکہزار خریدار جدید اور فراہم ہوگئے تو انشاءاللہ دوسرا انعام بھی پہلی ششماہی میں مفت تقسیم ہوگا۔

رجسٹرڈ سی ۳۷۸

رسالہ

# اصلاح

یہ رسالہ سنی شیعہ نیچری وہابی سب کے لئے ہے

نمبر ۴ بابت ماہ ربیع الثانی ۱۳۲۷ھ جلد ۱۲



مطبع اصلاح کھجوہ ضلع سارن سے شایع کیا گیا

**مظفری یتیم خانہ فنڈ** جناب منشی محب الحسن صاحب پوسٹ ماسٹر نواب گنج گونڈہ جناب مرزا دوست محمد صاحب حیدرآباد دکن ۵ جناب میر حامد علی صاحب رئیس الہ آباد بشکرانہ تحفظ نور چشم محمد عسکری سلمہ

میزان للعہ میزان سابق ... میزان کل ...

**اصلاح فنڈ** جناب منشی غازی الدین صاحب شاہجہانپور ۶ - یہان مجبوراً شکریہ مین کیا عرض کرسکتا ہون ضرورت ہے اصلاح پرنٹنگ کمپنی کی طرف توجہ کی -

**قومی عطیہ** حافظ علی حسنین صاحب بکھریا ضلع بستی سے اطلاع دیتے ہین کہ جناب سید امیر کاظم صاحب وحید ناظم صاحب روسا نگینہ ضلع بجنور مع دیگر مومنین و جناب شاہ صفدر حسین صاحب محرر رجسٹری بکھریا ضلع... و جناب حکیم حاجی حمزہ علی صاحب رئیس امین چندوسی و جناب سید انور علی صاحب کلرک رجسٹرار علیگڈھ نے بطور امداد عنایت فرمایا - حافظ صاحب ایکدفعہ اور قومی امداد کے خواہان ہین کہ پھر مطمئن ہوجائین - مراسلات بنام ممدوح ہونی

**مدرسہ احسن المدارس** شکارپور ضلع بلندشہر سے جناب سید اعجاز حسین صاحب وکیل اطلاع دیتے ہین کہ حافظ سید حامد حسین صاحب نابینا نے قرآن مجید پورا حفظ کیا ۱۲ صفر کو جلسہ دستاربندی و تقسیم انعام طلبا منعقد ہوا مدرسہ سے سند حفظ دی گئی جزاکم اللہ خیراً مومنین سے امید ہے کہ کچھ قومی انعام عطا فرمائینگے مراسلات بنام وکیل صاحب ہونا چاہیے

**امام باڑہ مئو ضلع اعظم گڈھ** - جناب ملک سید علی جعفر صاحب لکھتے ہین اس قصبہ مین صرف سنی جولاہون کی آبادی ہے جنکی تعداد دس ہزار سے زیادہ ہے اور اکثر وہابی ہین جنکو امام باڑہ چوک سے جو عداوت ہے ظاہر ہے بزرگان سلف کا قدیم سے ایک امام باڑہ ہے جسکے ایک جزو زمین کے متعلق عرصہ تک مقدمات دیوانی قائم رہے اور الحمد للہ کہ عدالت عالیہ ہائیکورٹ الہ آباد سے ۱۷ دسمبر کو دخل باضابطہ حاصل ہوا - مقدمات کی زیرباریون نے اب اتنی مقدرت نہین رہی کہ امام باڑہ کی مرمت ہوسکے تخمیناً چالیس پچاس روپیہ مین اسکی تعمیر بہ آسانی ممکن ہے اگر مومنین توجہ کرین تو اس کوفستانی مین امام مظلوم کی یادگار قائم رہ سکتی ہے ارباب ہمت سے امید توجہ ہے -

**ضرورت** جناب محمد فوجدار خان صاحب مدرس مدرسہ جمالی ضلع شاہ پور - تحفہ اثنا عشریہ کا جواب ایک متلاشی حق کے لیے طلب فرماتے ہین کیونکہ ایک شخص ذی علم اہل سنت سے تحفہ دیکھ رہا اور اسکے جواب کا خواہان ہے وہ دین حق کا متلاشی ہے اگر ارباب ہمت سے کوئی صاحب عنایت فرمائین تو عنداللہ ماجور ہونگے -

**اصلاح** مگر مشکل یہ ہے کہ تحفہ کا جواب ایک کتاب مین نہین ہے اوسکے بارہ باب ہین ہر باب کا جواب علحدہ علحدہ دیا گیا ہے جنمین بہت سی کتابین کمیاب ہین مثلاً پہلے باب اول کا جواب نزہہ اثنا عشریہ جلد اول مین ہے اور نیز **سیف ناصری** مین اور نیز **صارم تبار** مین یہ دونو کتابین چھپی نہین - اسیطرح تحفہ امامت مین کئی کتابین ہین **عبقات الانوار** کی تیس جلدین ہین جنمین اکثر غیر مطبوع ہین مطاعن کا جواب تشیید المطاعن مین ہے جو چار جلدون مین ہے اور کمیاب بلکہ نایاب ہے - باایں ہمہ جن برادران ایمانی سے ممکن ہو اسمین کوشش کرین -

(اڈیٹر)

روانہ کروں مگر قوم کی ناتوجہی سے اس ارادہ کو بھی ملتوی کرنا پڑا کیونکہ پہلے رسالہ میں تقریباً دوسو روپیہ خرچ ہوا علاوہ محصولڈاک اور اسیقدر یا زیادہ دوسرے انعام میں صرف ہوگا حالانکہ دفتر اصلاح آج تین سال سے دو ہزار روپیہ سے زیادہ کا مقروض ہے۔

(۷) اصلاح پرنٹنگ کمپنی کے متعلق بھی جسقدر عرض کرنا تھا ۳ میں لکھ چکا ہوں اوس تحریر کا نتیجہ اس رسید سے ظاہر ہے جو اس نمبر میں شائع کی جاتی ہے۔ اس نمبر سے تنقید بخاری پھر شروع کیجاتی ہے۔ اصلاح جلد ۱۱ کے ۴ تک پہلے اسکا سلسلہ چلا تھا صفحہ ۱۷۰ تک وس نمبر میں شائع ہوا۔ اب صفحہ ۱۷۱ سے دوبارہ اسکا سلسلہ شروع کیا جاتا ہے۔ اسیکے ساتھ ایک نیا رسالہ الامامۃ بھی شائع کیا جاتا ہے اوسکے صفحات بھی علحدہ ہونگے جسے آپ بصورت کتاب علحدہ کر سکتے ہیں۔

(۸) یہاں بے اختیار اخبار اثنا عشری کے ذکر پر مجبور ہوں کیونکہ یہی ایک شیعوں کا ہفتہ وار اخبار تھا جو اس عزت کا ضامن تھا کہ شیعہ بھی ایک زندہ قوم ہے جسمیں اخبار اثنا عشری ہفتہ وار دہلی سے شائع ہوتا ہے۔ مگر ہماری بے حسی نے بتا دیا کہ جو قوم مردہ ہو چکی وہ صرف زبانی جمع خرچ سے کیونکر زندہ کہلا سکتی ہے۔ دیکھو آخر اثنا عشری کا کیا حشر ہوا ہفتہ وار سے پندرہ روزہ ہوگیا۔ اصلاح پندرہ روزہ ہو کر پھر ماہانہ ہوگیا۔ الحکم گوہر شہوار مذکرہ۔ معالم ملک عدم کو سدھارے۔ اثنا عشری۔ اصلاح شیعہ العوارف دم توڑ رہے ہیں۔ حالانکہ اثنا عشری کا سالانہ چندہ کل (سے) ہے۔

(۹) برخلاف اسکے مخالفین کے اخبار وہ ترقی کر رہے ہیں کہ روزنامہ ہفتہ وار ماہانہ ہر روز نئے نکل رہے ہیں اور اس آب وتاب سے اس شان سے کہ دیکھ کر حیرت ہوتی ہے اور قدرت خدا یاد آتی ہے کہ باطل میں کسقدر قوت ہے

(۱۰) آخر میں ہم اہلحدیث کو مبارکباد دیتے ہیں کہ آپنے جسکے مرگ کی خبر شائع کی تھی۔ اور آپکے مذکرنے جنازہ بھی نکالا تھا حالانکہ تصویر بنانا آپکے مذہب میں ناجائز ہے اور شرک و بت پرستی وہ اخبار پھر زندہ ہوا اور دو نمبر اوسکے شائع ہو چکے۔ شاید آپکو نام اوسکا بھول گیا ہو لہذا بتائے دیتا ہوں وہ اخبار الھدی امرتسر جسنے پہلے صحیح بخاری کی بیماری پر ہلنی اور رحمہ ہیوگی پیچ کنی شروع کر دی جسطرح اصلاح کے ذریعہ اوسکی موت آپکو معلوم ہوئی تھی پھر اصلاح ہی کے ذریعہ سے یہ خوشخبری بھی سن لیجئے کہ اھلحدیث تمہ زندہ ہے جو آپکی بغل سے نکل رہا ہے۔ مگر ابھی تک آپکو اوسکے وجود کی خبر نہ ہوئی۔ تعجب ہے ؟

# حرمۃ الخمر

گذشتہ سے پیوستہ

بہر حال جب عمر صاحب نے یہ استدلال سنا قال عمر خطأت التاویل انک ان اتقیت اللہ اجتنبت ما حرم علیک ثم اقبل عمر علی الناس فقال ماترون فی جلد قدامہ فقالوا مانری ان تجلدہ ما کان مریضاً

یعنی عمر نے کہا تو نے تاویل مین خطا کی اگر خدا سے خوف کرتا تو اوسکے محرمات سے پرہیز کرتا پھر لوگونکی طرف متوجہ ہوئے کہ تملوگونکی کیا رائے ہے سبنے کہا کہ جب تک کہ وہ بیمار ہے حد نہین جاری کرسکتے دیکھئے اسمین بھی حضرت عمر نے اوسکی عزت افزائی کی کہ مجتہد کا خطاب دیا کہ کہا تو نے تاویل مین خطا کی جس سے وہ مستحق ایک اجر کا قرار پایا کیونکہ مسلمات اہلسنت سے ہے مجتہد اگر صواب کرے تو اوسکو دو اجر ملینگے اور اگر خطا کرے گا تو ایک اجر۔

اسی لئے شاید عمر صاحب نے پھر صحابہ سے مشورہ لیا کہ شاید کسی مقدس صحابی کا ذہن لڑجائے اور یہ عذر قانونی نکالے کہ یہ تو خطا فی الاجتہاد ہے اسپر حد کیونکر جاری کرسکتے ہو۔

مگر ہائے کہان تھے حضرت ابوبکر جو خالد بن ولید کی طرفداری مین اس دفعہ کے موجد ہوچکے تھے کہ جب وہ مالک بن نویرہ کو قتل کرکے آیا ہے اور عمر صاحب نے قصاص کا مطالبہ کیا ہے کہ اسنے ایک مسلمان کو مارا اور اوسکی زوجہ سے اوسی شبکو زنا کیا لہذا یا تو قتل کرو یا سنگسار یا معزول۔ تو ابوبکر صاحب نے یہی عذر کیا تاول فاخطاء تاویل کی مگر خطا کی اسی اصول پر خلیفہ دوم نے بھی کہا اخطات التاویل کہ شاید وہی قانون یہان بھی نافذ ہو۔ اسلئے صحابہ سے مشورہ طلب ہوئے۔ ورنہ بعد ثبوت جرم مشورہ کیسا؟ اور اسمین تاویل خطا فی الاجتہاد کیسی وہ کب کا مجتہد تہا اور یہ مسئلہ کب قابل اجتہاد تہا جسمین اجتہاد کیا جائے کیا ضروریات دین مین بھی اجتہاد ہوسکتا ہے۔

ہان صحابہ چونکہ خلیفہ دوم کی ابتدا سے واقف تھے کہ وہ اسکو نہیں مانتے چنانچہ پہلے خلیفہ اول بھی اس خیال کے مخالف رہے اور بعد حصول خلافت پہلا کام یہی کیا کہ خالد

بن ولید کو معزول کیا۔ لہذا انہوں نے اس عذر کو تو پیش کیا مگر دوسرا تاویل وغیرہ نکالا کہ یہ بیمار ہے پھر اسپر حد کیونکر جاری ہو سکتا ہے۔

افسوس اوس زمانہ مین نہ کوئی ڈاکٹر تہا نہ محکمہ عدالت مین کوئی طبیب ملازم تھا ورنہ وہ صاف طور سے بری کرا لیتا مگر اتنا نتیجہ اسکا ضرور ہوا کہ چند روز تک قدامہ کی حد ملتوی رہی۔

فسکت علی ذلک عمر ایاما ثم اصبح یوما وقد عزم علی جلدہ فقال لاصحابہ ما ترون فی جلد قدامۃ قالوا ما نری ان تجلدہ ما کان وجعا فقال عمر لان یلقی اللہ تحت السیاط احب الی من ان القاہ وھو فی عنقی ائتونی بسوط تام فامر عمر بقدامۃ فجلد۔ یعنی صحابہ کی یہ رائے سنکر عمر صاحب نے چند روز سکوت کیا اور اوسپر حد نہ جاری کی ایکروز صبح کو اوٹھے تو مصمم ارادہ کر لیا کہ آج حد جاری کرنا چاہیے۔ صحابہ سے پھر مشورہ چاہا تو اونہوں نے وہی کہا کہ جب تک بیمار ہے ہماری رای مین حد نہیں مارنا چاہیے۔ عمر صاحب نے کہا کہ اگر وہ کوڑے مارنے سے مین مرجائے تو یہ بہتر ہے اس سے کہ مین مرجاؤن اور یہ حد میری گردن پر رہ جائے لہذا حکم دیا کہ قدامہ پر حد جاری کی جائے اوسکے بعد قدامہ نے اپنے صاحب سلامت ترک کر دی

یہان بھی وہی سب احتمال موجود ہے کہ اگر واقعات قدامہ بیمار تہا تو اوسپر حد شرعی جاری کرنا بالکل خلاف قاعدہ تہا اور اگر بیمار نہ تھا بلکہ صحابہ اوسکی طرفداری و ہواخواہی مین یہ سب عذر تراش رہے تھے جیسا کہ واقعات مابعد سے ظاہر ہوا۔ تو پھر ایسے صحابہ کی ایمانداری پر کون ایمان لا سکتا ہے کیونکہ حدود کی اصلی غرض تو دوسرونکی تنبیہ ہے جو ان سزاؤن سے عبرت لین اور ارتکاب جرایم سے محفوظ رہین۔ جب صحابہ مجرمونکی اسدرجہ طرفداری کرتے ہین تو پھر اون سے کیا امید ہو سکتی ہے کہ وہ احکام شرع کو ٹھیک طور سے پہونچائین۔ کیونکہ انہین صحابہ مین قدامہ بھی ہے جو مہاجرین سے ہے اور اہل بدر سے اور شراب پی کر آیہ قرآنی سے اوسکی حلت اور اپنی برات ثابت کر رہا ہے پھر وا اسفا بر حال دیگران۔

بہر حال اگرچہ قرائن سابقہ سے ہم یہ کہہ سکتے ہین کہ جارود نے کوئی دوسری ایسی کارروائی کی تہی جس سے خلیفہ کو مجبور ہونا پڑا کیونکہ باوصف مشورہ صحابہ کہ ابھی اوسپر حد نہ جاری کرنا چاہیے خلیفہ دوم کا اصرار اور مستعدی ایک شبہ پیدا کر رہا ہے۔ مگر چونکہ اصل روایت مین اسیقدر ہے کہ

باوصف مخالفت صحابہ حضرت عمر نے قدامہ پر حد جاری کی۔ لہذا مین بھی اسکو تسلیم کرتا ہون کہ صحابہ کرام سمجھاتے رہے اور بتاتے رہے کہ قدامہ ابھی بیمار ہے۔ بیمار پر حد نہین جاری ہو سکتی۔ مگر خلیفہ نے نہ مانا اور حد جاری کی خواہ جائز ہو یا ناجائز کیونکہ جواز و عدم جواز مین صرف قاعدہ و بیقاعدہ گی ہی کا فرق ہے۔ قدامہ بھی کوئی معمولی شخص نہ تھا۔ خلیفہ دوم کا بہنوئی بھی ہے سالا بھی۔ دونو طرف سے رشتہ ہے۔ فرق ہے تو اسقدر کہ وہ رعیت ہے یہ بادشاہ۔ ورنہ خاندان ایک جاہ و جلال ایک لہذا فغاضبت قدامہ عمر و ھجرہ قدامہ بھی انسے روٹھ گیا اور بات چیت سلام علیک کرنا چھوڑ دیا

اس سے جہان اس صحابی جلیل القدر کی عظمت معلوم ہوئی کہ جب خلیفہ دوم نے اوسپر حد جاری کی تو اوسنے سلام کلام ترک کیا وہان یہ بھی معلوم ہوا کہ کیسا غیرت دار تھا کہ پھر اوس خلیفہ سے بات بھی چیت نہ کی جسنے حد جاری کی تھی جس سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ انکو خارج از اسلام سمجھتا تھا کیونکہ مسلمانون مین بنص صریح بخاری تین روز سے زیادہ ترک سلام و کلام جائز نہین۔

یہان چند روایتین اس قسم کی پیش نظر آتی ہین کہ بہت سے لوگون نے خود رسول اللہ سے بعد ارتکاب جرم آکر عرض کیا ہے کہ یا حضرت ہمسے گناہ ہو گیا ہے حد جاری کر کے طاہر کیجیے۔ اور اسیطرح جناب امیر کی خدمت مین عرض کیا ہے جسپر آنحضرت نے حد جاری کی اور اوس محدود نے شکر خدا ادا کیا اور آنحضرت کی تعریف کی۔ مگر یہان معاملہ ہی دوسرا ہے معاذ صحابی ہین سالے بہنوئی ہین مگر جب حد جاری ہوتی ہے تو منہ پہلاتے ہین بات چیت سلام و کلام ترک کرتے ہین۔ گویا کہ بڑا قصور کیا جو اب قابل سلام نہ رہے۔

آپ اس منہ پہلولی کو ایک معمولی بات سمجھتے ہونگے مگر خلیفہ دوم کی کیا حالت ہوئی اوسی استیعاب مین ہے فغاضب قدامہ عمر فھجرہ فحج عمر و قدامہ معہ مغاضباً لہ فلما قفلا من حجہما ونزل عمر بالسقیا نام فاستیقظ من نومہ قال عجلوا علی بقدامہ وقد اتانی آت فی منامی فقال سالم قدامہ فانہ اخوک فعجلوا علی بہ فلما اتوہ ابی ان یاتی وامر بہ عمر ان ابی ان یجروہ الیہ فکلمہ عمر واستغفر لہ وکان ذلک اول صلحہما۔

یعنی قدامہ جو عمر سے ناراض ہوا اور سلام و کلام ترک کیا۔ تو اسکے بعد عمر اور قدامہ دونون

حج کو گئے مگر اسطرح کہ قدامہ اونسے ناراض تھا جب حج سے واپس آئے اور مقام سقیا میں نزول کیا تو عمر صاحب جب سو کر اوٹھے تو کہا جلد لاؤ میرے پاس قدامہ کو کہ ایک شخص نے مجھسے خواب مین کہا ہے صلح کرو قدامہ سے کہ وہ تیرا بھائی ہے جلد لاؤ۔ لوگ جب اوسکے لانیکو گئے تو اوسنے انکار کیا عمر نے حکم دیا تھا کہ اگر یون نہ آئے تو اوسکو گھسیٹ کر لانا۔ جب آیا (یا لایا گیا) تو عمر نے اوس سے بات چیت کی اور معافی چاہی۔ یہ پہلی صلح ہے ان دونون مین۔

یہ واقعہ آپکو اچھی طرح بتا رہا ہے کہ ان صحابہ کے دلمین حدود شرعی کی کیا عظمت تھی۔ اور خلیفہ دوم نے اوسکی کسقدر تعمیل کی۔ کیونکہ ابتدائی حال مین دیکھ چکے ہین خلیفہ دوم کسطرح اس جرم کو بچانا چاہتے تھے۔ مگر جارود رئیس بحرین ہی سا شخص تھا جسنے اسپر حد جاری کرا دیا ورنہ معلوم وہ کیا آفت برپا کر دیتا۔ اب اگر یہ لوگ سچے مسلمان ہوتے تو قدامہ خلیفہ دوم سے ناراض کیون ہوتا وہ تو جانتا تھا یہ حکم خدا ہے جس سے کوئی بچ نہیں سکتا۔ پھر اسپر ناراضی اور خفگی کیسی اس سے تو اسکی ایمانداری ظاہر ہوئی۔

پھر خلیفہ دوم کو کیا پڑی تھی جو اوس سے طالب صلح ہوئے۔ آخر صلح کیسی۔ حکم خدا جاری کیا تھا کچھ اپنا ذاتی معاملہ تو نہ تھا۔ مگر ہائے قرابت کا اثر خون کا جوش کب روکنے دیتا تھا۔ آخر اوسی شب کی سے صلح کی اور معافی بھی چاہی۔ اس سے بڑھکر کثرت رواج شرابخواری کا دوسرا ذریعہ کیا ہو سکتا ہے کیا وہ عرب جنکی گھٹی مین شراب پڑی تھی۔ کیا وہ صحابہ جو نزول آیات قرآنی دیکھتے تھے اور پھر شراب نہ چھوڑتے تھے۔ اس واقعہ سے اونکی جرات نہ بڑھ گئی ہوگی اور اونہون نے اسکو بالکل حلال نہ بنا لیا ہوگا۔

ہم انشاء اللہ آیندہ چلکر کچھ تفصیل سے اور صحابہ کی شرابخواری کا حال لکھینگے جس مین حضرت ابوبکر۔ عمر۔ عثمان۔ طلحہ۔ زبیر سب ایک میخانہ مین نظر آئینگے۔ مگر یہان ایک نظیر دوسری اسی واقعہ کی لکھتا ہون جس سے معلوم ہو کہ خلیفہ دوم نے اس جرم کے مٹانے اور بے اثر بنانے مین کیسی کوشش کی ہے۔

اس واقعہ کو شاہ ولی اللہ صاحب نے اون وقایع مین لکھا ہے جس سے یہ ثابت کیا ہے کہ خلیفہ دوم بھی مثل رسول اللہ امت کی تعلیم و تربیت مین کوشان تھے چنانچہ لکھتے ہیں المحب

الطبری عن المسور بن مخرمہ قال کنا نلزم عمر نتعلم منہ الورع الغزالی سال عمر عن اخ کان اخاہ فخرج الی الشام فسال عنہ بعض من قدم علیہ فقال ما فعل اخی فقال ذلک اخ الشیطان قال فہ قال انہ قارف الکبائر حتی وقع فی الخمر فقال اذا اردت الخروج فاذنی فکتب الیہ عند خروجہ بسم اللہ الرحمن الرحیم تنزیل الکتاب من اللہ العزیز العلیم غافر الذنب وقابل التوب الایہ ثم عاتبہ تحت ذلک وعذلہ فلما قرء الکتاب بکی وقال صدق اللہ ونصح عمر فتاب

ورفع ص ۱۸۲ مقصد دوم

مسور بن مخرمہ بیان کرتے ہین کہ ہم لوگ ہر وقت عمر کے ساتھ رہتے تھے کہ ورع حاصل کرین امام غزالی روایت کرتے ہین کہ عمر کا ایک دوست تہا جس سے صیغہ مواخاۃ پڑہا تہا (بہائی چارہ تہا) وہ مدینہ سے طرف شام کے چلا گیا۔ ایک شخص جو شام سے آیا تو عمر نے پوچہا ہمارے بہائی کیا کرتے ہین اوسنے کہا۔ وہ تو شیطان کا بہائی ہے (کیا خوب لطیفہ ہے) عمر نے کہا جب رہ اوسنے کہا وہ تو بہت سے کبائر کا مرتکب ہوا۔ یہانتک کہ مبتلائے شرب خمر ہوا۔ عمر نے کہا اچھا جب جانے لگنا تو ہمکو خبر کرنا۔ چنانچہ جب جانے لگا تو عمر نے ایک خط لکہا جسمین پہلے آیہ تنزیل الکتاب کو لکہا پہر نصیحت کی اور شراب پینے پر ملامت کی۔ اوس شخص نے جب یہ خط پڑہا تو کہا سچ کہا خدا نے اور نصیحت کی عمر نے اسکے بعد اوسنے توبہ کیا اور اس فعل سے باز آیا۔

دیکہئے یہ عقد مبالکل صاف ہے عمر صاحب کو ایک صحابی (کیونکہ اوس زمانہ مین جو تہا صحابی تہا) خبر دیتا ہے کہ تم اپنا بہائی کہتے ہو۔ وہ شیطان کا بہائی ہے جسمین ایک تلمیح لطیف ہے۔ وہ اسدرجہ مبتلائی کبائر کا ہوا کہ نوبت شرب خمر ہو چکی۔ مگر خلیفہ نے نہ اوسکی تحقیقات کی نہ اوسپر حد جاری کیا بلکہ ایک خط لکہ بہیجا تو جب اس اخوت کا یہ اثر ہوا کہ خلیفہ نے اوسکی طرف مطلق توجہ نہ کی۔ تو کیا کوئی کہسکتا ہے اگر جارود نہ کوشش کرتا تو کسی طرح قدامہ پر حد جاری ہوتی ہرگز نہین۔ کیونکہ اگر یہ خلیفہ عادل ہوتے احکام شریعت کے پابند ہوتے تو جہان یہ خبر سنی تہی وہان فورا تحقیقات پر آمادہ ہوتے مگر جو شخص خود ہلد ابہ خوار رہو وہ کب چاہیگا ایسے مقدمات قایم ہون۔ اور اوسکی تحقیقات کرنی پڑے کہ بہت سے اسرار سربستہ کہلین۔

معلوم ہوتا ہے خلیفہ دوم کی اخوت میں بھی کوئی خاص تاثیر تھی کیونکہ قدامہ کی اخوت کے بارہمیں تو اونہیں الہام بھی ہوا تھا فانہ اخوک اور یہاں تو تصریح ہے عن اخ کان اخاہ اسی لئے خدا یہ دونو شرابخوار نکلے۔ فرق ہے تو اسقدر۔ وہان جارود اور ابوہریرہ آمادہ ہوگئے لہذا قدامہ پر حد جاری ہوئی۔ اور یہان کوئی ذی وجاہت شخص گدگرنیوالا نہ تھا اسلئے بالکل بچ گیا اور پوچھ گچھ بھی نہوئی۔

کہان تو خداوند عالم کے وہ احکام کہ مکرر آیتین حرمت خمر مین نازل کین۔ اور رسول اللہ کی وہ کوشش کہ جب خود حضرت عمر کو سنا کہ شراب پی کر حالت نشہ مین گشتگان بدر پر نوحہ کر رہے ہیں تو بکمال غیظ وغضب وہان تشریف لیگئے اور اوس چیز سے جو آپکے ہاتھ مین تھی اونکو جاکر مارا کہ آخر زبانی توبہ کیا۔ اور عمر صاحب کی یہ حالت کہ اپنے بہائی کے ارتکاب کبائر کی خبر سن رہے ہین۔ شرابخواری کی خبر مل رہی ہے مگر کوئی فکر نہین پھر ہمارے اسلام مین شرابخواری کو کیون نہ رواج ہو۔ کیونکہ چشم بد ور جدہر نظر جاتی ہے شراب ہی شراب نظر آتی ہے۔

مگر سب سے عجیب وغریب واقعہ خلیفہ دوم کے صاحبزادہ ابوشحمہ کی شرابخواری کا ہے کیونکہ یہ عام قاعدہ ہے اولاد زیادہ تر وہی عادات وخصال سیکھتے ہین جو بزرگون مین دیکھتے ہین اسیواسطے الولد سر لابیہ مشہور ہے۔ بیٹا وہی قدم بقدم ہو جو باپ کے۔

لہذا معلوم ہوا کہ خود خلیفہ دوم نے اس جرم کو کبھی جرم عظیم نہین سمجھا تھا بلکہ نہایت سہل انگاری سے کام لیتے۔ اسیوجہ سے اس عادت قبیحہ نے نہ خود مسلمانو نمین سرایت کی بلکہ اونکی اولاد واخلاف بھی اسکو جرم نہین سمجھتے۔

چنانچہ اس خیال تائید اس سے بھی ہوتی ہے کہ مستدرک امام حاکم مین ہے عن سالم بن عبد اللہ بن عمر عن ابیہ ان ابا بکر الصدیق وعمر بن الخطاب رض وناسا من اصحاب رسول اللہ صلعم جلسوا بعد وفات رسول اللہ صلعم فذکروا اعظم الکبائر فلم یکن عندھم فیھا علم ینتھون الیہ فارسلونی الی عبد اللہ بن عمرو اسألہ عن ذلک فاخبرنی ان اعظم الکبائر شرب الخمر فاخبرتھم

(باقی آئندہ)

# الآل والاصحاب

سلسلہ کیلئے صفحہ ۲۳ جلد ۱۲ ملاحظہ ہو

کیا یہاں بھی آیات قرآنی کی طرح یہ تاویل کیجائیگی کہ یہ سب کلمات تو منافقین کیلئے ہین کیا اہلسنت اسکا اقرار کرینگے کہ مہاجرین مین بہی منافق تھے ۔؟

اگر آپکو یہ خیال ہو کہ خلیفہ دوم ایک بدمزاج شخص تھے جس سے صحابہ نے اونکو اغلظ و افظظ کا خطاب دیا تھا اور خلیفہ سوم کم عقل تھے جس سے بہ لقب نعثل ملقب ہوئے سلو اب مین خود خلیفہ اول کے چند فقرات یہان لکھتا ہون جس سے اون صحابہ کے پورے حالات معلوم ہون دیکھیے یہ کلام اوسوقت کا ہے کہ جب خلیفہ اول کی رحلت کا وقت قریب آگیا ہے اوسوقت عبدالرحمن بن عوف آئے ہین مزاج پرسی کر رہے ہین قال ابوبکر واللہ انی لشدید الوجع ولما القی منکم یا معشر المہاجرین اشد علیّ من وجعی انی ولیت امرکم ولست خیرکم فی نفسے فکلکم ورم انفہ ارادہ ان یکون ذلک الامر لہ و ذلک لما رایتم الدنیا قد اقبلت ص ۳۰ کتاب الامامۃ والسیاسۃ ابن قتیبہ

کہا ابوبکر نے قسم خدا کی مین سخت بیمار ہون اور جو باتین تم مہاجرین کی ہمکو پہونچتی ہین وہ بیماری سے بہی زیادہ ہے ۔ ہم تمہارے حاکم بنے حالانکہ ہم کسی سے افضل نہ تھے مگر تم سب کی ناکین مارے غصہ کے پہول گئین اس ارادہ سے کہ وہ خلیفہ ہوتا اور یہ اسوجہ سے کہ دیکھا تم لوگون نے کہ دنیا نے رخ کیا ہے ۔

اب اس سے بڑھکر صحابہ کے دنیادار ۔ غدار ہونے کی دلیل اور کیا چاہتے ہو کہ خود خلفائے ثلثہ ان لوگون کو عموماً اور مہاجرین کو خصوصاً ان الفاظ سے یاد کرتے ہین تو اب کون مسلمان انلوگونکو قابل اقتدا اور لائق پیشوائی جان سکتا ہے ۔

اور کیونکر جناب امام حسینؑ انپر اعتماد کرکے مدینہ مین رہ سکتے تھے جب دیکھ چکے کہ عہد رسول اللہؐ سے اسوقت تک انکا کام یہی رہا کہ جہانتک ہوسکے باطل کی مدد کرین ۔ حق سے منحرف رہین ۔ ہان جبتک دنیاوی فوائد کے حاصل ہونیکی امید تھی اوسکے ساتھ رہے ۔ اور ادہر دنیا کا رنگ بدلا ادہر یہ بھی پھر گئے ۔

ان مہاجرین کو خلیفہ دوم سے کچھ اسیوقت نہین نفرت تھی جو خلیفہ نے قرب وفات مین یہ بتا کو کیا تھا۔ بلکہ جب سے اپنا خلافت نامہ نامہ لیکر چلے ہین لوگونسے سربمہر لفافہ پر بیعت لینے فقال لہ رجل ما فی الکتاب یا ابا حفص قال ما ادری ولکنی اول من سمع اطاع قال ولکنی واللہ ادری ما فیہ امرتہ عام اول وامرک العام ص ۲۳ کتاب الامامۃ والسیاسۃ

یعنی ایک شخص نے پوچھا کہ اس کتاب (وصیت نامہ خلیفہ اول) مین کیا ہے اے ابوحفص (کنیت عمر) تو کہا مین نہین جانتا (یہ راستی ہے) لیکن مین پہلا وہ شخص ہون جو اس حکم کو سنے اور اطاعت کرے۔ اوس شخص نے کہا اگر تم نہین جانتے تو ہم جانتے پہلے تمنے اونکو خلیفہ بنایا اور آج انہون نے تمکو خلیفہ بنایا۔

اس سوال وجواب سے سمجھ سکتے ہو کہ اون صحابہ کے دلون مین ان خلفا کی کیا عظمت تھی اور انکی کارروائیونکو کیسا سمجھتے تھے۔

اف اف رے اونکے دلی جذبات کسطرح وہ اسرار خلافت سے واقف ہو گئے کتاب الامامۃ والسیاسۃ ابن قتیبہ دینوری مین ہے وکان اھل الشام قد بلغہم مرض ابی بکر واستبطؤا الخبر فقالوا انا لنخاف ان یکون خلیفۃ رسول اللہ قد مات وولی بعدہ عمر فان کان عمر ھو الوالی فلیس لنا بصاحب وانا نری خلعہ ص ۲۴

یعنی جو صحابہ کی شام مین تھے اونکو مرض ابوبکر کی خبر معلوم ہوئی تھی پھر اوسکے بعد کچھ حال نہ معلوم ہوا تھا تو کہا ہمکو خوف ہے کہ خلیفہ رسول نے کہین انتقال نہ کیا ہو۔ اور اونکے بعد عمر نہ خلیفہ ہوئے ہون۔ اگر ایسا ہو تو عمر ہمارے خلیفہ نہین ہین اور ہم اونکو خلع کرنا چاہتے ہین۔

اس سے آپ غور کر سکتے ہین کہ اون صحابہ نے کس بنیاد پر یہ حکم لگایا کہ اگر ابوبکر مر گئے ہین تو عمر خلیفہ ہوئے۔ اسی بنیاد پر نہ جانتے تھے عمر صاحب نے خلیفہ اول کی خلافت مین امداد کیون کی۔ اسی خوف سے کہ لوٹ کر خلافت پھر ہم تک آئیگی۔

ان حالات کو جو سنتے از خروار و مُشتے از انبار ہے دیکھ کر کون کہہ سکتا ہے کہ ان لوگوں کا کوئی کام دینداری اور ایمانداری سے تھا پھر کیونکر ممکن تھا کہ جناب امام حسینؑ انپر اعتماد کر کے مدینہ میں قیام فرماتے اور یزید پلید سے جنگ کرتے۔

## سلوک اہل مدینہ جناب امیرؑ کے ساتھ

جناب امام حسینؑ صرف انہیں حالات سے ان صحابہ مہاجرین و انصار اہل مدینہ کے نہ مطلع تھے۔ جو عہد رسول اللہ میں حضرت نے خود رسول اللہ کے ساتھ انکا سلوک دیکھا تھا۔ اور جناب امیرؑ و جناب سیدہ کو اس طرح رولایا بلکہ جسوقت انلوگوں نے جناب امیرؑ کی بعد حضرت عثمان بیعت کی ہے اسوقت بھی تو انکا یہی حال رہا کہ بیعت کر رہے ہیں مگر غدر کی نیت پہلے سے ہے۔

دیکھئے جناب امیرؑ بعد خلافت چار مہینہ مدینہ میں رہے ہیں جس سے آپ سمجھ سکتے ہیں کہ علاوہ ان نصوص صریحہ کے جو خود رسول اللہ سے سن چکے تھے اتنے عرصہ میں وہ ایمان کو کامل کر سکتے تھے۔ مگر جب حضرت نے سفر شام و بصرہ کا قصد کیا ہے تو آپکے ساتھ کل نوسو آدمی ہوئے ہیں کتاب الامامۃ والسیاسۃ میں ہے۔

ذکروا ان علیا تردد بالمدینۃ اربعۃ اشھر ینتظر جواب معویۃ وقد کتب الیہ کتابا بعد کتاب یعدہ ویعدہ او لا فکتب الیہ کتابا یخوفہ ویتواعدہ فحبس معویۃ جواب کتابہ ثلاثۃ اشھر ثم اتاہ جوابہ علی غیر ما یحب فلما اتاہ ذلک شخص من المدینۃ فی تسعمائۃ راکب من وجوہ المھاجرین والانصار من اھل السوابق مع رسول اللہ ومعھم بشر کثیر من اخلاط الناس ص ۴۹

یعنی جناب امیرؑ چار مہینہ تک جواب معویہ کے منتظر رہے جب وہاں سے جواب خلاف مراد آیا تو مدینہ سے کوچ کیا اور حضرت کے ساتھ وجوہ مہاجرین و انصار سے جو خدمت اسلام میں سابق تھے۔ نوسو آدمی ساتھ ہوئے اور لوگ اخلاط ناس سے تھے۔

اس سے آپ سمجھ سکتے ہیں کہ چار مہینہ میں کل نوسو مددگار حضرت کے فراہم ہوئے یہ لوگ وجوہ مہاجرین و انصار سے تھے اور صاحب سوابق اسلامیہ جنہیں ایمانداری

اور دیانت داری قدیم الایام سے تھی۔

بخلاف اسکے جب حضرت عائشہ نے بمخالفت جناب امیرؑ قصد بصرہ کیا تو تاریخ کامل مین ہے ونادی منادیھا ان ام المومنین وطلحہ والزبیر شاخصون الی البصرہ فمن اراد اعزاز الاسلام وقتال المحلین والطلب لثار عثمان ولیس له مرکب وجهاز فلیات فحملوا علی ستمائة بعیر وساروا فی الالف وقیل فی تسعمائة من اهل المدینة ولحقهم الناس فکانوا فی ثلاثة الاف رجال صفحه حلد ۳

یعنی عائشہ کے منادی نے ندا دی کہ ام المومنین طلحہ زبیر بصرہ جانیوالے ہین جو شخص خواہان اعزاز اسلام ہو اور قتال محلین کا طالب اور قصاص عثمان کا خواہان۔ اور اوسکے پاس سواری اور زاد راہ نہو۔ وہ آئے۔ پس ہزار آدمی اہل مدینہ سے مجتمع ہوئے اور دوسرے لوگ ملکر تین ہزار کا لشکر تیار ہوا۔

یہ واقعہ بلکہ مقطعہ کا ہے جہان چند روز مین حضرت عائشہ کے ساتھ اہل مدینہ سے ایکہزار یا نوسو کا لشکر طیار ہوا اور جناب امیرؑ کے ساتھ کل نوسو ہین۔

اب اسکی وجہ بھی سنلیجیے کہ اوسی تاریخ کامل مین ہو وقدم علیهم عبد الله بن عامر من البصرة بمال کثیر ویعلی بن امیة وهو ابن منیة من الیمن ومعه ستمائة بعیر وستمائة الف درهم۔ یعنی عبد اللہ بن عامر بصرہ کا خراج لیکر آیا تہا جو مال کثیر تھا اور یعلی بن امیہ یمن سے ۶ سو اونٹ اور ۶ لاکھ درہم لایا تھا۔

جس سے آپ سمجھ سکتے ہین کہ یہ مہاجرین و انصار کیسے لالچی تھے کہ بطمع مال دنیا اونہونے نہ حق کا خیال کیا نہ باطل کا بلکہ جدہر مال دنیا دیکھا اودھر جھک پڑے پھر جناب امام حسینؑ کیونکر انلوگو نپر اعتماد کرتے اور مدینہ مین قیام فرماتے۔

یہان آپکو بے اختیار سورہ احزاب کا وہ آیہ یاد پڑیگا جو خداوند عالم انلوگونکے بارے مین فرماتا ہے ولو دخلت علیهم من اقطارها ثم سئلوا الفتنة لاتوها وما تلبثوا بها الا یسیرا

کہ اگر ایسے فتنہ انگیزی کی خواہش کیجائے تو اوسمین بے دھڑک داخل ہونگے اور بہت دیر نہ لگائینگے آسمین

مگر تھوڑا۔ کیونکہ حضرت عائشہ کیساتھ جانے مین تو اونہونے یہ پھرتی اور جلدی کی دکھائی کہ ہزار کی سے ساتھ ہولئے اور جناب امیرؑ کیساتھ جانے مین یہ سستی و بیس تقالہ مین چار مہینہ مین لشکر فراہم ہوا

## ثبوت یزید دوبارہ

سلسلہ کیلئے ملاحظہ ہو

پھر لکھتے ہین وبعد قلیل اقبلت الجمال علیہا حریم الحسین والشہداء وھم بغیر وطاء ولا غطاء صفحہ

یعنی تھوڑی دیر کے بعد اونٹ آئے جنپر اہل حرم امام حسین اور شہیدونکے بے پردہ وفرش سوار تھے

پھر لکھتے ہین خطبہ حضرت زینب مین ہے ویلکم اتدرون ای کریمۃ لمحمد سبیتم وای دم سفکتم

کہ حضرت زینب نے خطبہ مین فرمایا وائے ہو تمپر کیا جانتے ہو کہ کس کریمہ (مخدرہ) کو تمنے قید کیا اور کس خون کو زمین پر گرایا۔

پھر خطبہ حضرت ام کلثوم مین ہے ویلکم قتلتم الحسین ونہبتم اموالہ وورثتموہ وسبیتم نساءہ صفحہ

حضرت ام کلثوم فرماتی ہین وائے ہو تمپر کہ حسین کو قتل کیا اور اونکی یاوری شکی اونکا مال لوٹ لیا اور اوسکے وارث بنے اور اونکے اہل حرم کو قید کیا۔

پھر حالات ورود کوفہ مین لکھتے ہین ثم انھم دخلوا بالرؤس علی عبید اللہ بن زیاد وانزلوا راس الحسین من فوق الرمح ووضعوھا بین یدیہ یحمل ینکت ثنایاہ ویتکلم بکلام یغضب اللہ ثم ادخلوا السبایا علیہ ووقفوھم بین یدیہ

پھر داخل کیا سرامام حسین کو عبید اللہ بن زیاد پر اور اوسکا سر کو نیزہ سے اور رکھدیا سامنے اوسکے کہ وہ ملعون دندان مبارک کو چھیڑتا تھا پھر داخل کیا قیدیون کو اوسپر اور سامنے اوسکے کھڑا کیا اسکو۔

اب ہم نہین کہ سکتے ہین کہ ابن تیمیہ نے کس بنیاد پر اس واقعہ اسیری اہلبیت اطہار سے انکار کیا جسپر شکر خدا بجالائے۔ ہان اگر اونکا یہ مقصود ہے کہ یزید یا اوسکی فوج خارج از اسلام تھے تو بیشک وہ اسکا دعوی کر سکتے ہین کہ مسلمانون نے کسی ہاشمیہ کو نہین اسیر کیا۔ مگر اسلام یزید کے قائل ہوکر تو ایسا دعوی نہین کر سکتے

اگر ان بیانات سے بھی تسکین نہو تو آپ خود تاریخ کامل علامہ ابن اثیر جزری ملاحظہ ہو جسکے

نسبت کوئی عذر نہیں ہو سکتا لکھتے ہیں فاقام عمر بعد قتلہ یومین ثم ارتحل الی الکوفۃ وحمل معہ بنات الحسینؑ واخواتہ ومن کان معہ من الصبیان وعلی ابن الحسین مریض فاجتاز وا بہم علی الحسین واصحابہ صرعی فصاح النساء ولطمن خدودھن وصاحت زینب اختہ یا محمداہ صلی علیک ملائکۃ السماء وھذا الحسینؑ بالعراء مرمل بالدماء مقطع الاعضاء وبناتک سبایا وذریتک مقتلۃ تسفی علیہا الصبا فابکت کل عدو وصدیق

ص ۳۳ جلد ۴

یعنی بعد شہادت امام حسینؑ عمر بن سعد نے دو روز وہاں قیام کیا پھر کوفہ کی طرف کوچ کیا تو اہل حرم کو جناب امام حسینؑ کے اپنے ساتھ لیا جب اونکا گذر قتلگاہ پر ہوا تو اہل حرم نے شور نالہ وفریاد قائم کیا اور منہ اپنا پیٹ لیا حضرت زینبؑ فرماتی تہین وا محمداہ آپ پر تو ملائکہ سما نے نماز پڑہی (یا درود بہیجا) اور یہ حسینؑ ریگ گرم پر خاک وخون مین آغشتہ پڑا ہے جسکے اعضا قطع کیے گئے۔ اور آپکی بیٹیان قیدی بنائی گئین اور ذریت آپکی مقتول ہے جسپر صحرا کی خاک اوڑ اوڑ کر پڑتی ہے اس بین جگر خراش نے ہر دوست دشمن کو رولا دیا آہ آہ حضرت زینب علیہا السّلام تو یہ فریاد کرتی ہین کہ اے نانا آپکی امت جفا کار نے آپکی بیٹیون کو قید کیا جسپر دوست دشمن سب رو رہے ہین۔ اور ابن تیمیہ اسپر الحمد للہ کہتے ہین کہ آجتک کسی بنی ہاشم کو مسلمانون نے قید نہین کیا۔ نہین معلوم ابن تیمیہ کس بات سے یہان انکار کرینگے کیا حضرت زینبؑ وام کلثومؑ کے بنات رسول اللہ اور بنی ہاشم ہونے سے انکار کرینگے یا یزید اور اوسکی فوج کے مسلمان ہونے سے۔

پھر اوسی تاریخ کامل مین ہے فقال لہ ابو برزۃ الاسلمی اتنکت بقضیبک فی ثغر الحسینؑ اما لقد اخذ قضیبک فی ثغرہ ماخذ الربما رایت رسول اللہ یرشفہ واما انک یا یزید تجی یوم القیمۃ وابن زیاد شفیعک ویجی ھذا ومحمد شفیعہ ثم قام فولی فقال یزید واللہ یا حسینؑ لو کنت انا صاحبک ما قتلتک ثم قال اتدرون من این اتی ہذا قال ابی علیؑ خیر ابیہ و

وفاطمة خير من امه وجدي رسول الله صلى الله عليه وآله خير من جده وانا خير منه و
احق بهذا الامر منه فاما قوله ابوه خير من ابي فقد تحاج ابي والحسين الى
الله وعلم الناس ايهما حكم له واما قوله امي خير من امه فلعمري فاطمة
بنت رسول الله خير من امي واما قوله جدي رسول الله خير من جده
فلعمري ما احد يؤمن بالله واليوم الآخر يرى رسول الله فينا عدلا ولاندا
ولكنه انما اتى من قبل فقهه ولم يقرء قل اللهم مالك الملك ثم ادخل
نساء الحسين عليه السلام والراس بين يديه فجعل فاطمة وسكينة
ابنتا الحسين يتطاولان لينظرا الى الراس وجعل يزيد يتطاول ليستر
عنهما الراس فلما رأين الراس صحن فصاح نساء يزيد وولولت بنات
معوية فقالت فاطمة بنت الحسين وكانت اكبر من سكينة ابنات
رسول الله سبايا يا يزيد فقال يا ابنة اخي انا لهذا كنت اكره قالت و
الله ما ترك لنا خرص فقال ما اتى اليكن اعظم مما اخذ منكن فقام رجل من
اهل الشام فقال هب لي هذه يعني فاطمة فاخذت بثياب اختها زينب
وكانت اكبر منها فقالت زينب كذبت ولؤمت ما ذلك لك ولا له فغضب
يزيد وقال كذبت والله ان ذلك لي ولو شئت ان افعله لفعلته قالت كلا
والله ما جعل الله لك ذلك الا ان تخرج من ملتنا وتدين بغير ديننا
فغضب يزيد واستطار ثم قال اياي تستقبلين بهذا انما خرج من الدين ابوك
واخوك قالت زينب بدين الله ودين ابي واخي وجدي اهتديت انت
وابوك وجدك قال كذبت يا عدوة الله قالت انت امير تشتم ظالما
وتقهر بسلطانك فاستحى وسكت ثم اخرجن وادخلن دار يزيد فلم
يبق امرأة من آل يزيد الا اتتهن واقمن المأتم وسألهن عما اخذ منهن
فاضعفه لهن وكانت سكينة تقول ما رأيت كافرا بالله خيرا من يزيد بن
معوية ثم امر بعلي بن الحسين فادخل مغلولا فقال لو رآنا رسول الله مغلولين

قضیبک عنا قال صدقت وامر بخلی عنه فقال لو رآنا رسول الله
بعده لاحب ان یقربنا فامر به فقلب مسند ص ۳۵ جلد ۴

یعنی جب سر امام حسینؑ یزید کے پاس لایا گیا اور وہ لب و دندان حسینؑ کو چھیڑنے لگا تو ابو برزہ اسلمی صحابی رسول اللہ نے کہا اے یزید تو کیا اپنی چھڑی سے دندان حسینؑ کو چھیڑ رہا ہے حالانکہ خود مینے اپنی آنکھوں سے دیکھا ہے کہ جس مقام پر تیری چھڑی پڑتی ہے یہ وہ مقام ہے کہ رسول اللہ اسکو چوسا کرتے اے یزید تو بروز قیامت اسطرح آئیگا کہ ابن زیاد تیرا شفیع ہوگا اور امام حسینؑ اسطرح تشریف لائینگے کہ اونکے جد امجد محمد رسول اللہ اونکے شفیع ہونگے۔ یہ کہکر ابو برزہ اوٹھکر وہانسے چلے گئے۔

اسکے بعد یزید نے کہا کچھ جانتے ہو یہ حوصلہ انکو کیون ہوا؟ اسوجہ سے کہ یہ کہا کرتے تھے میرے باپ حضرت علی بہتر ہین یزید کے باپ سے اور میری مان بہتر ہین مادر یزید سے اور میرے جد بہتر ہین جد یزید سے۔

پہلا قول جو درباره افضلیت حضرت علی ہے اوس سے تو سب واقف ہین کہ حضرت علیؑ نے اور معویہ نے جنگ کرکے فیصلہ کرنا چاہا تو خدا نے کسکے حسب خواہ فیصلہ کیا (یعنی معویہ کو ملک پر تسلط ہوا) رہا فضیلت جناب فاطمہؑ پس قسم اپنی جان کی کہ حضرت فاطمہؑ اونکی مان بہتر تہین میری مان سے رہا یہ قول کہ اونکے جد رسول اللہ بہتر تھے میرے جد سے پس کوئی شخص ایسا نہین ہے جو خدا و قیامت پر ایمان لایا ہو اور یہ گمان کرتا ہو کہ حضرت کا کوئی ہمسر تہا (مگر تعجب ہے حضرات اہلسنت سے جو اسکے بھی منکر ہین کہ یہ حضرات فرزند رسول اللہ تھے جس سے معلوم ہوا کہ یزید بہتر تھا ان تینون سے)

پھر یہ بات جو انکے دلمین آئی یہ صرف سمجھ کا قصور تھا کہ اونھونے اس آیہ کی تلاوت نہ کی قل اللھم مالک الملک تؤتی الملک من تشاء (یعنی خدا مالک ہے جسکو چاہتا ہے دیتا ہے۔ یہی عقیدہ اہلسنت کا آجتک ہے جس سے وہ حقیت خلافت خلفائے ثلثہ پر سند لاتے ہین)

اسکے بعد حرم امام حسینؑ داخل کئے گئے یزید کے پاس حالانکہ سر امام حسینؑ کا یزید کے پاس رکھا ہوا تھا حضرت فاطمہؑ و سکینہ دختران امام حسینؑ بڑہکر بڑہکر سر کو دیکھنا چاہتی تہین

# کتاب الاعتذار

یہ ایک عربی مطبوعہ رسالہ ہے جسکے مصنف جناب مولوی شیخ فدا حسین صاحب مدرس دینیات علیگڈھ کالج ہین ممدوح نے یہ رسالہ بطور کھلی چٹھی بنام مولوی عبید اللہ صاحب عمادی اڈیٹر البیان لکھنؤ لکھا ہے

اس کتاب پر ریویو کرنے سے بہتر یہ ہے کہ اسکا ترجمہ اردو مین پبلک مین شایع کیا جائے کیونکہ ممدوح نے تعزیہ داری کا ثبوت عقلی اور نقلی دلیلون سے ثابت کیا ہے جس سے ہمکو تعجب ہے فاضل مصنف نے اس رسالہ کو علماے اہلسنت کی خدمت مین بھی روانہ کیا تھا مگر اونہون نے وہی کیا جو حق پوشی مین اونکا ہمیشہ دستور رہا ہے۔ چنانچہ جناب مصنف اپنی تحریر مین جو بجواب دفتر اصلاح موصول ہوا تحریر فرماتے ہین۔

در اصل کتاب الاعتذار ایک کھلی چٹھی بنام جناب مولوی عبد اللہ صاحب عمادی اڈیٹر البیان بجواب انکے خط کے لکھی گئی ہے جس کی اونہون نے بہت مدح وثنا لکھکر اس پر ریویو شایع کرنیکا وعدہ کیا تھا وہ خط میرے پاس موجود ہے۔ مولوی ثناء اللہ صاحب امرتسری کو ایک نسخہ بھیجکر درخواست ریویو بھیجا انہون نے خاموشی اختیار کی صرف اسقدر لکھ بھیجا کہ مین آپکی راے سے مخالف ہون اس پر مینے وجوہ اختلاف دریافت کئے مگر بکمال ادب وخوشامد اسی وقت سے وہ خاموش ہو رہے مجھے ان حضرات اہلسنت سے سخت شکایت اس امر کی ہے کہ یہ حضرات باوصف اصرار و درخواست جواب نہین دیتے معلوم نہین اس مین کیا مصلحت ملحوظ رکھتے ہین۔ مگر اپنی راے مین ترمیم نہین کرتے حتی کہ مینے جب دیکھا کہ امسال نواب لفٹنٹ گورنر بہادر ممالک متحدہ آگرہ و اودھ نے چار یاری جھنڈے کی بابت ایک نہایت معقول فیصلہ فرمایا تو حضرات اہل سنت کو بارہا اس فیصلہ کے اسقدر جوش پیدا ہوا کہ امسال لکھنؤ کے سنیون نے سخت کوشش باصرار مرزہ کی اور ساتھ ہی برابر کوشان ہین کہ کسی طرح تعزیہ داری

واد بیت پر اڈیٹر صاحب اہلحدیث نے جو معمولی درجہ کے مولوی فاضل پاس ہین وہ لے دے کی کہ اڈیٹر ریس کی مٹی خراب ہوئی اور سبکو معلوم ہوگیا کہ جب اوسکے اعلی درجہ کے مدرسون کی یہ لیاقت ہے کہ ایک جملہ بھی عربی کا صحیح نہ لکھہ سکیں تو اوسکے طلبہ کا کیا حال ہوگا۔

افسوس کہ ارکان ندوہ اگر معمولی عقل سے کام لیتے تو وہ اپنا اڈریس لکھنؤ کے اون علمای شیعہ سے درست کرا لیتے کہ جنکی اعلی قابلیت عرب و عجم مین بھی مسلم ہے۔ مگر خدا برا کرے تعصب کا جسنے ارکان ندوہ کو مجبور کیا کہ ان علمای اعلام سے مشورہ نہ لین۔ اور تمام عالم مین اپنی ذاتی کمی لیاقت سے بدنام ہون۔

افسوس ہے کہ اس اڈریس نے رہی سہی عزت عربی کی تمام کردی کیونکہ مولوی ثناء اللہ صاحب خود ایک معمولی لیاقت کے آدمی ہین جب اونہون نے اعتراضات کی اسقدر بوچھار کی کہ ایک جملہ اوسکا بھی سقم سے خالی نہ رہا اور ہر ہر فقرہ اوسکا مورد اعتراض بنا۔ تو دیگر علمائے اعلام کی نظر و ن مین اوسکی کیا وقعت ہوگی۔

اخبار وکیل مورخہ ۲۲ مئی سے معلوم ہوتا ہے کہ مولوی شبلی صاحب کیلئے ایک میموریل ترتیب دیا گیا ہے جسمین اونکے حالات پر روشنی ڈالی جائیگی اور گورنمنٹ مین پیش ہوگا۔ چھ ہزار کا سالانہ عطیہ تنہا کیونکر کہا سکتے ہین آخر اور لوگ بھی تو حصہ دار ہین خدا مسلمانون کو نیک توفیق عطا کرے۔

اگر ہمدردان اصلاح اوس میموریل کو دفتر اصلاح مین روانہ کرین تو دفتر اونکا بیحد شکر گذار ہوگا۔

**شیعہ شوگر کمپنی** جو شیعہ کانفرنس کے ذریعہ سے قائم ہوئی ہے سرمایہ ایک لاکھ ۲۵ ہزار فی حصہ ۵ء۔ اخبار وکیل اسکو مفید بتاتے ہوئے لکھتا ہے "کاش یہ کارخانہ سنی و شیعہ سبکے لئے عام ہوتا اور کسی خاص فرقہ کی خصوصیت نہ ہوتی" مگر افسوس کہ وکیل نے اسکے کانفرنس کو چند مرتبہ نشتر کا خطاب دیا ہے لہذا اوسکی کوئی رای قابل قبول نہین اور چونکہ مسلم کالج کا انکو ار نتیجہ ہمکو یاد ہے کہ ابتدا مین شیعہ سنی کا مشترکہ مال سمجھا جاتا تہا حالانکہ شیعونکا روپیہ اسمین بہت زیادہ تہا اور اب خاص ہوگیا لہذا ہم دعا کرتے ہین کہ ارکان شیعہ کانفرنس کے کان آنکھ پر کبھی ایسا پردہ نہ پڑے کہ اس کمپنی سے بھی دھوکا کہائین سکرٹری صاحب اطلاع دیتے ہین کہ قوم کو اس کمپنی پر جلد توجہ کرنی چاہئے جن حضرات نے خریداری کا وعدہ کیا ہے وہ اپنے حصہ کا روپیہ جلد روانہ کرین اور جن مومنین نے ابھی نہین شرکت کی وہ جلد شریک ہون کہ کمپنی باضابطہ قائم ہوکر اپنا کام شروع کرے پراسپکٹس اسکا شایع ہوچکا ہے بیانبدی اوسکے روپیہ بنام جناب آنریبل سید ابو جعفر صاحب تعلقدار پیرپور تحصیل اکبر پور ضلع فیض آباد جلد آنا چاہیے۔

**مقدمہ سنیان لکھنؤ** (۱) مسٹر کننگ سٹی مجسٹریٹ لکھنؤ کی عدالت مین سنیونکے مقدمہ نو زور شور سے ہو رہے ہین ناظرین کو معلوم ہوگا کہ جہلم کے روز ۴۸۰ آدمی چار یاری جھنڈا لیے کے جرم مین گرفتار کیے گئے تھے انہین سے چالیس کو پہلے تین تین ماہ قید سخت کی سزا ہوچکی ہے اور باقی ملزمانکو غولونمین منقسم کرکے مقدمہ کیا جا رہا ہے۔ ان لوگون دو غولونکا مقدمہ ہو رہا تہا ایک مین پچاس آدمی تھے اور دوسرے مین ۱۳۲ پہلے غول کے پچاسون آدمیونکو تاریخ ۳۰ کو بھی تین تین ماہ قید سخت کی سزا دی گئی ایک ملزم سخت بیمار تہا جو ڈولی پر آیا تہا مگر یہ بھی جیلخانہ بھیجا گیا۔ اس سزا سے لوگونمین بہت ہمت پیدا ہوئی ہے۔ اور یہ پیشی کو دوسرے غول (جسمین ۱۳۲ ملزم ہین) کو حکم سنا دیا گیا۔ چھیاسی ملزمین کو تین تین ماہ قید سخت کی سزا ہوئی ہم کو ایک ایک ماہ کی قید ہوئی۔ اٹہائیس ملزمین کو دس دس روپیہ پانچ ملزمین کو پندرہ پندرہ روپیہ اور ایک کو پانچ روپیہ جرمانہ کی سزا ہوئی۔

توحید و رسالت و قیامۃ کے عقائد پر جمائے رکھنا ہی کار عظیم تہا اون پر امامۃ معصوم و منصوص کی اتباع کا بار کیونکر ڈالا جاتا جو اونکے دماغون سے لمبا بعید تہا اور جو ڈالا جاتا تو اندیشہ تھا کہ اس گروہ اور اونکی نسلون کے اذہان آئمہ منصوص و غیر منصوص کی کنہ تک نہ پہنچ جائین تو اس صورت مین بلائے عظیم نازل ہوجائیگی یعنی مخالفون کی کثرت ہوجائیگی اور کثرت کے برتے پر شیخین پر بالاعلان تبرا اوڑنے لگے لگا پس اس خوف و مصلحت سے امامۃ کو اصول عقائد کی فہرست سے مجبوراً خارج کرکے خلافت و امامۃ جو عہدہ واحد کا نام تہا دو ٹکڑے کردے یعنی خلافۃ رسولؐ کو اقامۃ ارکان اسلام و رفع مظالم و قیام بالجہاد و انتظام بیت المال و تقسیم غنائم و عطایات فی و ترتیب جیوش و اقامۃ الحدود سے مخصوص کردیا اور امامۃ کو صرف قیام بالقضا، و احیا، علوم دینیہ کی خدمت سپرد کردی جیسا کہ حضرت فاروق نے انتظام فرمایا تہا پس اس تفریق و تقسیم سے امام کی عصمت نبوت کا عقیدہ جو مشروط تہا وہ زائل اور اوسکا قائمقام عصمت اجماعی کا عقیدہ ہوگیا اسی جہت سے اہلسنت و جماعت کے ہان بلا قید و امتیاز ہر ظالم و جاہل سلاطین اور ہر ناپرہیزگار و جابر و جائر اور ہر قسم حلالی و حرامی مگر صاحب قہر و غلبہ لقب خلیفہ رسول سے ملقب اور ہر ناپرہیزگار متدین و غیر متدین عالم خطاب امام سے مخاطب ہونے لگا سچ ہے اذا فات الشرط فات المشروط۔

اسی نصب خلیفہ غیر منصوص کی قرارداد ایجاد کی ضرورت سے بہ نیت استحکام خلافت پہلے بعض صحابہ و تابعین نے بتوثیقات روایات علمار یہود تخطیہ[۱]

[۱] تذکرۃ الحفاظ ذہبی جلد اول صفحہ ۴۱ ۔ ھو کعب بن ماتع الحمیری من اوعیۃ العلم وکبار علماء اھل الکتاب اسلم فی زمن ابی بکرؓ وقدم من الیمن فی دولۃ امیر المؤمنین عمر فاخذ عنہ الصحابۃ وغیرھم واخذ ھو من الکتاب والسنۃ عن الصحابۃ توفی فی خلافۃ عثمان وروی عنہ جماعۃ من التابعین مرسلا ولہ شیٔ فی صحیح البخاری انساب سمعانی مین ہے ابو الحسن مقاتل بن سلیمان الخراسانی

(بقیہ)

ابنیا کیا اور پھر اونکے مقلد متاخرین نے اون ہی صحابہ وتابعین وغیرہم کی توثیقات پر آئمہ اور ابنیاء کو اصلاب طاہرہ ونفوس ذکیہ سے مخصوص نہ رکہا حتیٰ کہ آن حضرت تک کو چنانچہ روض الانف سہیلی معارف ابن قتیبہ الاکتفا ابو ربیع سلیمان بن سالم کلاعی کے تالیفات مذکور مین لکہا ہے کہ اجداد پیغمبر مین سے کنانہ ابن خزیمہ نے زنا کیا تھا جسکا سلسلہ نسب آنحضرت صلعم تک پہنچا معاذ اللہ پھر ان جہلات مین اسقدر ترقی ہوئی کہ پیغمبرون سے صدور کبیرہ کے قائل ہو گئے حتیٰ کہ پیغمبرون سے تبلیغ احکام خدا مین بھی غلطی ہونیکے قائل ہو گئے انتہا یہ کہ ابنیاء کے زمانہ قبل بعثت کے کفر کے بہی قائل ہو گئے چنانچہ منخول غزالی شرح مواقف شرح فقہ اکبر ملا علی قاری شرح مسلم الثبوت بحر العلوم وغیرہ وغیرہ مین یہ مضامین بشرح وبسط درج ہین پس زمانہ خلفاء عباسیہ مین اصول فقہ کی امام شافعی نے بنیاد ڈالی اور بمصلحت وقت اصول عقائد کی فہرست سے امامت کو خارج کر دیا۔ لیکن زمانہ ساز وانداز ہ شناس علماء یہ بہی جانتے تھے کہ ہر عالم وجاہل ذلیل شریف وحشی تعلیم یافتہ مذہب کا جویا اور ہر انسان کی فطرت مین قانون ولن تجد لسنۃ اللہ تبدیلا اور لا تبدیل لخلق اللہ راسخ ہے پس صاحبان فہم امامہ کو ضرور عقائد مین داخل کر لینگے اسی دہوکہ اور بہروسہ پر اونہون نے عوام کی خوشی کے واسطے عصمت ابنیا وائمہ کا خوب قلع وقمع کتب اصول عقائد سے کر دیا لیکن خواص کے واسطے یہہ کیا کہ جہان امامت کی بحث پڑی وہان اوسکی توثیق کی جیسا کہ آیندہ معلوم ہوگا۔

اس لاو نعم سے مستفاد ہوتا ہے کہ اہلسنت وجماعت کے ہان مسئلہ امامت

---

بقیہ حاشیہ صفحہ ۱۳ (الی ان قال) وکان یاخذ عن الیہود والنصاری علی القرآن بوافق کتبہم الخ بخاری مین ابن عباس سے مروی ہے یامعشر المسلمین کیف تسئالون اھل الکتاب عن شیٔ الخ رسالہ اثر ابن عباس مین ہے کہ ابی بن کعب وابوہریرہ وعبداللہ بن عمرو ابن العاص احبار یہود دیتے تھے۔

نفس الامر مین داخل اصول عقائد ہے نہ فروع مین ۔ ہان بعض ضعیف الایمان مگر مصلحت اندیشی اور صلح کل علماء سابق نے بتوثیق حدیث اصحاب خلافت فرع مین ہونیکا اقرار کیا ہے تاکہ خصم اسکو غیر ضروری جانکر بحث ترک کرے اور کارنامہای شیخین پر ملامت ہون مگر پچھلی نسلون کے سلسلے زمانہ دراز اور فریب عظیم کے سبب اس رازکو بہول گئے ۔

جیسا جبر وقدر کا مسئلہ بے تمیز مشہور رہے دنیا پرست علماء نے اجماع کی بہی وہی گت بنائی ہے یعنی ہمارے گروہ کے بعض علماء نے اجماع کی ایسی تعریفات اور فضائل لکہے ہین کہ اگر کتاب خدا سے وہ منسوب کیا جائے تو بجا ہے اور پہر اون تعریفات پر حصر نہ کرکے پاخانہ مین پہینکنے والی چیز کو اصول اسلام مین داخل کرلیا ہے اور بعض نے اجماع کی وہ توہین کی ہے کہ جس سے خود اجماع اور اجماع کرنیوالون کی عظمت باقی نہین رہتی مثلاً امام نووی نے شرح مسلم مین امام احمد حنبل کا قول لکہا ہے

| | |
|---|---|
| من ادعی الاجماع فھو کاذب و الاجماع لیس بحجۃ و ما لا یعلم فیہ خلافا فلیس اجماعا من قولا الشافعی ) | کہ جسنے اجماع کا دعوی کیا وہ جہوٹا ہے یعنی کسی فعل پر کبہی اجماع کامل نہین ہوا ۔ اور مولوی نواب صدیق حسن خان بہوپالی نے سیر العلماء |

مین بحوالہ رسالہ جدیدہ امام شافعی موصوف کے دو قول لکہے ہین جنکا مطلب یہ ہے کہ اجماع اسلام مین حجت شرعی نہین اور دوسرے قول کا مطلب یہ ہے کہ جبس اجماع کے انعقاد کے قبل کا خلاف نہ معلوم ہو تو وہ اجماع حجت شرعی نہین ہے پس شافعی کے اس قول سے اجماع خلافت اولی کا پورا استیصال ثابت ہے کیونکہ انعقاد اجماع کے قبل کا اختلاف کتب اہلسنت سے ثابت نہین اسیطرح اور اصولیین اہلسنت نے اجماع کی ہجو کی ہے مثلاً کتب فقہ مین ہے الاجماع لاینسخ ولاینسخ اور مولوی ابو الحسن سیالکوٹی نے اپنی کتاب

الکلام المبین مین لکہا ہے کہ۔

لایتم اجماع الصحابۃ باختلاف التابعی کہ تابعی کے اختلاف کرنیکے سبب سے صحابہ کا اجماع کامل نہین سمجہا جاتا۔ ان تصریحات سے صاف ظاہر ہے کہ بیعت خلافت اولی پہ اجماع کامل نہین ہوا کیونکہ خود صحابہ اور بالخصوص جگر گوشگان رسول اور تمام بنی ہاشم نے اختلاف کیا اور جب تابعین کی نوبت پہنچی تو اونمین سے بکثرت افراد نے اختلاف کیا الغرض ہماری تحقیق مین تقیہ باز کر مصلحان قوم و معینان اسلام نے امامت کے فرع مین داخل ہونیکا اقرار زبانی کیا ہے اور دل سے ہمیشہ امامت کے اصول عقائد مین داخل ہونیکے قائل رہے اور اسی اعتقاد پر چلے آتے ہین چنانچہ یہ اوسی عقیدہ کا اثر ہے کہ آج مین بہی ہے کہ دشمنان اسلام و منکران توحید و رسالت و قیامت سے آنکہ میلی نہین کرتے ہین لیکن منکران امامۃ شیخین سے لاٹہی پونگا بطسازی و مقدمہ بازی و دغا و فریب و بغض و فساد کرنا حلال جانتے ہین چنانچہ اخبارات زمانہ سلف اور حال کے اخبارات و رسالجات سے ظاہر ہے پس اس قوم کی توجہ کا حال سے تو یہی ثابت ہوتا ہے کہ انکے اصول اسلام مین کوئی اصل ہے تو صرف اجماع بیعت اولی ہے اور باقی توحید و رسالت و قیامت سب فرع مین داخل ہین۔

## مذہب اہل سنت مین امامت کے اصول عقائد مین داخل ہونیکے دلائل

فی الحقیقۃ شرایع سابقہ کے خلفا معصوم ہوتے تھے اور معصوم وہ ہوتے تھے جو منصوص ہوتے تھے چنانچہ بعض خلفا منصوص و معصوم کی فہرست ہم سید علی ہمدانیؒ کی مودۃ القربی سے پیش کرتے ہین جسکی عبارت بقدر ضرورت یہ ہے۔

قال یا سلمان العشرہ من … کہ آنحضرتؐ نے فرمایا اے سلمان تو اوصیا

کیونکہ جنگ احد میں بھی حضرت عمر کا یہ خیال تھا کہ ترک جہاد کرنا مستلزم کفر ہے اور بزرگان اہلسنت کا خیال یہ تھا کہ جان کی سلامتی مقدم ہے اگرچہ اسلام جاتا رہے کیونکہ وہ اسلام ہی کب لائے تھے چنانچہ تاریخ خمیس میں ہے انتہی انس بن النضر عم انس بن مالک الی عمر بن الخطاب وطلحہ بن عبید اللہ فی رجال من المہاجرین والانصار وقد القوا بایدیھم فقال ما یجلسکم قالوا قتل رسول اللہ قال فما تصنعون بالحیاۃ بعدہ قوموا فموتوا علی مثل ما مات علیہ رسول اللہ ثم استقبل القوم فقاتل حتی قتل ص ۴۳۸ جلد اول

یعنی انس بن نضر عم انس بن مالک نے دیکھا کہ عمر بن الخطاب اور طلحہ مع دیگر مہاجرین و انصار چپ چاپ ہاتھ پر ہاتھ دھرے بیٹھے ہیں تو انس نے پوچھا کیوں بیٹھے ہو کہا کہ رسول اللہ تو قتل ہو گئے انس نے کہا پھر تم بھی اوسی راہ میں مرجاؤ جس راہ پہ حضرت نے وفات کی بعد اوسکے انس چلے گئے اور جا کر لڑے یہانتک کہ شہید ہوئے جس سے معلوم ہوا کہ یہ لوگ کس خیال کے تھے کیونکر آخر انس نے بھی وہی خبر غلط سنی تھی مگر اسلامی حمیت نے اونکو بیٹھنے نہ دیا اور باوصف استماع خبر شہادت رسول اللہ اونھوں نے جہاد کیا اور شہید ہوئے مگر یہ لوگ بیٹھے کے بیٹھے رہے۔

نہیں نہیں بلکہ دوسری فکریں ہو رہی ہیں کہ کسطرح ابوسفیان سے جان بخشی کی سند عطا کی جائے چنانچہ اوسی تاریخ خمیس میں ہے قال بعض المسلمین لیت لنا رسولاً الی عبد اللہ بن ابی فیاخذ لنا اماناً من ابی سفیان ص ۴۲۹

یعنی کاش ہمکو ایک قاصد ملتا کہ اوسکو عبد اللہ بن ابی کے پاس بھیجتے کہ وہ ہمارے لئے ابوسفیان سے امان حاصل کرتا۔

غرض جس پہلو سے دیکھا جائے ایسے موقع میں بجز جدال و قتال کے معمولی عقل والے انسان کو بھی چارہ نہیں کیونکہ فتنہ و فساد کا دبانا ہر عاقل پر لازم ہے باغیوں کی سرکوبی تا می طل میں لازم پھر جناب امیر کیونکر اسکے خلاف کرتے نہ صرف نعوذ باللہ اعتراض عقلائے عالم بنتے بلکہ حکم صریح خدا اور رسول کی مخالفت لازم آتی ہے آخر حضرت علی مسلمان

تھے مومنین تھے امیر المومنین تھے کیونکر ممکن تھا اسکی مخالفت کرکے راہ کفر کو اختیار کرتے خدا رحم کرے اون مسلمانوں پر جو سب حالات جانتے ہیں اور بخوبی واقف ہیں۔ مگر صرف اسوجہ سے اعتراض کرتے ہیں کہ شیعہ انکو امام معصوم سمجھتے ہیں حالانکہ اصول مسلمہ اہلسنت سے کوئی شخص نہ آپکی امامت سے انکار کرسکتا ہے نہ عصمت سے پھر بجز اسکے کیا چارہ ہے کہ اون لوگونکے حق میں دعا کریں۔

یہاں آپکے پیش نظر دونوں واقعہ موجود ہے کہ ابوبکر صاحبنے بلا استحقاق کسطرح خلافت پر قبضہ کیا اور خلاف حکم خدا و رسول کسطرح ہزاروں لاکھوں مسلمانوں کو قتل کیا اور جلایا جسپر بوقت مرگ افسوس بھی کرتے ہیں کہ کاش ہم حضرت سے پوچھے ہوتے۔ کاش یہ نہ کئے ہوتے۔ مگر اوسپر اہلسنت کو کوئی اعتراض نہیں۔ اور اعتراض ہے تو قتل جناب امیر جس سے معلوم ہوا کہ نہ یہ لوگ مسلمان ہیں نہ اسلام لائے ہیں جو حکم خدا و رسول بلکہ قول خدا و رسول پر اعتراض کرتے ہیں اور اوسی دشمن اسلام سے محبت ہے جسنے اسلام کو اسطرح تباہ و برباد کیا کہ بالخصوص اون مظالم کے دفعیہ میں جناب امیر کو یہ زحمت اوٹھانی پڑی۔

آپ نتیجہ پر جاتے ہیں اور اوسکے اسباب پر نہیں نظر کرتے کہ کیوں نتیجہ بہتر نکلا اور کیوں خراب نکلا۔ آپکو اسپر ناز ہے کہ ابوبکر صاحبنے اپنی ڈہائی برس کی خلافت میں باغیوں کو بھی سر کیا اور فتوحات بھی ہوئی لیکن جناب امیر کی خلافت چار برس رہی اور کچھ نہو سکا یا ہوا تو بدتر۔

مگر اسپر نہیں غور کرتے کہ جن لوگونکو ابوبکر نے سر کیا اونہیں رسول اللہ نے دس برس میں سر کیا تھا تو کیا ابوبکر صاحب رسول اللہ سے بھی افضل تھے یا انکی قوت انتظامیہ حضرت سے بھی بڑھی تھی کیا کوئی مسلمان اسکا دعوی کرسکتا ہے ہرگز نہیں پھر کیا تھا۔

**اسباب کامیابی**

خلافت ابوبکر اوسوقت قائم ہوئی جب ممالک اسلام انتظام جناب امیر کے ذریعہ سے بعہد رسول ہرطرح کامل و مکمل تھا کسیطرح کا اختلال نہ تھا جسکو درست کرنیکی ضرورت ہوتی۔ بلکہ اس اچانک خلافت سے ایک دفعی اختلال پیدا ہوگیا تھا جو صرف

سکوت جناب امیر سے عزم ہو گیا۔ کیونکہ اونکا دعوی یہ تھا کہ گر خاندان رسالت سے یہ خلافت خارج کی جاتی ہے تو ہم زیادہ مستحق ہیں کیونکہ ہمیشہ سے معزز رہے ان الزام کو اس سے کیا تعلق۔ جب جناب امیر کی طرف سے کسیطرح کی امداد اونکو نہ ملی تو وہ بھی ساکت ہو گئے جس سے سارا قصہ طے ہوا اور لوگ اوسکو فتح سمجھتے ہیں۔

بخلاف جناب امیر علیہ السلام کہ حضرت نے خلافت اوسوقت قبول کی جب عام بد نظمی پھیل چکی تھی۔ ہر ہر صوبہ میں بغاوت سرکشی کا مادہ پورا آچکا تھا طوائف الملوکی کا نقشہ تہا کہ خلیفہ اپنے عہدہ دار ونکو بغرض امداد طلب کرتے ہیں کوئی نہیں آتا۔ ایسے حال میں جناب امیر اسقدر جلد کیونکر اس فساد کو درست کرسکتے تھے۔

(۲) خلافت ابوبکر اوسوقت قائم ہوئی جبکہ کسی قسم کی سازش اس غرض سے نہیں کیگئی تھی کہ کسی خاندان خاص میں یہ خلافت نہ جانے پائے کیونکہ اگرچہ رسول اللہ نے ابتداے بعثت سے خلیفہ اپنا مقرر کر دیا تھا اور آخری زمانہ میں بوقت معاودت حجۃ الوداع اوسکا باضابطہ اعلان بھی کیا تہا۔ مگر یاروں نے اوسمیں ایسی تاویلیں کیں کہ اولا بہتوں کو اصل حکم ہی نہ معلوم تہا اور جنہیں معلوم تھا وہ سب اس مشورہ میں شریک تھے کہ ایسا ہونے پائے۔ لہذا اصحابہ کی مخالفت کا انتظام پہلے سے مکمل تھا ہر شخص اوسمیں ساعی ہے کہ کبھی نہ کبھی ہمارا قبیلہ بھی سردار ہوگا۔

جناب امیر کی خلافت اس طریقہ پر قائم ہوئی کہ ۲۰ برس اسمیں صرف ہو چکے ہیں کہ اس خاندان میں خلافت نہ جانے پائے اب رعایا۔ یا ارکان سلطنت وہی لوگ ہیں جو اسپر مصمم ہیں کہ کسیطرح آپ قطع ہو سکیں۔

(۳) ابوبکر کی خلافت میں ساعی اور مدبر وہ کل صحابہ ہیں جنکی خواہش تھی کہ خاندان رسالت میں خلافت نہ جانے پائے مخالف ہیں تو بیرونجات کے قصباتی دیہاتی جنکے پاس نہ آلات حرب درست ہیں نہ تجربہ کار ہیں نہ مال ہے نہ اتفاق کیونکہ متفرق رہا او نمیں آبادی ہیں جناب امیر کی خلافت میں ساعی اور کوشاں زیادہ بیرونجات کے لوگ ہیں جنکے دباؤ سے خلافت تو حاصل ہوئی مگر وہ سب اپنے اپنے ملک کو واپس چلے گئے۔ جب جناب امیر عو

کے ساتھ وہی لوگ ہیں جو قلباً عداوت رکھتے ہیں اور کسیطرح نہیں چاہتے کہ آپکی خلافت چل سکے۔ یہی باعث ہے کہ ابوبکر کے مخالف وہ باغی تھے جنکا زور فوراً توڑ دیا گیا اور جناب امیر کے وہ لوگ مطیع ہیں مگر جتنے لوگ ارکان دولت سمجھے جاتے ہیں وہ سب مخالف ہیں۔ پھر اتنا جلد کیونکر کامیابی ہوسکتی

(۴) ابوبکر کو خلافت پاتے ہی مال کافی مل گیا تھا کیونکہ اسود عنسی سے جنگ کا حکم حضرت دیچکے تھے اور فتح و فیروزی لشکر اسلام کی بھی خبر دے چکے تھے کہ آج کی شب اسود عنسی مارا گیا۔ وفات کے چند روز بعد فتح کی خبر آئی جسکے ساتھ مال غنیمت وغیرہ کا آنا بھی ضروری ہے۔ سپاہیوں کے دل بڑھے ہوئے لشکر کی ہمت بڑھی ہوئی ہے

بخلاف جناب امیر کے حضرت نے اوسوقت خلافت قبول کی ہے جب خزانہ خالی لشکر پریشان بغاوت پر آمادہ پھر کیا اسکی اصلاح ایسی آسان ہے

(۵) ابوبکر کی خلافت اوسوقت قائم ہوئی جب لشکر اسلام تجہیز جیش اسامہ کے لئے تیار اور مرتب تھا ان کی بدولت نہ جانسکا اب خلیفہ وقت کو ہر طرح کی آسانی تھی جو اونکے حسب خواہ ہوا تھا کہ جدہر چاہیں بھیجدیں۔

جناب امیر کی خلافت اوسوقت قائم ہوئی جب نہ کوئی باضابطہ لشکر تھا نہ فوج تھی جو لوگ فوجی کام کرتے وہ سب خلیفہ کے اعمال سے متنفر تھے اور باغی ہو رہے تھے جنکے تفریق کی ضرورت تھی پھر اگر حضرت کو واقعاً خلیفہ بھی وہ مانتے تو بالالتزام کسی امر کا مشکل تھا چہ جائیکہ سب کی خواہش کے خلاف آپکی خلافت قائم ہوئی۔

(۶) ابوبکر صاحب کے مخالف چند دیہات میں جو ملک عرب میں محدود تھا جہاں کے حاکم وہ صحابہ تھے جو طرفدار خلیفہ اول ہیں۔

جناب امیر کے مخالف بڑے بڑے وہ شہر ہیں جو ممالک اسلامی میں نامی گرامی ہیں اور مخالف حضرت کے وہ لوگ ہیں جو ان شہروں کے حاکم اعلی کہ تمام شہر پر اونکا قبضہ ہے۔

(۷) ابوبکر کے مخالف گو مسلمان تھے مگر وہ مرتد کہے گئے تھے جس سے ہر کس وناکس کی ہمت اونکے قتل پر بڑہ گئی کہ جہاد ہے۔

اية الرجم وهو يتسافد وق
تسافد الحمر رجاله ثقات
وفيه اشارة الى بيان السبب
فى رفع تلاوتها (الى ان قال)
فقال عمر الا ترى ان الشيخ
اذا زنى ولم يحصن جلد وان
الشاب اذا زنى وقد احصن
رجم فيستفاد من هذا الحديث
السبب فى نسخ تلاوتها۔

میرے سینہ میں مارا اور کہا آنحضرت
سے تم آیہ رجم پڑھ رہے ہو حالانکہ
صحابہ مثل حمار کے تسافد کرتے ہیں یعنی
جیسے گدھے بغیر شرم و لحاظ گدھی پر
چڑھتے ہیں ویسے ہی یہ بھی کرتے ہیں
(صاحب شرح لکھتے ہیں کہ) اس حدیث
کے راوی ثقہ ہیں اور اس حدیث
میں آیہ رجم کی تلاوت کی موقوفی کا
اشارہ ہے (یہانتک کہا) عمر نے (کسی
اور یا اوسی موقع پر) کہ تو کیا نہیں دیکھتا کہ بڈھا جب زنا کرے اور محصن
نہو تو درہ لگایا جائیگا اور جب جوان زنا کرے تو اوسپر رجم ہے (ابن حجر
عسقلانی کہتے ہیں کہ) اس حدیث سے مستفاد ہوتا ہے کہ آیت رجم کی تلاوت
کے منسوخ ہونے کی یہی وجہ ہے انتہی محصلاً۔

ظاہر ہے کہ جب بکثرت روایات سے ثابت ہے کہ صحابہ اسکی تلاوت کرتے
تھے اور آنحضرت سے سیکھتے تھے اور حضرت فاروق کو بھی اسکا علم تھا
کہ آیت رجم یعنی الشیخ والشیخۃ اذا زنیا فارجموهما البتۃ قرآن
کی آیت ہے اور آنحضرت نے اور خود نے بھی رجم کیا تھا تو اسکو داخل قرآن
کرنا چاہیے تھا لیکن بمصلحت رواج زنا آیت رجم حضرت فاروق نے داخل
قرآن نہ کی تو یہہ اقتدار عصمت اجماعی کا تھا ورنہ اگر کسی اور ملت میں ایسا
کیا جاتا تو وہ کرنے والا ضرور مرتد قرار پاتا لیکن یہ شرف اللہ نے صرف مذہب
اہلسنت ہی کو بخشا ہے حتی کہ اختلاف امتہ بھی رحمت ہے۔

تنبیہ ایسے ہی اقتدارات کی بنیاد پر صاحب تحفہ اثناعشریہ نے حدیث
تشبیہ کی بحث میں لکھا ہے آنقدر احادیث دالہ بر تشبیہ بانبیاء کہ در حق شیخین

اولاد کی آیت کے خلاف ورثا پیغمبر کا ترکہ ساقط کر دیا چونکہ آپنے آیت کی
عمومیت کا اسقاط و حذف باقتدار عصمت اجماعی کیا تھا اس وجہ سے اوسکو
تمام صحابہ و خلفا اور اونکی تابعین نسلوں نے قبول کیا اور آجتک وہ حذف
و اسقاط عمومی جائز مانا جاتا ہے اور اسی بنیاد پر اصول تفسیر اور اصول
فقہ مین تعمیم کی تخصیص اور تخصیص کی تعمیم کو جائز لکھا ہے۔

مثال دوم جناب موصوف نے آیت واعلموا انما غنمتم من شئ
فان للہ خمسہ وللرسول ولذی القربی کے خلاف اہل بیت
رسول اللہ تمام بنی ہاشم کو خمس دینا موقوف کر دیا جسکی گواہ کتب صحاح و
شروح صحاح وغیرہ مین اور ہدایہ سے معلوم ہوتا ہے کہ فقرا بنی ہاشم کو
بھی خمس نہ دیا اور باوجود نسخ حکم خدا کے جناب موصوف کی نسبت کوئی الزام
قائم نہین ہوا کیونکہ عصمت اجماعی آپکی محافظ ایمان و اسلام ہے۔ اور انکے
اتباع یعنی اہلسنت کا خدا اور رسول کی نسبت مجتہد ہونیکا یہی عقیدہ ہے
لہذا ان المجتہد قد یخطی وقد یصیب مشیر نجات ہے۔

مثال سوم حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے بعض صحابہ پر رجم فرما کر آیہ
رجم کو قرآن مین داخل نہ کیا چنانچہ فتح الباری جلد ۱۲ صفحہ ۱۲۷ مین
جہان آیہ رجم کی تحقیق ہے وہان زید بن اسلم سے روایت ہے۔

ان عمر خطب الناس فقال
لا تشکوا فی الرجم فانہ حق
ولقد هممت ان اکتبہ فی
المصحف فسالت ابی بن کعب
فقال الیس اتنی انا استقرئہا
رسول اللہ صلعم فدفعت
فی صدری وقلت استقرئہ

حضرت عمر نے اطراف خطبہ فرمایا رجم
مین شک نہ کرو کیونکہ وہ حق ہے
اور مینے یہہ قصد کیا تھا کہ آیہ رجم
کو قرآن مین لکھدون لیکن اتفاقا
ابی بن کعب سے پوچھا گیا تو اونہون
نے کہا کہ ہم رسول خدا سے آیہ رجم
پڑھ رہے تھے (تو اے عمر نے تم نے)

علیہ وعلی آلہ واصحابہ وازواجہ
اجمعین وکیف وقع من داؤد
علیہ السلام فی الحرث وفی
الحکم لاحد المرأتین مع کونہ
للآخر کما ھو مشروح فی الصحیحین

خطا حضرت داؤد علیہ السلام سے
ایک کھیت کے معاملہ مین ہوئی اور
ایسی ہی خطا دونون عورتون کی
کے باب مین اونسے ہوئی جیساکہ صحیحین
مین مشرح مذکور ہے انتہی محصلاً۔

اور یہ قبل بعثت کافر ہونیکے بارے مین فخر رازی کی تفسیر کبیر جلد آٹھ صفحہ ۶۰۲

مین ہے۔ اعلم ان بعض الناس
ذھب الی انہ کان کافرا فی اول
الامر ثم ھداہ اللہ وجعلہ
نبیا قال الکلبی وجدک ضالا
یعنی کافرا فی قوم ضلال فھداک
للتوحید وقال السدی کان علی
دین قومہ اربعین سنۃ۔

بعض لوگ اسطرف گئے ہین کہ آنحضرت
پہلے کافر تھے پھر خدانے اونکی ہدایت
کی اور نبی بنایا امام کلبی نے کہا کہ
وجدک ضالا سے مراد خدا یہ ہے
کہ آنحضرت قوم گمراہ مین کافر تھے
پس خدانے توحید کیطرف ہدایت
کی اور امام سدی نے کہا کہ آنحضرت
چالیس سال تک اپنی قوم کے مذہب پر تھے انتہی محصلاً۔

ان تصریحات سے ثابت ہوگیا کہ روافض کے ائمہ وامیہ کیطرح ہمارے پیغمبر
معصوم نہین ہوا کرتے ہان اس بات مین ہمارے معصوم ہوتے ہین کہ وہ نزول احکام
خدا کے دعوی مین جھوٹے نہین ہوتے نہ عمداً کسی کی فضیلت بیان کرتے ہین نہ
سہواً حق عباد کا اتلاف کرتے ہین اور حضرات شیعہ جو اپنے ائمہ کی خلافت
کو منصوص بتاتے ہین اور افضل المرسلین کی خلافت کی بنیاد پر اپنے ائمہ کی عصمت
بھی مرسلین کی سی عصمت بتاتے ہین۔ تو اونکا یہ دعوی محض غلط ہے کیا معنی
کہ ضرورۃ عصمت مرسلین تبلیغ احکام خدا سے متعلق ہوا کرتی ہے تو وہ ائمہ
شیعہ سے متعلق نہ بلکہ وہ آنحضرت کی وفات کے قبل ہی ختم ہوچکی تھی یعنی آیہ
اتممت علیکم نعمتی ورضیت لکم الاسلام دینا کے نزول کے بعد

دونون ثابت ہے کیونکہ اون اوصیاء کی خلافتین اخبار کثیرہ مشہورہ سے منصوص ہین اور شیخین کی اجماع سے جسکا درجہ ہر زمان مین تواتر کی مقدار سے بڑھا ہوا ہے اسیطرح اگر شریعت سابقہ کے خلفاء و اوصیاء کو عصمت نبوت حاصل تھی تو شیخین کو عصمت اجماعی چونکہ یہ مسئلہ جدید علم کلام کا ہے جس سے اکثر طبایع ناواقف ہونگے لہذا اوسکی وضاحت تابمقدور کر دیتے ہین اور باقی تفصیل کو صاحبان علم کے فہم پر محول کرتے ہین۔

## صفات عصمت اجماعی مع مثال

مذہب اہلسنت مین انبیاء و مرسلین کی عصمت باتفاق اس طرح نہین مانی گئی ہے کہ معاذ اللہ وہ صغیرہ و کبیرہ سے معصوم تھے یا خدانخواستہ وہ تبلیغ احکام خدا مین غلطی نہ کرتے تھے یا عیاذاً باللہ وہ قبل بعثت کافر تھے چنانچہ ایسے اعمال و افعال ہونیکے ثبوت تو بکثرت کتب عقاید وغیرہ مین بشرح و بسط موجود ہین چنانچہ شرح مسلم الثبوت صفحہ ۳۵۹ مین بحر العلوم نے لکھا ہے۔

ولا تصغ الی قول من یقول ان الانبیاء کیف یخطئون فی احکام اللہ تعالی فان ہذا القول قد صدر من شیاطین اہل البدع کالروافض وغیرہم لم تر اہل الحق اہل السنۃ والجماعۃ القامعین البدعۃ کثرہم اللہ تعالی یجوزون علی الانبیاء الخطأ کما اظہر فی اساری بدر من سید العالم صلواۃ اللہ وسلامہ

تم اوس شخص کی بات نہ مانو جو یہہ کہتا ہے کہ انبیاء کیونکر خطا کر سکتے ہین احکام خدا مین بیشک یہہ قول شیاطین اہل بدعت سے صادر ہوا ہے جیسے روافض وغیرہ۔ کیا تو نے اہل حق یعنی اہلسنت وجماعت جو قامع بدعت ہین اونکو نہین دیکھا کہ وہ انبیاء سے خطا کو جائز جانتے ہین جیسا کہ آنحضرت سے اسیران بدر کے بارے مین خطا ہوئی اور ایسی ہی

سابقہ کے خلفا معصوم ہوتے تھے اور معصوم ہونے ہی کی وجہ سے منصوص ہوتے تھے نہ اسکے برخلاف اس دلیل سے معلوم ہوتا ہے کہ شرایع سابقہ میں بھی مسئلہ امامۃ اصول عقائد مین داخل تھا اور اگر داخل نہوتا تو السنہ ادگراہی کے لئے ایک پیغمبر دوسرے آنے والے پیغمبر کی بشارت نہ دیتا کیونکہ جب اقرار امامت اور اتباع امام پر مدار نجات نہ تھا تو پھر یہی آیندہ کی بشارت لغو ماننی پڑیگی چونکہ فعل خدا اور فعل مامور من اللہ عبث نہین ہوتے لہذا معلوم ہوگیا کہ حکمت بشارت مشیر نجات تھی جو ہر وصی اپنے وصی آیندہ یا مرسلین آیندہ کی خبر دیتا تھا تاکہ اس سے گذشتہ و آیندہ کی تصدیق بھی ہوجائے اور خلق خدا مین فتنہ و فساد نہ ہو اور انکی عاقبت بھی نہ بگڑنے پائے پس حکمت بشارت سے معلوم ہوا کہ تمام انبیا کے اوصیا معصوم و منصوص ہوتے تھے جس سے ظاہر ہوا کہ امامۃ و وصایت کا عقیدہ ہر معتقد پیغمبر کا ہوگا۔

دلیل دوم مسئلہ امامت اگر اصول عقائد مین داخل نہوتا تو امت مرحومہ تمام انبیا و مرسلین پر ایمان لانیکی مکلف نہوتی پس ثابت ہوتا کہ جب ہر صاحب شریعت اور اونکے خلفا موسوم بانبیا پر بقید عصمت ایمان لانا شرط اسلام ہے اور فرقہ اہلسنت اسلام کا مدعی ہے تو اونکے یہان بھی مسئلہ امامت ضرور اصول عقائد مین داخل ہے۔

دلیل سوم یہہ کہ جب خالق مطلق نے بسیاق آیت یوم ندعوا کل اناس بامامھم کسیکو بے امام نہین پیدا کیا۔ اور پیغمبر خدا نے بھی اپنی مسجد و فوج تک کو کبھی امام بغیر نہ رکھا اور نہ صحابہ بغیر امام رہے تو اہلسنت جو اتباع صحابہ و پیغمبر کے مدعی ہین اونکے اصول عقائد مین امامت کا داخل نہوناچہ معنی دارد۔

تنبیہ۔ تمام فرق اسلام کا عقیدہ ہے کہ پیغمبر خدا افضل المرسلین ہین اس بنا پر اونکے خلفا کا بھی شرایع سابقہ کے خلفا و اوصیا سے افضل ہونا ضرور رہے ورنہ کمال افضلیت مین نقص رہیگا تو خدا کے فضل سے اونکی افضلیت و عصمت

کار ہائے نمایاں آج تک یادگار زمانہ ہیں۔ دو سید ظلم و تعدی سے پہلے سفارتخانہ انگریزی میں پناہ گزین
ہوئے۔ گر سفارتخانہ نے نامنظور کیا تب اوسی کو عثمانی سفارتخانہ میں پناہ گزین ہوئے۔

آذربائیجان کی حالت بہت ابتر ہے ڈہائی ہزار فوج عثمانی نے غرلقہ پر قبضہ کر لیا۔ اور ارومیہ
سلماس کے شاہراہ پر بھی انہوں نے قبضہ کر لیا اس سے اور بھی تشویش ہو رہی ہے۔

آقا سید عبد الحسین صاحب مجتہد لار کے قتل و اسیری کی خبر پہلے شایع ہوئی تھی پھر وارد لار ہوئے
اور علم مشروطیت بلند کر رہے ہیں خداوند عالم اس وجود مبارک کو جملہ آفات سے محفوظ رکھے۔

مارننگ پوسٹ لکھتا ہے کہ طہران میں جہاں جہاں ستار خان اور دوسرے سرداران ملی
کی تصویریں آویزان تہیں۔ شاہی فوج نے اون پر دست درازی کی اس سے سخت اضطراب پہیلا ہوا ہے
روسی اخبارون میں یہ خبر گشت لگا رہی ہے کہ عثمانیون نے ہماری مخالفت میں آذربائیجان میں
سخت ایستادگی کی ہے لہذا خوف جنگ عظیم ہے۔ عثمانیون نے خوی سلماس۔ ارومیہ پر قبضہ کر لیا
ہے جس سے روس کو سخت خطرہ ہے۔ روسیون نے چاہا تہا کہ حسنارہ راہ جلفا کے بہادر سے ستار خان
کے مکان پر قبضہ کریں۔ گر عثمانی شہبندر نے فوراً عثمانی علم اوس عمارت پر بلند کیا کہ ہماری حمایت
میں ہے اسوجہ سے روس بالکل ناامید ہو گئے۔ شہبندر نے اسکا بھی اعلان کیا ہے کہ ستار خان و
باقر خان و دیگر سرداران ملی کی نسبت جو دعوی ہو وہ بہ درمیانگی ہمارے طے ہو۔ یہ ایسے اسباب جمع
ہو رہے ہیں کہ آذربائیجانیونکا میلان عثمانیونکی طرف ترقی کر رہا ہے وہ کہتے ہیں کہ اگر ایران اپنی
حفاظت آپ نہیں کر سکتا تو بہ نسبت اسکے کہ ہم روس کی رعیت بنیں عثمانی رعیت بننا زیادہ قبول ہے

جرمن میں ایک کمیٹی قائم ہوئی ہے جو ایرانی اور جرمنی سے مرکب ہے۔ یہ لوگ وزراء جرمن کی خدمت
میں حاضر ہوے کہ قیصر جرمن سے امداد خواہ ہوں۔ وزراء نے متفق اللفظ جواب دیا کہ اہل ایران کسی
طرح خوف نکریں کسی طاقت کی یہ مجال نہیں ہے کہ ایران پر تصرف کر سکے اگر ایسا ہوا تو سمجھ رکھو
تمام دول میں جنگ شروع ہو جائیگی۔ اس جواب سے جرمن کا رسوخ ایران میں روز بروز ترقی پر ہے
افسوس ہے کہ دولت انگلیشیہ کا رسوخ محض بلحاظ قربی روس کی وجہ سے روز بروز ایران سے کم ہوتا
ہے۔ ادہر عثمانی ادہر جرمنی رسوخ بڑہ رہا ہے حالانکہ ہماری دلی خواہش یہ تہی کہ بجائے روس و
جرمن کے انگریزی اقتدار وہان زیادہ ہوتا کیونکہ مسلمانونکو جو تعلق برٹش گورنمنٹ سے ہے اوس کا

تقاضا بھی ہیکہ جتنی اسلامی سلطنتیں ہیں وہ ہماری گورنمنٹ سے متحد و متفق رہیں۔

محروم کریں اور حقوق پارلیمنٹ نہ دیں۔

دربار نے پھر قرض کا مسئلہ چھیڑا کہ روس سے جدید قرض لیا جائے جسکی مخالفت ابتداء کی گئی تھی۔ پھر وہی مشیر سلطنت جمع ہوئے جو باعث فساد تھے امیر بہادر، شاپشال یہودی، مشیر السلطنت وغیرہ چنانچہ امیر بہادر سپہ سالار فوج بنائے گئے حالانکہ بغیر امضای وزیر جنگ اسکا اختیار رہتا۔

۲۵ جون کا تار ہے کہ بختیاری فوج بسرداری سردار اسعد جانب طہران کوچ کر رہی ہے اور شہر قم میں قیام پذیر ہے سفیر روس و انگریز نے اصفہان تک تعاقب کیا کہ حملۂ طہران سے روکیں۔

۲۶ جون سعد الدولہ نے اس حملہ کے خوف سے استعفا دیا۔

۲۹ جون کا تار ہے کہ سردار اسعد نے جواب سفیر روس و انگریز کا بیان کیا کہ تا وقت انعقاد پارلیمنٹ ہمارا قیام قم میں رہیگا تا کہ دیکھیں شاہ اپنے وعدہ کا کہاں تک ایفا کرتے ہیں۔

دوسری خبر یہ ہے کہ سفیر روس و انگریز کی فہمایش سردار اسعد میں ناکام رہے۔ اور شاہ نے بھی جنگ کی تیاری شروع کر دی ہے۔ ارکان سلطنت اس خبر سے بہت خوف زدہ ہیں سعد الدولہ پھر اپنے عہدہ پر مقرر ہوئے۔ ۳۰ جون کا تار ہے کہ روس نے اپنی رعایا کی حفاظت کیلئے توپ اور کچھ فوج طہران کی طرف روانہ کیا ہے اور اسکا حکم دیا ہے کہ سلطنت ولت کے امور میں مداخلت نہ کرے۔ یہ بھی چال ہے۔ ۳ جولائی کا تار ہے کہ بازار اور دوکانیں سب بند ہیں۔ پولیس سے انتظام نہیں ہو سکتا۔ قزوین کا خاص تار شام حبل المتین ہے کہ سپہدار اعظم مع فوج جانب طہران روانہ ہو گئے۔ واقعاً اگر سردار اسعد نے قم سے اور سپہدار اعظم نے جانب قزوین حملہ کیا تو مشکل ہے کہ شاہ کو پھر امان ملسکے۔ مگر افسوس ہے تو اسکا کہ روس کے خوف سے ایرانیوں کی جان نکلتی ہے لہذا مشکل ہے کہ کوئی کام کر سکیں روس تو پہلے ہی سے تبریز میں قدم جمائے ہوئے ہے اب دربار نے بھی تار دیا ہے کہ ہم جان و مال رعایاے خارجہ کی حفاظت کے ذمہ دار نہیں ہیں جسکے صریح مطلب یہ ہیں کہ تم آکر اپنی رعایا کی حفاظت کرو۔ اس سے بڑھکر کسی سلطنت کی کیا دعوت ہو سکتی ہے۔

مشہد مقدس میں بھی روس نے حملہ کیا روضۂ اقدس پر گولہ باری ہوئی دو سو مسلمان شہید ہوئے اخبار طمس لکھتا ہے کہ ستار خان و باقر خان جو جنگ تبریز میں قومی فوج کے سردار تھے اور جنکے

عالیصاحب کے خطاب سے سرفراز کیا۔ حالانکہ آپکے حسن حسنات اس سے زیادہ کا استحقاق پیش کرتے ہیں
ہم سے اکثر وہ سے خطابات میں مسلمان شاکی ہیں کہ اعلی درجے کے خطابوں سے امسال مسلمان محروم
رہے۔ ہنود شاکی ہیں کہ مسلمانوں سے خان بہادر زیادہ ہوئے۔ ہم فرقہ شیعہ اسی پر
قانع ہیں کہ ہمارے بھی دو بزرگ خطاب سے سرفراز ہوئے کاش گورنمنٹ زیادہ نظر حقیقت
سے دیکھتی تو معلوم ہوتا ہمارے فرقے کے کتنے بزرگ ایسے ہیں بلکہ اس سے اعلی خطابوں کے مستحق ہیں۔

مدرسہ الٰہیات کانپور اس نام اور مدرسہ کی شہرت تو آپ ایک عرصہ سے سن رہے ہیں مگر
اسکی اصلیت کیا ہے وکیل مورخہ [illegible] میں ملاحظہ ہو۔ مدرسہ الٰہیات کانپور کے نام جو صاحب
دریافت فرماتے ہیں انکو اس تحریر سے معلوم کرنا چاہیے کہ اصلاحات کی امید نہ رکھیں اور شاید ہی جو آپ
پا سکیں ارکین مدرسہ کالج کام سے ناواقف مگر نام دوست کے مصداق ہیں عربی مدرس ایک شخص واحد
معمولی لیاقت کے نوعمر ناتجربہ کار طلبہ بوجہ عدم تعلیم مبدل و بوجہ کثیر وظائف مقیم تعداد سات یا نو سنسکرت
کے معلم جو پہلے ہندو پڑھاتے تھے اب مدرسہ کے مدرس ہیں۔ انگریزی لازمی نہیں اسلئے اسکی تعلیم
بھی مستقل نہیں عارضی استاد مل گیا تو خیر ورنہ ہفتوں مفقود۔ اصلی حالات یہ ہیں قوم اسپر
ناز کرے یا جو چاہے کرے ہم اپنی راے محفوظ رکھتے ہیں،،

یہ ہیں ان قومی کالجوں اور درسگاہوں کی حالت جنکی مدح سرائی میں صدہا کالم اخباروں کے سیاہ
ہوتے ہیں کہ جب پردہ اوٹھایا جاتا ہے تو پھر وہی ڈھاک کے تین پات۔

## حالات ایران

افسوس کہ اس قبۃ الاسلام کی حالت روز بروز بدتر ہوتی جاتی ہے گذشتہ نمبر میں ہم شاہی اعلان
شایع کرچکے ہیں کہ شاہ نے حقوق پارلیمنٹ دینا منظور کرلیا۔ مگر یہ سب کارروائی صرف نمایشی تھی اور
بخوف جان ورنہ اس شاہ نامسعود سے کسی قسم کی امید فضول و بیکار ہے۔

سپہدار اعظم قریب طہران پہونچ چلے تھے کہ پایۂ تخت کا محاصرہ کریں مگر چونکہ مقصود اصلی استحکام
سلطنت تھا اس خبر کے سنتے ہی اپنی فوج کو روک لیا اور اظہار مسرت کیلئے چراغان کیا کہ شاید اسی
ذریعہ سے قوم کی فلاح ہو۔ دربار کو شکریہ کا تار بھی دیا۔ مگر اوسپر سپہدار اعظم کا قصد محاصرہ
سے باز آنا تھا کہ دربار میں پھر وہی فریب آمیز کارروائی شروع ہوگئی [illegible]

**علیگڈھ کا خطرہ** افسوس یوماً فیوماً ترقی کر رہا ہے۔ اختلاف آمین ہو کہ جسطرح تمامی احکام
سلطنت میں ہم یورپین حکام کے ماتحت ہیں۔ اسیطرح علیگڈھ کالج میں بھی جو زیادہ تر شیعوں کے مال
سے قائم ہوا۔ اور اب سنیوں کا قبضہ زیادہ ہے۔ تمامی اہل اسلام تابع ہیں یورپین اسٹاف کے۔ یا یورپین
اسٹاف بھی اوسیطرح سکرٹری و ٹرسٹیوں کا ماتحت ہے جسطرح ہندوستانی ملازم ماتحت ہوتے ہیں۔

یورپین اسٹاف یعنی کالج کے پرنسپل پروفیسر جو انگریز ہیں اسکے خواہاں ہیں تو کوئی جائے تعجب
نہیں کیونکہ وہ حکام وقت کے ہم قوم اور ہم وطن ہیں۔ مگر تعجب تو یہ ہے کہ ٹرسٹیان کالج کی غالب
تعداد یہی چاہتی ہے کہ یورپین اسٹاف ہی افسر رہیں جو کالج کے نوکر اور ٹرسٹیوں کے ماتحت ہیں
ٹرسٹیان کالج کی تعداد [illegible] سے زیادہ ہے جسمیں سے کل پندرہ ٹرسٹی تو سکرٹری صاحب
نواب وقار الملک کے ہمراہ ہیں کہ سکرٹری کو حاکم ہونا چاہیے باقی ماندہ ٹرسٹیوں کی رائے ہے
کہ یورپین اسٹاف کی ماتحتی کرنی چاہیے۔ نتیجہ یہ نکالا جاتا ہے کہ اسوقت میں نواب صاحب مستعفی ہونگے
جو فی الواقع نہایت افسوسناک ہے اور ایسے کالج کی تعلیم یافتوں سے کسی قسم کی امید کرنا اوس سے زیادہ
افسوسناک ہے۔

اب بھی اگر اہل اسلام شریعت کی پابندی اختیار کریں اور حق و باطل میں تمیز کریں تو اونکی
قسمت درست ہو سکتی ہے مگر جب نفس اسلام ہی کو نہ سمجھا تو پھر اوسکی پابندی کیونکر ممکن ہے
یہی اختلاف ہے ہمارے اور دوسرے مسلمانوں کے درمیان میں کہ وہ دنیا کو مقدم سمجھتے ہیں جسطرح
حاصل ہو۔ اور ہم دین کو زیادہ ضروری سمجھتے ہیں کہ کسیطرح یہ محفوظ رہے۔
ٹرسٹیان کالج کو وہی اختیارات حاصل ہیں جو صحابہ کو خلافت یا اقتدار تہا جس سے سب سے پہلے
مسٹر محمود معزول کئے گئے جنکو جو سر سید نے لائف سکرٹری مقرر کیا تہا۔
اب دیکہنا یہ ہے کہ نواب مشتاق حسین خان صاحب دوسرے خلیفہ ہیں یا تیسرے کیونکہ اگر ٹرسٹیوں
سے وہ بازی جیت لیگئے تو یقیناً خلیفہ دوم مانے جاینگے اور خدا نکرے کہ وہ خلیفہ سوم قرار پائیں۔

**خطابات سالگرہ** ہم جناب شمس العلما مولوی امداد امام صاحب اثر رئیس مورہ
ضلع پٹنہ کو مبارکباد دیتے ہیں کہ پہلے آپ شمس العلما تھے اور اب نواب شمس العلما ہو گئے ہیں جناب
سید علی احمد سپرنٹنڈنٹ ریاست رامپور کو مبارکباد دیتے ہیں کہ گورنمنٹ نے سالگرہ کے موقع پر انکو

تحریر شایع ہوئی ہے جو نہایت ضروری ہے۔ امراؤ مرزا (المعروف بہ مرزا حیرت) نے انکار شہادت کے
عجیب دعوی کو مشہور کرنیکی خاطر صحابہ کرام خصوصاً سیدنا حضرت علی کی شان مین اسقدر فحش اور گندے
الفاظ اپنے اخبار مین متواتر شایع کئے ہین جنکو ایک غیرت مند مسلمان پڑھکر لرز جاتا ہے مگر کسی شخص نے امراؤ
مرزا کو جواب دینے کی ضرورت نہ سمجھی کیونکہ نادان سے نادان بچہ بھی سمجھ سکتا ہے کہ امراؤ مرزا نے یہ مسئلہ
شہرت حاصل کرنیکی غرض سے چھیڑا تھا۔ پھر اس مین دخل دینا گویا امراؤ مرزا کے منشا کو پورا کرنا تھا
لیکن افسوس سے دیکھا جاتا ہے کہ بعض جاہل شیعہ سنیون مین اس مسئلہ کے سبب باہمی عناد پیدا
ہو گیا ہے اسواسطے ضروری معلوم ہوا کہ امراؤ مرزا کی ان لن ترانیون کا ایک فیصلہ کن جواب
ہو جائے جسکو وہ اپنے اخبار مین اس طرح شایع کرتے ہین کہ کوئی شخص ان سے مباحثہ نہین کر سکتا
حلقہ نظام المشایخ کے بعض اہل باطن ارا کین نے غیبی اشارون سے بھی یہ معلوم کیا کہ میرزا حیرت
سے ظاہری تمام بحث کر لیا جائے تاکہ وہ علمی دلائل کی معقولیت سے قائل ہو جائین۔ اور اپنی گستاخیون
سے توبہ کر لین ورنہ پھر مواخذہ خداوندی اس دنیا مین ظاہر ہو کر اس خود سری کا بدلہ دیگا۔ چونکہ
حضرات مشایخ نہایت رحم دل اور نوع انسان کے ہمدرد ہین۔ انہون نے سمجھا کہ مرزا حیرت
کو سنجیدگی سے آگاہ کیا جائے ممکن ہے کہ اس طرح وہ غضب الہی کی پکڑ سے بچ جائین لہذا مینے انکی ہدایات
سے اول مرزا صاحب کے پاس ایک دستی خط بھیجا جس مین انکو ایک فیصلہ کن مباحثہ کی دعوت
دی گئی تھی مگر مرزا صاحب نے اوسکو ٹالدیا اس کے بعد اسی مضمون کا ایک رجسٹری خط بھیجا گیا۔ مگر افسوس
ہے کہ وہ بھی واپس آگیا۔ گویا مرزا صاحب مباحثہ نہین کرنا چاہتے۔ مجبور ہو کر آج اخبار کے ذریعہ سے
اعلان کیا جاتا ہے کہ حلقہ نظام المشایخ کے ارا کین محض اس نیت سے کہ ایک مسلمان گمراہی سے نجات
پائے اور دوسرے مسلمانونکو غلطی نہ ڈالے نہایت ٹھنڈے دل کیساتھ مرزا حیرت سے مسئلہ شہادت
پر مباحثہ کرنا چاہتے ہین۔ میرزا صاحب جہان چاہین مناظرہ کر لین انکو معلوم ہو جائیگا کہ حضرات صوفیہ
کرام کا یہ مناظرہ جھگڑے اور فساد سے بالکل پاک ہوگا۔ اور کسی قسم کی ایسی بات نہ ہوگی جس سے نقصانات
کی بو آئے محض خالصاً لوجہ اللہ مسلمانون خصوصاً مرزا حیرت کی بہتری کیلئے یہ عزم کیا گیا ہے امید ہے
کہ مرزا صاحب بجائے سب و شتم کے سنجیدہ طور پر اس دعوت کو قبول کرینگے۔ مرزا صاحب کی منظوری کے بعد
ہم ان حضرات کے نام شایع کر دینگے جو مباحثہ پر آمادہ ہین

منتظر جواب سید محمد ارتضیٰ یعنی محمدی اسسٹنٹ سکرٹری حلقہ نظام المشایخ

انہوں نے ثابت کیا جو درمیان شیعہ و اہلسنت (به استثنائے مرزائی) اتفاقی ہے مہذا ہم بھی مبارکباد دیتے ہیں۔

اب مرزائیوں نے زہر اوگلنا شروع کیا اور ہز ہائنس نواب صاحب دام اقبال پر یہ الزام ہے کہ اونہوں نے مولوی ثناء اللہ صاحب کی شیعہ ٹھونکی اور طرفداری کی اوسکے جواب میں مولوی ثناء اللہ صاحب اون رعایتوں کو جو ہز ہائنس نے مرزائیوں کو عنایت فرمایا لکھتے ہیں دوسرکار کی رعایات دیکھکر میرے احباب جب مجھے کہتے کہ تم ایسی رعایات کو کیوں مان لیتے ہو۔ میں کہتا بھائی سرکار کا آج وہی اصول ہے جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا اصول صلح حدیبیہ میں تھا کہ جو کچھ مشرکین مکہ کہینگے مانونگا ہم حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی طرح گستاخی عرض کریں نہیں بنا جاویگا۔ اہلحدیث مورخہ ۹ جولائی۔

اس جا پر بے اختیار کہنا پڑتا ہے (سچ) برزبان جاری ہے کیونکہ ممکن نہیں کسی شیعہ سے وہ اصول چھوٹ سکیں جو رسول اللہ کے اصول ہیں۔ نہ اہلسنت سے وہ اصول چھوٹ سکتے ہیں جو حضرت عمر کے اصول تھے۔ مگر افسوس یہاں بھی آپ افتراء سے باز نہ آئے کیونکہ اس فقرہ نے حضرت عمر کی روح کو تڑپا دیا ہوگا جو نہایت خندہ پیشانی سے فرماتے ہونگے او ہمنے کب عرض کیا تھا۔ ہمنے تو اعتراض کیا تھا الست نبی اللہ حقا ہمنے تو صاف صاف کہا تھا ما شککت منذ اسلمت کیومئذ یا الا یومئذ ہمنے تو ابوجندل کو تلوار دینا چاہا تھا کہ وہ اپنے باپ کو قتل کرے یہ کیسا الزام ہے کہ تم کہتے ہو ہمنے عرض کیا تھا یہ گلہ ہماری شان کے خلاف ہے۔

اس مناظرہ کی کیفیت سنکر ڈاکٹر النجم کو بھی حوصلہ ہو رہا ہے کہ کسیطرح شرف پاے بوسی ہز ہائنس نواب صاحب دام اقبال حاصل کریں کہ وہاں شیعہ وسنی کے مناظرہ کا دنگل قائم ہو مگر افسوس انکو معلوم نہیں کہ معمولی شریف بھی اونسے تخاطب نہیں پسند کرتے چہ جائیکہ ہز ہائنس کے دربار میں انکو رسائی ہو۔ ممبران کمیشن شیعہ وسنی اونکے شرف کو کافی ہے جسمیں اپنے قوم کی وہ خیرخواہی کی کہ ہمیشہ یاد رہیگا۔

**مسئلہ شہادت پر مرزا حیرت سے مباحثہ**

پیسہ اخبار مورخہ ۳ جولائی میں جب خبر

مقاصد کو بیان کیا ہے۔ اس سے زیادہ توضیح کی ضرورت نہیں۔ مگر میں اپنی رائے آئندہ نمبر میں ظاہر کرونگا انشاء اللہ کیونکہ کام بہت ہے وقت تنگ۔

**سراج مبین فی تاریخ المومنین** خود نام سے کتاب کی اور اسکے مقصد کی عظمت ظاہر ہے کہ جناب امیر المومنین کی سوانح عمری ہے جسکا ہر مومنین کو اشتیاق ہوگا اور کون دل ہے جو اشتیاق سے خالی ہو سکتا ہے مگر افسوس طبایع ایسی واقع ہوئی ہیں کہ اختصار کو سب سے زیادہ ضروری سمجھتی ہیں۔ پھر جناب امیر المومنین کی سوانح عمری اس اختصار سے کیونکر لکھی جا سکتی ہے کیونکہ کم سے کم ابتدائے اسلام سے لیکر تا وفات جناب پیغمبر جتنے واقعات گذرے وہ سب آپکی سوانح عمری میں داخل ہیں نہ محض اس حیثیت سے کہ آپکے زمانہ میں یہ واقعات پیش آئے بلکہ بعد رسول تک کے واقعات سے آپکا تعلق ویسا ہی تھا کہ کسی شخص کے ہاتھ کے واقعات ہوں کیونکہ اگر جناب رسالتمآب قلب تھے تو آپ اونکے دست و بازو تھے اگرچہ حضرت نے تو جناب امیر کو اپنے سر سے تشبیہ دی ہے مگر ہم بخوف نواصب دست و بازو ہی کہتے ہیں اور ڈرتے ہیں

ہم بہت شکر گذار ہیں کہ ہمارے لائق دوست بلکہ عزیز سید اولاد حید رصاحب فوق بلگرامی رئیس کوا تھ ضلع آرہ نے اس خوش اسلوبی سے اس کتاب کو لکھا ہے کہ معلومات کا ایک ذخیرہ فراہم ہوگیا عبارت بھی بہت سلیس حوالے بھی نہایت مستند۔

مگر تصنیف میں تعجیل زیادہ کی گئی باینہمہ اگر شائقین نے قدردانی کی تو دوسری اشاعت میں اس سے زیادہ محاسن جمع ہونگے حجم کتاب ۶۹۲ قیمت عہ جناب مصنف سید اولاد حید ر صاحب فوق کوا تھ ضلع آرہ سے طلب فرمائیں۔

**مناظرہ رامپور** اہلسنت کے فرقہ غیر مقلدین (وہابی) میں فی الحال دو فرقے ہوگئے ہیں ایک مرزائی جو مرزا غلام احمد قادیانی کو نبی مانتے ہیں۔ دوسرا وہ ہی جو عام طور سے وہابی مشہور ہیں دونو بھائیوں میں ایک مدت سے تنازع قائم ہے جسکے تصفیہ کیلئے ہز ہائینس نواب رامپور دام اقبالہ حکم مقرر کئے گئے۔ مرزائیوں کی طرف سے مولوی محمد احسن صاحب امروہوی مناظر مقرر ہوئے اور علمائے اہلحدیث کی طرف سے مولوی ثناء اللہ صاحب امرتسری ہاجون سے مناظرہ شروع ہوا اور روز رجون کو ختم جسمیں بقول اہلحدیث اڈیٹر صاحب در ربکہ اور حیات حضرت عیسیٰ کی

"المعارف" کی اشاعت مین کوشش کی ہے اور لوگ بھی سعی کرین اور جسطرح ممکن ہو یہہ کتاب غیر قومون مین رواج پائے۔ غور کیجئے جب مختلف اقوام کے آدمی آپکو اوس عداوت سے بری سمجھین گے جو اشاعت اسلام کے ویسی فتوحات کے سلسلے مین پیدا ہو گئی ہے کسقدر وہ آپ کیساتھ ہمدردی کرینگے اور اونکی ہمدردی کہانتک آپکو مالی نفع پہنچائیگی۔ مگر یہ شرط ہے کہ پہلے یہہ لوگ آپکی تاریخ اور مذہبی حالات سے واقف کئے جائین پھر باقاعدہ "شیعہ کانفرنس" مین بلائے جائین ورنہ کچھہ بھی نہوگا۔ اسوقت ہم لوگون کو روپے سے زیادہ دماغ کی ضرورت ہے۔

مجھے ان دونون کتابون کے حال لکھنے سے خودستائی مقصود نہین۔ فقط یہہ منظور ہے کہ آیندہ جو کچھ جو شخص لکھے وہ ان کتابون کے انداز بیان اور عنوان تحریر کو خوب غور سے دیکھے اور ہمیشہ نہایت تہذیب اور بے تعصبی کے ساتھہ قلم اوٹھائے۔ خلافت کے جھگڑون اور باغ فدک کو روتے روتے تیرہ سو برس گذر گئے۔ اب میری رائے مین۔ اگر کوئی برا نہ مانے۔ ان باتون سے اعراض کرنا چاہیئے۔ بلکہ بزرگان دین کے سچے اور بے مبالغہ حالات لکھے جائین اونکے حالات سے اخلاقی نتیجے نکالے جائین۔ اونکے اقوال کے ترجمے ہون۔ اونکی حدیثین (جو پہلے سے جانچ لی گئی ہون) اردو مین یا انگریزی مین لکھی جائین۔ ان حدیثون مین جو کچھ فلسفیانہ خوبیان ہون وہ بیان کیجائین۔ اور کوشش کیجائے کہ اسطرح کے رسالے یہہ اخبار یہہ کتابین۔ آریہ سماج۔ ہندو پارسی۔ اور انگریزون کے پاس بھیجے جائین۔ بھولے سے بھی کوئی ایسی حدیث نہ لکھی جائے جو دل آزار ہو۔ بلکہ اخوت عام خلائق۔ سب کے ساتھہ نیکی کرنا وغیرہ وغیرہ مضامین ہون۔ اسی طرح مضامین وعظون مین۔ مجلسون مین بھی بیان کئے جائین۔

معاف کیجئے گا فرض قومی سمجھکر بہت کچھہ بے تکلفانہ گفتگو کی ہے گر مجبور ہون کہ قوم کی اصلاح کیواسطے ابھی اور زیادہ کہنے کی ضرورت ہے۔ ہر مہینے مین مجھے تغیر و اصلاح کی ضرورت محسوس ہو رہی ہے لیکن کوئی سننے والا نظر نہین آتا۔ اگر خدا نے چاہا اور آپلوگون نے خواہش ظاہر کی مین بہت وسعت اور بڑی آزادی کے ساتھہ آیندہ اون تمام اصلاحون کو بیان کرسکتا ہون جنکا وقوع آنا نہایت ضروری ہے۔

ن۔ س۔ خاقان حسین عفی عنہ

جناب نواب سید خاقان حسین صاحب مصنف المعارف نے جس وضاحت سے اپنے

لئے گئے اس خیال سے کہ اپنی مذہبی کتابون سے لکہنا کچہ زیادہ اعتبار نہ بڑہایگا خدا جانے کسقدر انگریزی کتابین دیکھ ڈالین - اصول بیاگرفی کے مطابق حضرت علی مرتضی کے حالات لکھے گئے - اونکے طبعی حالات پر فلسفیانہ بحث - اونکے مصنفات پر ریویو - ہر قول ہر شعر بلکہ ہر جملے کے مطالب کی توضیح بالکل طبعزاد ہے - خدا کا شکر ہے کسی دوسرے مصنف کے احسان لینے کی ضرورت نہین ہوئی -

جب کتاب چھپکر تیار ہوئی اکثر ہندو دوستون نے بڑی خوشی سے اس کتاب کو خریدا چنانچہ بابو برج نراین بی - اے نے جو ایک حق پسند آدمی ہین اپنے پاس سے دس جلدین خریدکین خود بھی پڑہا اور جن کو دی اونکو بھی تاکید کی کہ اس کتاب کو پڑہو اور دیکھو کہ شیعون کی توحید کیسی اعلی ہے - اور یہہ لوگ کسقدر اوس الزام سے بری ہین جو غلطی سے انکے ذمے ثابت کیا جاتا ہے - پنڈت سرجو نرائن آریہ سماج اون موحدانہ لکچر ونکو دیکھکر جو "نہج البلاغۃ" سے ترجمہ کئے گئے ہین وجد آ ہین اور کہتے ہین "یہہ توحید لفظ بلفظ ویدکی توحید ہے افسوس ہملوگون کو آجتک شیعون کا مذہب معلوم نہ تہا ورنہ یہہ غلط فہمی نہ ہوتی" اسکے علاوہ "موڈرک میگزین"، جو آریہ سماجیونکا انگریزی اخبار ہے اور "رہتیا سوفی ان انڈیا" وغیرہ انگریزی اور اردو رسالے بڑی خوشی کے ساتھ اس کتاب پر ریویو لکھنے والے ہین جو شاید جون سنہ کے نمبرون مین شایع ہون -

میرے والد ماجد نواب مظفر حسین خان صاحب نے اس کتاب کی بیس جلدین خرید کین جو فوراً غیر قومون مین تقسیم کر دی گئین - نواب سلطان حسین خان صاحب رئیس کانپور - نواب حیدر سلطان صاحب شمس آبادی - نواب سلیمان حسین خان صاحب - نواب لاڈلے صاحب شمس آبادی - اور نواب اقبال بہادر بی - اے نے بہی اس موقع پر ہر طرح میری اعانت اور سچی ہمدردی کی داد دی - اس شکر گذاری سے اسکے علاوہ کہ مین اپنا انسانی فرض ادا کرون - یہہ بھی مقصود ہے کہ اور لوگ بہی ان پاک طینت نفوس کی تقلید اپنا قومی فرض سمجہین اور جسطرح حکیم پیارے صاحب اور انکے بھائی میر محمد جعفر صاحب اور میر محسن علی صاحب نے

اسکے علاوہ وہ وحشیانہ حرکتین جو اہلسنت کے بزرگان دین فتوحات کے سلسلے مین عمل مین لائے زیادہ تر باعث عداوت ہوگئین - انصاف شرط ہے شیعون نے اہلسنت کے فتوحات سے کیا فائدہ اوٹھایا جو اب اونکے ساتھ اس بدنامی مین شریک ہون -

بہرصورت چونکہ مین اس کام کیواسطے پیدا کیا گیا ہون کہ شیعونکے مذہب کو اون قومون مین رواج دون جو ابتک اس طریقے سے واقف نہین - اسلئے مین نے اپنا قدرتی فرض سمجھکر پہلے انگریزی مین "آشڈی آف شیازم" نامی ایک کتاب لکھی - یہ بمبالغہ ساری دنیا مین پہلی کتاب ہے جو انگریزی مین اس مذہب پر لکھی گئی - سو صفحون سے زیادہ کتاب کی ضخامت نہ بڑہا سکا - افراد قوم سے امداد اعانت نہ تھی جسقدر بار اوٹھا سکا اوٹھایا - جاپان - انگلینڈ - امریکا - ہندوستان جہان جہان مذہبی تذکرے سنے یا جہان کہین کوئی مذہبی سوسائٹی قائم ہوئی مین نے ایک کاپی کتاب مذکور کی روانہ کی - ہز آنر - اور وائسرائے نے اس کتاب کو بڑی خوشی سے پڑہا اور شیعون کیطرف اونکے مخالف فرقے کے بہ نسبت زیادہ مہربانی کرنے لگے -

اس الزام سے بری کرنے کیواسطے کہ شیعہ اور اونکے بزرگان دین (جبتک سریرآرائے سلطنت ظاہری رہے) اون ناجائز حرکات کے مرتکب نہین ہوے جو اس تہذیب کے زمانہ مین بلکہ فی الواقع بری سمجھی جاتی ہین - مینے "المعارف" اردو مین لکھی - قوم و مذہب کی ترقی کیواسطے یہ بھی ضرور ہے کہ قوم اپنی تاریخ سے اپنے ملک کے حال سے پوری واقف ہو - توحید - اخلاق فلسفہ جو ہم لوگون نے فضول سمجھکر چھوڑ دیا ہے اوس سے قوم کا واقف کرنا بہت ضروری سمجھا گیا - اسکے ساتھ یہہ بھی خیال کیا گیا کہ جن غیر مسلمین بندگان خدا کیواسطے یہ کتاب لکھی گئی ہے اگر وہ تاریخ کے ساتھ ہم لوگون کی توحید و اخلاق سے بھی واقف ہوتے جائین گے تو کوئی بیجا نہو گا - جنکے پاس "اسٹڈی آف شیازم" نہین پہنچی وہ اس کتاب سے ایک حدتک اوسکی تلافی کرلین گے -

چونکہ ایک بالکل نیا خیال تہا مینے طرز او عبارت کا انداز بھی بالکل بدلدیا - بزرگان دین کے حالات لکھنے مین بہت کچھہ کوشش کی جہانتک ممکن ہوا انگریزی کتابون سے

روانہ کرنا۔ نواب فتح علی خان صاحب قزلباش لاہور اور میر صاحب خیرپور سندھ کی خدمت مین ایسا زبردست ڈپوٹیشن بھیجا جسمین مولوی سید سبط حسن صاحب ممتاز الافاضل۔ پروفیسر مرزا محمد ہادی صاحب بی۔ اے۔ ڈاکٹر زیرک حسین صاحب بیرسٹران و وکلا کی پارٹی مین سے چند افراد ضرور ہون تمام حصص ملک مین صوبہ پنجاب کی شیعہ تعداد و تعلیم و وجاہت دنیاوی ہر لحاظ سے پست ہین۔ انکو سب سے زیادہ ابھارنے کی ضرورت ہے۔ پنجاب مین دورہ کرنیکے لئے ایکماہ کافی ہوگا۔

مجھکو شیعہ کانفرنس کی اس پالیسی پر سخت تاسف ہوتا ہے کہ بنگال ہو اور صوبجات متحدہ جہان کے شیعہ ہر حیثیت سے اعلیٰ ہین اور جہانسے قومی تحریک شروع ہوئی ہے۔ وہاں تو ڈپوٹیشن بھیجنے مین اسقدر اہتمام کیا جاے۔ اور پنجاب جہان کی حالت بالکل برعکس ہے۔ اسکی طرف سے ایسی بے پروائی برتی جاے۔

حب الوطن من الایمان میرا دل زیادہ اس سبب سے دکھتا ہے کہ مین دہلی کا رہنے والا ہون اور دہلی پنجاب مین ہے۔ اور پنجاب ہی طرفسے کانفرنس ایسی بے پروا ہے حالانکہ یہ حصہ کانفرنس کی توجہ کا سب سے زیادہ محتاج ہے۔ کھڑے ہوجائین چند قابل شیعہ جوان اور ابھارین پنجاب کو اسے

رستم رہا زمین پہ نہ سام رہگیا ۔ مردونکا آسمان کے تلے نام رہگیا

بہی خواہ ملت بندہ سید سلطان رضا عقیل دہلوی

**محمد علی شاہ معزول** افسوس کہ جیسا نام پیارا ملا تہا ویسی اس شخص نے کچھ عزت نہ کی اور وہ کام کیا کہ ہر طرف سے ہدف تیر ملامت بنا۔ ۱۶ ربیع الثانی ۱۲۸۹ھ کو پیدا ہوا اور ۱۳۱۴ ہجری مین ولیعہد مقرر ہوکر صوبہ آذربائجان کی حکومت پر نامزد۔ ذیحجہ ۱۳۲۴ھ مین بادشاہ ایران بنائے گئے اور ۲۵ جمادی الثانی ۱۳۲۷ھ کو تخت و تاج سلطنت سے کنارہ کش ہوکر سفارتخانہ روس مین پناہ گزین ہوے اور ۲۷ کو باقاعدہ معزول کئے گئے ڈہائی سال بادشاہ رہکر تمام زمانہ ناکامی و بدنامی مین ختم ہوا۔

محمد علی مرزا کی ماں چونکہ شاہی خاندان سے نہ تہین اور وزیر مظفر الدین شاہ مرحوم نے طلاق

دیا تھا اسلئے اہل ایران اونکو وارث تاج و تخت نہ جانتے تھے نہ شاہی خاندان کے لوگ جائز ولیعہد مانتے۔ مگر روس کی تحریک باطنی سے امین السلطان نے جو اوسوقت وزیر اعظم تھے اور روس کے شیدائی خلاف قاعدہ سلطنت انکو ولیعہد بنوایا۔

محمد علی مرزا جسوقت سے ولیعہد ہوئے اور فرمانفرمای صوبہ آذربائجان پر مقرر۔ اوسیوقت انکی رفتار رعایا کے ساتھ ایسی ناہموار تھی کہ ہر شخص قلباً انسے متنفر تھا۔

اسیوجہ سے شعاع السلطنت نے جو قانوناً وارث سلطنت تھے او رمرزا محمد علی کی ولیعہدی سے محروم رہے۔ اسمین کوشان ہوئے کہ خود ولیعہد مقرر ہون چنانچہ امیر بہادر سے ... کیا کہ شعاع ولیعہد مقرر ہون مگر یہ سازش ناکام رہی۔

اوس زمانہ مین محمد علی مرزا نے ممبران پارلیمنٹ کو اپنا طرفدار بنانا چاہا اور رنگ ان خضوع و خشوع او نسے پیش آئے کہ کسیطرح انکی ولیعہدی مسلم ہو اور شعاع السلطنت محروم رہے۔

وفات مظفر الدین شاہ مرحوم کے بعد جب یہ تخت نشین ہوئے تو پہلا کام جو بمخالفت پارلیمنٹ کیا یہ تہا کہ رسم تاج پوشی مین کسی ممبر پارلیمنٹ کو مدعو نہ کیا حالانکہ سلطنت مشروطہ کے قواعد سے ہے کہ تخت نشینی و تاجپوشی وغیرہ کل امور باختیار پارلیمنٹ ہوتے ہین کہ قول و قسم کے بعد ممبران پارلیمنٹ تاج شاہی سر پر رکھیں۔

(۱) پارلیمنٹ مین پہلا اعتراض اسیپر کیا گیا تہا مگر جناب حجۃ الاسلام آقا سید محمد صاحب طباطبائی و آقا سید عبد اللہ صاحب بہبہانی نے محض رفع فساد کی غرض سے اظہار کیا کہ منتخب مجلس شوری نے تاج شاہی سر پر رکھا جس سے یہ اعتراض کچھ دنون کیلئے دب گیا۔

(۲) اسکے بعد قصر شاہی مین تاربرقی کا سلسلہ قائم کیا اور اعلان دیا کہ جسکو کسی قسم کی شکایت ہو وہ بلا واسطہ ہمارے حضور مین بذریعہ تلگراف عرض کرے۔ جو قواعد پارلیمنٹ کے بالکل خلاف تہا۔ مجلس شوری نے اسپر بھی اعتراض کیا مگر پھر خاموش ہو رہی۔

(۳) اسکے بعد امین السلطان کو یورپ سے بلا کر وزیر اعظم مقرر کیا حالانکہ اونکو معلوم تھا تمامی رعایا انسے ناراض ہین اور اسکو دشمن قوم و ملت جانتے ہین۔

(۴) امین السلطان کے کہنے پر مشیر الدولہ مرزا نصر اللہ خان جو سلطنت مشروطہ کے حامی

بلکہ بانیوں سے سمجھے جاتے اور مظفر الدین شاہ مرحوم سے انہین نے قانون اساسی پر دستخط کرایا تہا بنا بر مشہور زہر دلوا کر انکا خاتمہ کیا جسپر پہر مجلس شوری مین ایک جوش ہوا مگر دبا دیا گیا۔

اسی زمانہ مین مظفر الدین شاہ مرحوم کے تیسرے فرزند سالار الدولہ نے علم مخالفت بلند کیا مجلس شوری کو مکرر لکہا کہ محمد علی مرزا ہمارے بہائی ہین ہم انکے حالات سے زیادہ واقف ہین کبہی وہ سلطنت مشروطہ کو پسند نہ کرینگے۔ مگر مجلس نے کسیطرح مخالفت محمد علی مرزا کو ناجائز رکہا یہانتک کے سالار الدولہ گرفتار ہوگئے۔

محمد علی مرزا نے اس زمانہ مین ہی ممبران پارلیمنٹ کی خوب عزت و توقیر کی اور ہر طرح سے مجلس ملی کی موافقت کا دعوی کیا یہانتک کہ قومی بنک قائم کرنیکا بذات خود وعدہ کیا کیونکہ اوسوقت پارلیمنٹ کا سب سے زیادہ زور اسی تہا کہ ملی بنک قائم ہو۔

جب سالار الدولہ کا قصہ بہی طے ہوا اور ہر طرح اسنے سمجہ لیا کہ اب کوئی مخالف نہین رہا تو ظاہر بظاہر اسپر آمادہ ہوگئے کہ پارلیمنٹ توڑ دین چنانچہ پہلا کام یہ کیا کہ روضہ خوانون کو اسپر آمادہ کیا کہ وہ ہر جگہ مجلسون مین منبرونپر اسکا اظہار کرین کہ سلطنت مشروطہ خلاف شرع ہے تاکہ عوام کو معلوم ہو پارلیمنٹ ایک ناجائز چیز ہے کیونکہ تمامی ملک ایران شیعہ ہے اور وہ ایسے پابند شرع ہین کہ کوئی امر خلاف حکم شرع نہین کرنا چاہتے۔

ممبران پارلیمنٹ یہان آکر مجبور ہوگئے کہ علمائے اعلام نجف اشرف دامت برکاتہم سے جواز و عدم جواز سلطنت مشروطہ پر فتوی حاصل کرین جسمین آقا ملا محمد کاظم خراسانی و آقا شیخ عبد اللہ مازندرانی دام ظلہم و حاجی ملا حسین بن خلیل رحمۃ اللہ علیہ مقلدین نے اوس ثبات عدم سے کام لیا کہ الحمد للہ اسلامی سلطنت قائم رہی۔

محمد علی مرزا نے ان علمائے اعلام حج اسلام کے مقابلہ مین پای تخت کے بعض علما کو آمادہ کرنا چاہا مگر یہ حیلہ اونکا کارگر نہوا کیونکہ تمامی ایران مقلد علمائے نجف اشرف ہے جہان کے علما اور مجتہدین عظام نے اس پایہ مردی سے سلطنت مشروطہ کی حمایت کی کہ محمد علی مرزا کی کوئی کاروائی چل سکی نہ اون روضہ خوانونکی ذہونلوگونکی جنہین سلطنت نے بصورت علما تعارف کرچکا ہا۔

سلطنت اور پارلیمنٹ کی یہ مخالفت بازی ابہی بذریعہ تحریر و تقریر تہی کہ عباس آقا فدائی ملت نے جانبازی شروع کی اور امین السلطان کو قتل کرکے سلطنت ایران قائم کردی۔

اس واقعہ نے اگرچہ شاہ پر بہت اثر کیا دوسرے ہی روز چند ممبرونکو باریابی کا موقع دیا جس سے فی الجملہ سمجہا گیا کہ اب پارلیمنٹ کی مخالفت نہ کیجائیگی۔ مگر شاہ نے ایک دوسرا پہلو اختیار کیا کہ ادن درباریونکو جو بوجہ قیام پارلیمنٹ علیحدہ سمجہی جاتے بعد حلف و عہد و پیمان داخل پارلیمنٹ کیا ممبران پارلیمنٹ نے انکی شرکت کو غنیمت اور ہوا خواہی وطن سمجہکر قبول کیا جس سے پہر انکو امور سلطنت مین مداخلت کرنیکا موقع ملا اور فساد پہیلانے لگے جس سے صوبہ آذربائیجان مین ایک قیامت قائم ہوی۔

اسی موقع پر رعایا مین پہر ایک جوش پیدا ہوا جسپر قانون اساسی کا ایک ضمیمہ مرتب کیا گیا اور محمد علی مرزا نے خود پارلیمنٹ مین آکر دوبارہ حلف اوٹہایا اور اوس قانون پر دستخط کیا۔

ادہر تو شاہ نے یہ کارروائی کی کہ رعایا کو شرکت پارلیمنٹ و امضائے ضمیمہ قانون اساسی سے مطمئن کیا دوسری طرف یہ کارروائی کی کہ قوم کو معلوم ہو پارلیمنٹ ہی سے یہ فسادات پیدا ہورہے ہین لہذا پارلیمنٹ توڑ دینا چاہیے کہ امن تو حاصل ہو۔ دوسری غرض یہ تہی کہ دوسری سلطنتونکو معلوم ہو اہل ایران قابلیت پارلیمنٹ نہین رکہتے کیونکہ مظفر الدین شاہ مرحوم نے اپنے عہد حیات مین تمام دولت کو مطلع کردیا تہا کہ دولت ایران مشروطہ ہے نہ شخصی اسلئے محمد علی مرزا یہ چال چلے کہ تمامی دول کو معلوم ہوجائے اہل ایران قابلیت سلطنت مشروطہ نہین رکہتے۔

اسدفعہ پہر قوم مین ہیجان پیدا ہوا اور عام شورش قائم ہوی جسپر محمد علی مرزا نے تیسری مرتبہ حلف اوٹہایا کہ ہم سلطنت مشروطہ کے حامی ہین پشت قرآن مجید پر خود اپنا حلفنامہ لکہا اور مہر و دستخط کرکے مجلس شوری کے حوالہ کیا جس سے پہر ایک امن و امان کی صورت قائم ہوی۔ کیونکہ قوم کی قوت وہ دیکہ چکے تہے کہ ادنی مخالفت پر قصر شاہی کو ساری رعایا نے گہیر لیا اور توپ کا دہانہ شاہی عمارت کی طرف لگا دیا گیا۔

جب دیکہا کہ اب ہیجان قومی مین سکون ہے تو روسی سرحد پر روسی فوج کو مدعو

ادہر سفیر ارفع الدولہ مقیم سلطنت ترکی کے ذریعہ سے سلطانی فوجکو دعو کیا کہ سرحد ایران پر قبضہ کرین جسکی ایک غرض یہ تہی

لیا جو واقعہ پہلے سو از مشہور ہے کہ وہان روسیون نے کچھ حصہ ملک پر قبضہ کر لیا۔ اسی موقع پر شاہی گاڑی کے پاس بم کا گولہ ٹوٹا جو خود شاہ کے اشارہ سے تہا تاکہ دول اجنبیہ کو معلوم ہو کہ رعایا ایران مین انارکسٹانہ جرائم ساری ہین۔

غرض اس ڈیڑہ سال مین تین باتین شاہ نے دکہانی چاہی ایک یہ کہ قوم کو اور دول اجنبیہ کو معلوم ہو کہ مجلس بیکار شی ہے کوئی کام نہین کرتی کیونکہ جب وہ کچھ کام کرنا چاہتی ہے تو یہ ایک ایسا فساد نکالتے وہ رک جاتی۔

دوسرے یہ کہ پارلیمنٹ مین کچھ ممبر داخل کئے جو شاہ کے طرفدار تھے کہ دوسرے ممبرون کی کوئی کارروائی چلنے نہ پاتی۔ تیسرے یہ کہ تمامی ملک مین اسطرح فساد کو پہیلایا کہ رعایا عاجز آکر مطالبہ پارلیمنٹ سے باز آئے اور سابق طریقہ سلطنت پر راضی ہو۔

مگر چونکہ شاہ کی بدنیتی کھل چکی تہی سبکو اونکی نیت کا مآل معلوم تہا۔ اسلئے کسی ارادہ مین کامیاب نہوسکے تب اونہون نے بالاعلان مخالفت پارلیمنٹ پر کمر باندہی ہر طرف سے فوج کو بلوالیا یہانتک کہ ۲۳ جمادی الاولی ۱۳۲۶ھ کو عمارت پارلیمنٹ کو توپ سے اوڑوا دیا مسجد و مدرسہ کو برباد کیا طہران مین قتل عام کیا جنرل لیاکوف کو جنرل فوج مقرر کیا پھر طہران کا حاکم بنایا۔

اس واقعہ جگر سوز سے سب مطلع ہین کہ کتنے ممبران پارلیمنٹ توپ پر اوڑائے گئے کیسے کیسے مقدس علما قتل کئے گئے اونکی بوٹی بوٹی کاٹ کر کتونکو کہلائی گئی۔ دو ہزار سے زیادہ مومنین خاص طہران مین کٹے گئے۔ اخبارونکی اشاعت بند کی گئی اڈیٹر اوسکے قتل کئے گئے تار بند کیا گیا کہ یہان کی خبر کہین جائے نہ کہین کی خبر آئے۔

اس واقعہ جانسوز کے وقوع کے بعد شاہ نے حکم دیا کہ مجلس شوری تین ماہ تک معطل رہے۔ اس عرصہ مین شاہ نے ہزارون درخواستین اس قسم کی طیار کرائین کہ ہم سلطنت مشروطہ نہین چاہتے۔ مگر تبریزیون نے انکا وہ قافیہ تنگ کیا کہ کوئی حیلہ انکا کارگر نہوا۔

علماے اعلام نجف اشرف نے اس موقع پر چند مرتبہ شاہ کو نصیحت کی کہ اپنی ضد اور فساد سے باز آئے مگر ہمیشہ اسنے جواب اونکا شوخی و شرارت سے دیا۔ سفیر روسی و انگریزی نے (ع)

مرتبہ اسی طریق سے اور دوستانہ طور سے فہمایش کی کہ کسیطرح اپنی ضد سے باز آئین مگر اسنے ایک نہ سنی۔

آخر نتیجہ یہ ہوا کہ علمائے اعلام نے عام فتوی دیا یہ شخص مرتد ہے۔ یزید ثانی ہے۔ اسکی کسی قسم کی اعانت جائز نہین۔ مالیات دینا حرام جس سے شاہ ایسے مجبور ہوئے کہ ہوش و حواس سب گم ہو چلتے چلاتے پھر روس کو دعوت دی کہ صوبہ آذربائجان پر قبضہ کرلے جسپر چار ہزار فوج روسی نے تبریز پر حملہ بھی کیا اور قومی قوت کو بہت کچھہ منتشر کیا۔ مگر یہ سب حرکت مذبوحی تھی جسنے کوئی اثر نہ دیا کیونکہ ادہر قزوین فتح ہوا جو طہران کا دروازہ ہے کہ قوم کی طرفسے معز السلطان نے اوسپر قبضہ کیا۔ ادہر سپہدار اعظم نے طہران پر چڑہائی کی دوسری طرفسے سردار اسعد اور صمصام السلطنہ نے جو بختیاریون کے سردار ہین طہران پر حملہ کیا جس سے ۱۶ جولائی مطابق ۲۷ جمادی الثانی کو تخت سلطنت ایران اس وجود نامسعود سے خالی ہوا اور شاہ نے سفارتخانہ روسی مین پناہ لی۔ کیونکہ وہ ایکدفعہ کہہ چکے تھے ہمکو روسی جہاز کی ملاحی پسند ہے۔ مگر سلطنت مشروطہ کسیطرح نہین پسند۔ اگر موقع ملا تو سلطنت کو روس کے حوالہ کر دینگے۔ مگر کسیطرح پارلیمنٹ نہ ہونے دینگے۔

آخر جو کہا تھا اوسکو نباہ دیا۔ مگر افسوس انکو اپنا یہ قول نہ یاد رہا جو کہتے تھے ہمارے آبا و اجداد نے بزور شمشیر اس ملک کو فتح کیا ہے ہم بھی جبتک بزور شمشیر اسکو فتح نہ کرینگے آرام نہ لینگے کاش اس قول کو یاد کرکے جنگ پر تل جاتے کہ یہ ذلت نہ دیکھتے کہ روس کے ذلہ خوار بنے۔

مگر یہ امر سب سے زیادہ تعجب خیز ہے کہ بقول وکیل شاہ ایران کے خلع و عزل مین اوتنی خونریزی نہین ہوئی جتنا کہ سلطان کی علیحدگی مین ہوئی تھی حالانکہ سلطان نے ظاہرا بظاہر مخالفت پارلیمنٹ نہین کی تھی۔

اب بفضل خدا سے ایران مین سکون ہے ہر طرح کا انتظام ہو رہا ہے جنرل لیاکوف روس کو واپس گئے شاہ کے پاس شاہی جواہرات تھے جسمین سے دریای نور سپرد تو واپس کیا مگر ابھی باقی جواہرات دینے مین عذر کر رہے ہین پندرہ ہزار لیرہ وظیفہ سالانہ چاہتے ہین جو مشکل ہے کہ پارلیمنٹ منظور کرے۔

ایرانی قابلیت اس سے ظاہر ہے کہ ابھی اس جدید سلطنت کو اطمینان نہین نصیب ہوا ہی آذربائجان مین روسی فوج موجود ہے۔ مگر پھر بھی تعلیمی امور مین دلچسپی لینے لگے۔ آذربائجان مین ایک انجمن قائم ہوی ہی جسکے مقاصد حسب ذیل ہین (۱) وسائل ترقی کا استحکام (۲) علم وفن کو رواج عام دینا۔ (۳) ایک درسگاہ قائم کرنا (۴) دار المطالعہ کھولنا (۵) کتب خانہ بنانا جس مین ہر شخص مفت کتابین دیکھ سکے (۶) ترجمہ وتالیف کے ذریعے سے مفید کتابون کا شایع کرنا (۷) ملکی وغیر ملکی اخبارات ورسائل کا منگانا اور قوم مین اخبار بینی کا مذاق پیدا کرنا۔ اسی طرح شہر خوئی مین ایک شاندار مدرسہ قائم ہوا ہی جسمین یتیم لڑکونکو خود مدرسہ کے خرچ سے اعلی تعلیم وتربیت دلائی جائیگی۔ خوی سے ایک فارسی اخبار بھی شایع ہونا شروع ہوا ہی جسکا نام "مکافات" ہی محمد علی میرزا کے عہد مین ایران کے تمام مدارس اور اخبارات بند تھے۔ دستوری حکومت کو قائم ہوے ابھی ایک ہفتہ بھی نہین گذرا تھا کہ ملک مین ہر طرف سے زندگی کے آثار محسوس ہونے لگے۔

جناب نواب محمد جعفر خان رئیس شمس آباد ضلع فرخ آباد نے اس انقلاب کی تاریخ گردش چرخ (۱۳۲۷) خوب ہی نکالی ہی جسمین انقلاب سلطنت ترکی وایران دونو شامل ہی یہ دو شعر بھی ممدوح کے حسب ذیل ہین

ہر دل ہی سرد گرم ہی بازار رستخیز — ہی حقوق شاہ ورعایا مین جنگ ہی

تصویر غم۔ مرقع ماتم ہے سلطنت — ترکی تمام ہو گئی ایران تنگ ہی

**صدارت شیعہ کانفرنس** کا مسئلہ مرکزی کمیٹی نے طے کر دیا کہ بغلبۂ آرا جناب مولانا السید ناصر حسین صاحب قبلہ منتخب ہوئے۔ مگر یہ سنکر نہایت افسوس ہوا کہ ممدوح نہین قبول فرماتے ایک خاص ڈپوٹیشن اسکے لئے طیار ہونا چاہئے جو جناب ممدوح الالقاب کو اسپر راضی کرے۔

**شکر سازی** امسال شیعہ کانفرنس مین اسکی تحریک کیگئی کہ شیعونکے قومی سرمایہ سے ایک کارخانہ شکر سازی کا قائم کیا جائے جسپر قوم نے جسقدر توجہ کی روئداد شیعہ کانفرنس مندرجہ اصلاح مین آپ ملاحظہ فرما چکے کہ کیسا جوش وخروش پیدا ہوا اور کسطرح قوم نے چندہ کا وعدہ کیا اور مستعدی دکھلائی مگر آخری نتیجہ اوسکا آپ گذشتہ نمبر مین دیکھ چکے کہ اب سکریٹری صاحب قوم سے اپیل کر رہے ہین اپنا وعدہ پورا کرو اپنا نام مہیشنا دہندہ کہلا کر مردہ نہ کہلاو مگر آہ کہان ہم مین ہمت اور کہان مادہ قومیت جو کچھ کر سکین

مئی ۰۹ء

ہم تو ایسی حالت میں گرفتار ہیں مگر غیروں کا یہ خیال ہے کہ جو قوم اس عرصہ کے بعد بیدار ہوئی ہے وہ ضرور کامیاب ہوگی لہذا اسکی تحریک شروع کیگئی کہ شیعوں کو بھی شریک ہونا چاہیے۔ اور اگر شریک نہیں کرتے تو علحدہ اپنا کارخانہ قائم کرنا چاہیے جسکی بنیاد پڑ چلی اور بہت قریب زمانہ ہے کہ سنلینگے فلاں کارخانہ قائم ہوگیا۔ اور ہم اسی حیص بیص میں رہینگے کہ کہیں ہمارا یہ دس روپیہ عـہ غبن تو نہو جائیگا ہزاروں غارت ہو رہا ہے لاکھوں کا وارہ نیارہ ہے مگر اس عـہ کی وہ فکر ہے کہ کہیں کوئی کہا نہ جائے۔

اسپر یہ طرہ کہ کہا جاتا ہے کہ شیعوں سے کیا ہو سکتا ہے۔ انکا کون کام بنا ہے جو یہ بنے گا۔ مگر معلوم نہیں وہ کون شیعہ ہیں جنپر اعتراض ہے تمھیں تو شیعہ ہو تمھیں اسکے کرنیوالے پھر الزام کسپر۔ آپکا کام سرمایہ فراہم کرنا ہے۔ کارکنوں کا کام کام کرنا۔ اگر سرمایہ نہوگا تو کام کیونکر چلیگا۔ کارکن کیا معجزہ دکھائیں یا کسیکا گھر لوٹ لائیں۔

آپ ہی غور فرمائیے کہ آپنے اس تجویز کو پاس کیا۔ بلا کسی قسم کے جبر و اکراہ کے فہرست چندہ پر دستخط فرمائی امید دلائی پھر آپکو کسکا انتظار ہے۔ اٹھیے اپنی آپ مدد کیجیے سرمایہ فراہم کیجیے۔ پھر دیکھیے کیسا کام بنتا ہے۔

**آغا انجنیرنگ اسکول** فیض آباد کی نسبت یہ خبر نہایت مسرت افزا ہے کہ پرنسپل صاحب تامس کالج رڑکی لکھتے ہیں آغا انجنیرنگ اسکول فیض آباد کے تعلیم یافتہ کے نام سب اورسیری۔ نقشہ نویسی۔ ورک ایجنٹی تقرری کیلیے بسفارش سکرٹری اسکول مذکور کے درج رجسٹر کیے جائینگے اور اونکی نسبت بہت کچھ خیال ہوگا۔ اس سرٹیفکٹ سے ہر شخص مطمئن ہو سکتا ہے کہ اس اسکول کے تعلیم یافتہ ان عہدوں کے لیے گورنمنٹ میں بھی خاص طور پر قابل لحاظ ہیں۔ مگر دیکھیے ہماری کب آنکھ کھلتی ہے جو اپنی قوم کی قدر کرتے ہیں۔ حالانکہ اس اسکول کی تعلیم اور اسکولوں سے عمدہ خرچ کم مگر غیر تو غیر اپنے بھی نہ خیال کریں تو کیونکر بنے۔

**علیگڈہ کالج** کا خطرہ کسیقدر تو ضرور دور ہوا ۱۳ جولائی کا جلسہ ٹرسٹیان کالج اگرچہ زیادہ تر بصیغہ راز ہے مگر یہ فیصلہ کہ قبل اعلان ایک ڈیپوٹیشن بحضور لفٹنٹ گورنر بہادر حاضر ہو امید دلاتا ہے کہ جناب نواب وقار الملک کی قومی ہمدردی قابل پذیرائی ہے جسپر ہر طرف سے صدائے تائید بلند ہے ۳۴ ممبر ٹرسٹی آپکے ہمراہی ہیں اور ۱۴ ٹرسٹی پرنسپل کے طرفدار جنمیں سے حاجی اسمعیل صاحب اسوجہ مستعفی ہوئے۔ ہمکو بھی امید ہے کہ نواب صاحب کامیاب ہونگے اور طلبا کا خصوصا طلبہ شیعہ کا خاص طور پر خیال فرمائینگے۔ کیونکہ اگر اپنی قوم نے اونپر اعتماد کیا تو یہ زیادہ قابل تعریف نہیں ہے بلکہ غیروں کا یہ اعتماد کہ اپنے لخت جگر کو آپکے حوالہ کر دیا زیادہ قابل تعریف ہے لہذا امید ہے کہ نواب

اسکا خاص طور پر خیال فرمائینگے خصوصاً امور مذہبی مین کیونکہ نجاست مشرکین فریقین کے یہان مسلم ہے ایک شی جائز کیا ہے دوسرے کے یہان قطعاً ناجائز۔ پھر اوس سے اگر اجتناب کیا جاتا تو فریقین کیلئے موجب کرب ہوگا۔

جناب نواب نصیر حسین خان خیال کے ٹرسٹی علیگڑھ کالج مقرر ہونیسے ہمکو امید ہے کہ اوربھی شیعوں کے حقوق کی حفاظت ہوگی بشرطیکہ ہان مین ہان ملانیوالے ٹرسٹی نہ بنجائین کیونکہ ضرورت ہے کام کی نہ صرف نام کی۔

**تولیت ہوگلی** - افسوس کہ یہ مسئلہ ابھی ہنوز طے نہوا گورنمنٹ بنگال نے سید علی نواب الصفا صاحب کو مقرر کیا تھا جسپر ایک پرزور میموریل بھیجا گیا۔ گورنمنٹ آف انڈیا نے اسپر نظر ثانی کا حکم دیا مگر ہنوز تصفیہ نہین ہوا شیعہ پبلک نہایت بیچینی سے اپنی مہربان گورنمنٹ کے حکم کا انتظار کر رہی ہے کہ یہ ناجائز تقرری کسیطرح منسوخ کی جاے جس سے بڑھکر کوئی حق تلفی ہماری نہین ہو سکتی اور اسی امید پر آجتک شیعہ پبلک ساکت رہی۔

# چشمۂ نجات

## یعنے

# بامحاورہ اردو ترجمہ عین الحیات

یہہ لاجواب کتاب جناب ملا محمد باقر مجلسی علیہ الرحمہ کی تصنیفات سے مشہور و بے نظیر ہے۔ احادیث اخلاق و نصائح و مواعظ و مکارم اخلاق کا مجموعہ ہے۔ حضرت ابو ذر غفاری علیہ الرحمہ کی روایت حدیث کی شرح جناب علامہ نے احادیث و اقوال اہلبیت علیہم السلام سے کی ہے۔ صدہا تمثیلین اور حکایات لطیف پر از حکمت جو آئمہ علیہم السلام سے دنیا و امور دنیا کی تشبیہ مین منقول ہین عجب لطف و خوبی سے اپنے اپنے موقع پر بیان کی ہین ہر ایک مومن کو اس کتاب کا پڑھنا۔ اسپر عمل کرنا باعث بہبودی دنیا و آخرت ہوگا ترجمہ نہایت صاف و بامحاورہ۔ ابتدا مین مختصر حالات علامہ مجلسی علیہ الرحمہ و جناب ابوذر غفاری۔ و سلمان فارسی علیہ الرحمۃ لکھے گئے ہین۔ اس کتاب سے ہر شخص جو کچھ بھی اردو پڑھتا ہو پورا پورا فائدہ پا سکتا ہے۔ اصلی کتاب کی قیمت للعہ تھی مگر ہمنے محض قومی ہمدردی سے اسکی قیمت صرف مبلغ ۶ روپیہ مقرر کی ہے جو نصف کے برابر ہے۔ چونکہ درخواستین کثرت سے آچکی ہین لہذا حضرات جلد طلب فرمائین ورنہ افسوس رہیگا۔

المشتہر

مولوی غلام عباس لاہور محلہ لوہار منڈی کوچہ ننگ پہلہ

عمل کرنے والون کیواسطے بشارت خوشنودی اور ترغیب وتحریص بہی ہے لیکن ان آیات کے منشا کے خلاف توسیع سلطنت کی خواہش نے حضرت فاروق سے بکثرت بلاد وولایات پر یورشس کرائی جسکے سبب لاکہون مسلمان وغیر مسلمانون کی جانین اور املاک ومال ومویشی تلف ہوے اور خدا جانے کسقدر مومنات وغیر مومنات رانڈین ہوئی ہونگی اور کتنے بچے یتیم ہوے ہونگے اور کتنے ناحق اسیر ہوے ہونگے اور کتنے خانہ برباد خانہ بدوش ہوے ہونگے - اور جن عربون کے قوانین وضوابط کے مطابق ماں بہن خالہ بھی سب حلال تھین جسکی ممانعت کے واسطے آیہ حرمت علیکم امہاتکم الخ نازل ہوئی - اون بیباکون سے مفتوحہ مستورات کی کیونکر عصمت بچی ہوگی چنانچہ زوجہ مالک بن نویرہ کا قصہ سبکو معلوم ہے اگر کثیر المقامات وبعید المسافات پر صرف بار برداریون کی فراہمی کے ظلمون پر غور کیا جائے تو اونکا شمار نہین ہوسکتا۔

۱۸۵۷ء کا غدر جن نفوس پر گذرا ہے اونکے دلون سے پوچھو کہ کیا کیا گذر گئی لاکھون بیحطا خانہ نشین مارے گئے لاکھون فاقون سے مرگئے ہزارون عورتین بعزتی وبے پردگی کی غیرت سے کوؤن اور تالابون مین گرگر مرگئین اور جو مطالبین بچ گئے وہ اسکے علاوہ تھے یہ غدر ہندوستان کے چندہی مقامات پر تہا دوم انگریزون کے مقابلہ پر کوئی سلطنت نہ تہی بلکہ اونہین کی سپاہ کے چند بیچے بد معاش تھے جو گہرجانے کی حالت مین مقابلہ کرتے تھے ورنہ اکثر بہاگ ہی جاتے تھے اور حضرت فاروق کے معرکے سلاطین ابن السلاطین سے تھے جہان فتح وشکست بار برداری اور قلعے سب ہی کچھ تھے پس کسقدر جانین تلف ہوکر یہ فتوحات ہوئی ہونگی پھر اہل فرنگ مہذب وتعلیم یافتہ نرم پالیسی کی قوم اور وہ وحشی عرب اونہون نے کیا کچھ نہ کیا ہوگا مگر حضرت فاروق کی عصمت اجماعی ومصلحت اسلام وایمان بھی بسوجہ سے اونکی نسبت اون مظالم کا کوئی الزام نہین دلسکتا بلکہ بفضلہ ہم اونکو محسن اسلام سمجھتے ہین - اور جب مصر مین جاتے ہین تو قسم یا عمر کا نعرہ لگاتے ہین

# دفع دخل

ہمارے بعض معاند بھائی اس دلیل کو اعتراض سمجھکر فرماینگے کہ جب بعض آیات مثل فاقتلوا المشرکین حیث وجدتموھم موجود ہین تو پھر حضرت فاروق کی تمام جنگون کو اسلامی جنگ ماننا پڑیگا اور جو آیات قتال کو آیات مانع قتال یا کفار کا معارض بتایا جائیگا تو جہاد جو قیامت تک فرض اور رکن اسلام ہے اوس سے انکار لازم آئیگا جو صریح کفر ہے۔

اسکا جواب یہ ہے کہ معاذ اللہ ہم اور حضرت فاروق پر اعتراض یہ تو صرف بہتان ہی لیکن تمام آیات کے شان نزول اونہی مواقع کے واسطے ہین کہ جیسے بعض کفار نے آنحضرت یا صحابہ کو جلاوطن کیا یا بعض کفار نے قابو پا کر کسی مسلمان کو قتل کر دیا یا جیسے بعض کفار نے پیغمبر خدا سے تعلیم قرآن و ارکان اسلام کے بہانہ سے بعض صحابہ ہمراہ لیا اور پھر اونکو قتل کرا دیا یا حارث بن عمرو قاصد رسولخدا کو جو بصرہ جا رہے تھے اون کو شرحبیل امیر قیصر روم نے قتل کرایا تھا اور پھر آنحضرت نے سریہ موتہ میں بسر داری زید بن حارث تین ہزار صحابہ کو بھیجکر بدلا لیا یا عبداللہ بن ابی سرح برادر اخیافی عثمان غنی کو جو کتابت قرآن مین تحریف کرتا تھا اور پھر آنحضرت نے اوسکا خون ہدر کر دیا تھا اور ایسے مرتد اور کئی تھے کہ جنکا خون ہدر تھا انمین ایک کعبہ کے پردہ مین لپٹا تو وہین قتل کر دیا گیا یا وہ حلیف و باعہد کہ جنہون نے بعض مسلمانون کی جانین بسر دغا ضایع کی تہین یا کرنیکو تھے پس ان مراتب معاندین کے واسطے اللہ تعالی نے حکم دیا تہا فاقتلوا المشرکین حیث وجدتموھم یعنی مشرکین کو جہان پاؤ قتل کر دو نہ کہ ہر مشرک کو۔

اور جو آیات قتال سے منشاء خدا و رسول ہی فرض کیا جائے یعنی فاقتلوا المشرکین الخ تو حضرت فاروق نے ایسا بھی نہین کیا کہ اون مشرکین و کفار کے بلاد و ممالک لیکر سب کو قتل ہی کر ڈالا ہو۔ بلکہ اون مفتوحہ ممالک کے ہزارون

مسلمان ہوئے اور لاکہون ذمی بنے رہے اور جو کہا جاے کہ حضرت فاروق کی شجاعت وجرات ایسی تہی کہ وہ سلطنتون کو مطیع اسلام بنائے بغیر اور اسلام پہیلاے بغیر نرہ سکتے تہے تو اس خدمت کی سخت ضرورت حیات پیغمبر خدا مین تہی اور حضرت فاروق غزوات وسرایا مین جاتے بہی تہے لیکن اکثر جہادون سے آپکا جان بچاکر بہاگنا تو سنا اور دیکہا گیا لیکن کسی کافر کا قتل یا کسی لڑائی کا جیتنا نہین سنا گیا چنانچہ جنگ احد کی فراری کی نسبت بخاری شریف مین قتادہ سے مروی ہے وہ کہتے ہین کہ

| | |
|---|---|
| وانهزم المسلمون وانهزمت معهم فاذا انا بعمر بن الخطاب فی الناس فقلت ماشان الناس فقال امر الله | کہ جنگ احد سے جب صحابہ بہاگے اور مین بہی بہاگا تو اون فراریون مین حضرت فاروق بہی تہے مینے عمر سے کہا کہ اے |

میان یہہ کیا ہوا تو اونہون نے کہا کہ خدا کی مرضی یعنی ہم کیا کرین انتہی محصلاً۔

اور تفسیر کبیر فخر رازی مین ہے۔

| | |
|---|---|
| ومن المنهزمین عمر الا انه لم یکن من اوائل المنهزمین | کہ احد کے بہگوڑون مین حضرت فاروق بہی تہے لیکن وہ سب سے پہلے نہین بہاگے |

تہے۔ اور درمنثور سیوطی تفسیر آل عمران مین ہے۔

| | |
|---|---|
| قال لما کان یوم احد هزمنا ففررت حتی صعدت الجبل ولقد رأیتنی انزو کانی اروی۔ | عمر نے کہا کہ جنگ احد سے مین بہاگا تو پہاڑ پر چڑہ گیا اور وہان مینے دیکہا تو مین اسطرح اوچہلتا بہاگ رہا تہا جیسے پہاڑی |

بکری۔ اور ازالۃ الخفا مقصد دوم صفحہ ۴۹ مین حاکم سے مروی ہے جناب علی نے فرمایا

| | |
|---|---|
| سار رسول الله صلعم الی خیبر فلما اتاها بعث عمر وبعث الناس الی مدینتهم او قصرهم فقاتلهم فلم یلبثوا ان هزموا عمر واصحابه فجاؤا یجبنونه ویجبنهم اخرجه الحاکم | رسول خدا خیبر کی طرف تشریف فرما ہوئے تو حضرت عمر کو ایک لشکر کی امارت دی جنکا پہرہ شہر ومکانات خیبر کیطرف تہا لیکن ابہی قتال کی نوبت نہ آئی تہی کہ حضرت فاروق بہاگے اور انکے |

ماتحت دوست ہی پس ٹھکانہ پہنچے تو یہ اپنے ماتحتوں کو نامرد کہتے تھے اور وہ ماتحت حضرت فاروق کو نامرد بناتے تھے واللہ اعلم بالصواب انتہی محصلاً۔

اسکے علاوہ حنین و تبوک مین سے تمام ہمراہی صحابہ کی فراری جنمین حضرت فاروق و سیف اللہ وامین الامۃ سب ہی تھے اگرچہ یا اصحاب الشجرہ و یا اصحاب البقرہ کرکے حضرت عباس نے ندائین دین مگر جان جوکھون کے وقت کون کسی کی سنتا ہے یہہ جاوہ جا پس جب خدا نے پھیرا تو پھر آئے اسی طرح حبیب السیر مین ہے کہ سریہ وادی الرمل پر عمرو عاص سردار لشکر بنائے گئے اور حضرات شیخین وغیرہ ماتحت اور پرا وقت پڑتے ہی سردار اور لشکر دونون یہہ جاوہ جا حتی کہ مدینہ منورہ مین آکر دم لیا الغرض کسی غزوہ یا سریہ مین دشمنان پیغمبر سے حضرت فاروق کا قتال کرنا اور کسی کافر کو قتل کرڈالنا ثابت نہین اسی وجہ سے آپکا زخمی ہونا بھی ثابت نہین کیونکہ کس بناید بجنگ افتادہ اگر کسیکو قتل کرتے تو کوئی انپر بھی وار کرتا اور نہ یہ بات صحاح وغیرہ سے ثابت ہے کہ حضرت فاروق نے زمانہ پیغمبر مین کسی بت خانہ کو توڑا ہو ہان حضرت سیف اللہ اور حضرت مغیرہ بن شیبہ سے یہہ جرائتین ثابت ہین بلکہ حضرت فاروق سے تو خود پیغمبر خدا نے کعبہ کا بت خانہ توڑنے کو فرمایا مگر فقط بلحاظ فساد قومی کے سبب سے آپنے صنم خانہ توڑنیکی جرئت نہ کی (دیکھو شروح صحیحین وغیرہ)

اور جو کہا جائے کہ حضرت فاروق اشاعت اسلام کے دلدادہ تھے تو مثل مشہور ہے کہ پوت کے پاؤن پالنے ہین دکہائی دیتے ہین زمانہ پیغمبر مین آپنے ایک حلیف موضع کے لوگون کو بھی مسلمان نہین کیا جو اوس زمانہ مین مطیع اسلام ہی نہین بلکہ مسلمان سمجھے جاتے تھے اور فتوحات پیغمبر کے بلاد و حدود یہہ ہین ۔

حد شرقی صور۔ مسقط۔ عمان۔ القطان۔ القبارہ

حد غربی یمن۔ حجاز۔ مکہ۔ حجفہ۔ جدہ۔ نجران۔ وادی قری۔ خیبر۔ تفار بلبلہ

حد شمالی۔ بنی اسد۔ بنی طی۔

حد جنوبی حضر موت۔ مجامصیرہ

وسط عرب طائف - یمامہ - دراعہ - امیر -
پس معاند صاحب بتائین کہ ان فتوحات پیغمبرین سے حضرت فاروق نے کون گانون فتح کرکے یا بعد فتح اپنی تعلیم و تفہیم سے بزمانہ رسول مسلمان کیا تھا -
اصل حقیقت یہ ہے کہ زمانہ قلیل مین باقبال رسالت پناہی فتوحات کثیر ہوئین اور ان مفتوحہ مقامات کی رعایا و برایا پیغمبر خدا کی صداقت اور انصاف اور عمدگی انتظام و استحکام آسائش کے قوانین سے واقف تھین جس کی شہرت عرب کے پڑوسی بلاد و ولایات تک مین ہوچکی تھی پس اوسی ہوا سے بات بنگئی اور وسعت زمانہ باعث ملنے کے سبب مفتوحات پیغمبر پر اضافہ ہوگیا ورنہ اللہ ہی اللہ تھا - سورہ توبہ مین ہے -

وان نکثوا ایمانھم من بعد عھدھم وطعنوا فی دینکم فقاتلوا ائمۃ الکفر انھم لا ایمان لھم لعلھم ینتھون -

اگر عہد کرکے لوگ بدعہدی کرین یا تمہارے دین پر طعن کرین تو اون آئمہ کفر کو قتل کرو پس اونسے کوئی معاہدہ نہین شاید کہ وہ باز آئین انتہی محصلاً اسی سورہ توبہ مین ان ہی الفاظ سے دوسری آیت آیت کچھہ فاصلہ پر ہے ان دونون سے یہہ ہی استفادہ ہوتا ہے کہ جو عہد توڑین یا طعن کرین تو اونکو قتل کرو تو بتایا جاوے کہ ممالک دور دست مین سے کن کن سے حضرت فاروق کا قبل جنگ معاہدہ تہا اور کس کس نے حضرت فاروق یا اونکے سردار لشکر سے مناظرہ یا مجادلہ و مکابرہ کیا تہا جو حضرت فاروق کو وہ خون ریزیان حلال ہوگئین -

قطع محبت کفار بھی ان شروط سے مشروط تھی - کہ اللہ تمکو اون لوگون

انما ینھاکم اللہ عن الذین قاتلوکم فی الدین واخرجوکم من دیارکم وظاھروا علی اخراجکم ان تولوھم ومن یتولھم فاولئک ھم الظالمون -

دوستی سے منع فرماتا ہے جو تم سے مذہبی لڑائی لڑے اور جنہون نے تمکو جلاوطن کیا یا جلاوطن ہونے پر اعانت کی اور جو لوگ ایسون کی دوستی کرتے ہین وہ ظالم ہین انتہی محصلاً لیکن اسپے تمام

احکام قتال وقطع محبت کفار کیلئے ایکسا اندازہ بتا دیا تھا کہ اوس سے تجاوز نہ کیا جائے چنانچہ سیقول مین ہے۔

فمن اعتدی علیکم فاعتدوا علیہ بمثل ما اعتدی علیکم و اتقو اللہ۔ | کہ مخالف جسقدر تم پر زیادتی کرین اوسی قدر تم بھی اونپر زیادتی کرو اور اللہ سے ڈرتے رہو۔ اور آخر سورہ نحل مین فرما دیا تھا کہ اگر کوئی تمکو ستائے تو تم بھی

و ان عاقبتم فعاقبوا بمثل ما عوقبتم بہ و لئن صبرتم فھو خیر للصابرین | اوسکو اوسیقدر تکلیف دو اور جو صبر کرو تو خدا کے نزدیک صبر کرنیوالے بہتر ہین

انتہی محصلاً۔

پس ان آیات وافی ہدایات اور آیات قتال کی تطبیق کیجائے۔ تو اونکا اوسط یہی نکلے گا کہ دور دراز ممالک کے خاک نشین مشرک وکفار کے قتل یا تباہ کرنیکا بالکل حکم نہین ہے اور جو خدا کا منشاء آیات قتال سے وہی تہا جو حضرت فاروق نے کیا تو علاوہ ان آیات کے خدانے اپنی صفت مین جو (رب العالمین) فرمایا ہے یہہ غلط اور مہمل ملتا پڑیگا اور آیت (لا اکراہ فی الدین کو الحاقی۔

کسی تواریخ وسیر مین یہہ بات نہین لکھی گئی کہ کوئی دور دراز ملک کا کافر بادشاہ قبل سازش فاروق حضرت فاروق پر چڑھ کر آیا ہو۔ یا یہیں بلاد عرب مذکورہ جو پیغمبر خدا کی کوشش واقبال سے فتح ہوئے تھے اونپر کسی بادشاہ نے تسلط کیا ہو جو حضرت فاروق کو اسقدر خونریزی کی ضرورت پڑی کہ لاکھون مسلمان وغیر مسلمانون کو قتل کرا دیا اور لاکھون یتیم واسیر وخانہ برباد کر دیے جنکے نقصانات صدیون مین پورے نہو سکے اور قرآن واحادیث کے ذخائر کثیرہ مقتولان اسلام کے ساتھہ دفن ہوگئے اور بکثرت کتب خانہائے قدیم کہ جن مین علوم وفنون تھے اور پیغمبرون کے حالات تھے وہ سب غارت ہوگئے۔ اور اون بداشتہ خاطر اور خانہ ویران نو مسلمون کے قبول اسلام سے جو فسادات اسلام مین پہیلے اور بادشاہ کے مسلمان بنے رہنے کی خاطر سے مجتہدین بنے اون جاہلون اور منافقون کے اسقاط حدود

میں جو بے سرو پا اجتہادات خلاف قرآن و احادیث کئے وہ مزید برآن ہیں جن کا
تصفیہ آج عقل اول سے بھی نہیں ہو سکتا اور بالخصوص شیعوں کے مطاعن سے
امن نہیں مل سکتا۔ فی الحقیقت ادا لے ارکان اسلام اسلام نہیں ایسی نقل تو بھانڈ
بھی کر لیتے ہیں اگر نماز روزہ حج زکوٰۃ وغیرہ اسلام ہوتا تو پیغمبر خدا کے قبل اور خود اونکے
زمانہ میں روزہ و نماز و حج و زکوٰۃ وغیرہ ادا کرنے والے مسلمان کہلاتے اور آیات
قرآنی کتب علیکم الصیام کما کتب علی الذین من قبلکم اور الحج اشھر معلومات
سے ظاہر ہے کہ وہ کافر یہ اعمال کرتے تھے اور حجۃ اللہ البالغہ میں اسکی صراحت
ہے اور آنحضرت کے زمانہ میں موحد بکثرت تھے لیکن یہ سب باتفاق کافر مانے جاتے
ہیں صرف مسلمان وہ جو ملجاؤ بہ النبی پر پورا ایمان لائے اور حاضر و غائب
رسول کا پورا اتباع کیا اور پھر اس عقیدہ کے ساتھ ارکان اسلام ادا کئے اور
جنہوں نے صرف زبان سے اقرار توحید و رسالت و قیامت کا کیا وہ قرآن کی رو سے
ہرگز مسلمان نہیں خواہ نماز پڑھتے پڑھتے مرجائیں یا روزوں کے فاقوں سے ہلاک
ہو جائیں بس جبریہ اسلام پہلا نا خدا اور رسول کے خلاف تھا۔
الغرض ایسی ہی صریح مخالفتوں کی حلت وجواز کو اسی وجہ سے تسلیم
کیا گیا ہے کہ شیخین کا عصمت اجماعی میں تھی اور اسی عصمت اجماعی کی بدولت خلافت
شیخین کو شبیہ نبوت مانا گیا ہے (دیکھو ازالۃ الخفا)
صرف نزول قرآن کا فرق ہے مگر یہ ضرورت بھی تعمیم و تخصیص وحذف و اسقاط
و تغیر و تبدل و ناسخ و منسوخ کی قرارداد سے پوری ہو جاتی ہے جیسا کہ اصول
عقائد و اصول فقہ و تفاسیر سے ظاہر ہے۔ کہ ایک قرآن کی سیکڑوں رنگ اور
مذاہب کی تفاسیر بن گئیں اور بنتی چلی جاتی ہیں اور مخالف و موافق مسائل
و کفریات سے استنباطات و اجتہادات آجتک جاری ہیں جنکو آریہ بھی پیش کر نیکو
مسئلہ امامت کے اصول عقائد اہلسنت میں ہونیکی چوتھی دلیل یہ ہے کہ آنحضرت
نے من مات بغیر امام زمانہ فقد مات میتۃ جاھلیۃ نے فرمایا جسنے امام زمانہ کو نہ پہچانا اور

وہ مرگیا تو وہ جاہلیت کی موت یعنی کفر کی موت مرا انتہی محصلاً۔ اس صحیح اور مشہور حدیث اہلسنت پر یہ بات قابل غور ہے کہ جس وجود کی شناخت نہ کرنیکا انجام کفر ہو تو اوس کے وجود کے منکر کا کیا انجام ہونا چاہیئے پس جب یہہ حدیث کتب اہلسنت مین موجود و مقبول ہے تو انکے اصول عقائد مین امامۃ کو داخل نہ جاننا تشریع ہے۔

صحابہ رضوان اللہ علیہم نفس امامۃ سے واقف اور اعتقاد امامۃ پر رشید تھے بایں وجہ ارتحال رسول کے وقت سراسیمہ ہوگئے اور باتباع حدیث مذکور نصب امام کی فوراً کوشش کی حالانکہ بقول شاہ ولی اللہ شیخین سے اللہ تعالی نے بذریعہ وعد اللہ الذین امنوا منکم وعملوا الصالحات لیستخلفنہم فی الارض الخ۔ آیت استخلاف عطائے خلافت کا وعدہ بھی فرمالیا تہا اور یہہ ارشاد لفظ وعید سے نہ تہا جو اوسکے ایفا مین احتمال کی گنجایش ہوتی لیکن امامۃ یعنی خلافت کی ایسی اہم فرضیت تہی کہ اوسکا انتظار نہ کرسکے یا اوس پریشانی مین وعدہ خداد ہیان سے نکل گیا پس فوراً ہی سقیفہ پہنچے جو مدینہ سے چہہ میل کے فاصلہ پر مقام تہا اور پہر حصول امامۃ کی فرضیت مین ایسے مستغرق ہوئے کہ رسول خدا کا گور و کفن کچہہ یاد نہ رہا چنانچہ کنز العمال مین عروہ سے روایت ہے

عن عروہ ان ابابکر وعمر لم یشھدا دفن النبی صلعم وکانا فی الانصار فدفن قبل ان یرجعا۔ کہ ابوبکر و عمر دفن رسول کے وقت حاضر نہ تھے وہ انصار مین تھے جب واپس آئے تو دفن پیغمبر ہوچکا تہا انتہی

محصلاً یہہ معلوم ہے کہ عام میت کی تجہیز و تکفین و تدفین ہر ملت مین سب کام پر مقدم ہے اور پہر وہ بہی نائب خدا کی۔ اسکے علاوہ باقتضاء عشق رسول شیخین پر آخری دیدار کا حصول شرف فرض کفایہ نہین بلکہ فرض عین تہا۔ لیکن امامۃ کی فرضیت سب پر غالب تہی اس وجہ سے تجہیز و تکفین پیغمبر کی پرپروا نہ کی گئی۔

ازالۃ الخفا مقصد اول کے صفحہ ۲ مین اسی وعدہ کو ان الفاظ سے [illegible]

اعلان بعض العلماء ذہب الرازی الخلف فی العصر جاء من علی الله تعالی عن شئی العقائد الله

## ۲ پندرھوین شعبان المعظم

عید شبرات مبارکباد کہ روز ولادت باسعادت حضرت صاحب الامر والزمان علیہ السلام ہی لہذا اس تاریخ میمون و مبارک کی یادگار مین پھر وہی رعایت قبول کیجاتی ہی کہ جو صاحب اس تاریخ کو خریدار ہونگے ایک سال تک اونسے نصف چندہ لیا جایگا بشرطیکہ ۱۵ کو درخواست ڈاکخانہ مین ڈالی جاے یا منی آڈر روانہ ہو - یہ رعایت ۳۰ شعبان تک وسیع ہی بشرطیکہ خط مین ۱۵ شعبان لکھا جاے -



سید نظیر حسین پرنٹر پبلشر [illegible]

رجسٹرڈ سی ۳۰۸

# رسالہ

# اصلاح

ماہوار

یہ رسالہ سنی شیعہ نیچری وہابی سب کیلئے ہے

نمبر ۱۱ | بابت ماہ ذیقعدہ الحرام ۱۳۲۷ھ | جلد ۱۲

| نمبر شمار | فہرست مضامین | اسماء مضمون نگاران | صفحہ |
|---|---|---|---|
| ۱ | مناظرہ احمدیہ حصہ ثانیہ | اڈیٹر | ۱ |
| ۲ | ہمارا گذشتہ ماہ | " | ۲ |
| ۳ | شیعوں کا اخلاق | جناب سید نظر احمد صاحب وکیل سیتاپور | ۲ |
| ۴ | عاشورا | جناب سید غلام اصغر صاحب مترجم عدالت ججی مظفرپور | ۹ |
| ۵ | مناظرہ اہلحدیث | جناب حکیم محمد جعفر صاحب بنارسی | ۱۹ |
| ۶ | قرابۃ الرسول | اڈیٹر | ۳۳ |
| ۷ | وراثۃ الرسول | " | ۴۱ |
| ۸ | اہل قرآن کی قدامت | " | ۴۲ |
| ۹ | قبول حق | " | ۴۴ |
| ۱۰ | اجلاس دوم شیعہ کانفرنس | جناب چودہری سید نظیر الحسن رئیس صاحب | ۴۸ |
| ۱۱ | حالات ایران | اڈیٹر | ۵۲ |
| ۱۲ | الامامۃ | جناب شاہزادہ ماہ عالم صاحب گرگانی | ۶۱ |

مطبع اصلاح کھجوہ ضلع سارن سے شایع کیا گیا

جملہ اطلاعات صرف بنام منیجر اصلاح کھجوہ ضلع سارن ہونا چاہئے

**مظفری متیجانہ فنڈ** جناب سید منور حسین صاحب کلرک دو بڑیل کونٹ کنٹونمنٹ لاہور معرفت بابو بالکشن صاحب ہیڈ کلرک راولپنڈی جناب مرزا مقبول حسین صاحب سامانہ علاقہ پٹیالہ عہ میزان

میزان سابق لاعہ للعہ میزان کل لاعہ

**وقف کتب** جناب عابد حسین و وزیر حسین صاحب ہیڈ اسٹریٹ لکھنؤ خبر دیتے ہیں کہ ایک صاحب نے متعلق حمایت مذہب شیعہ اثنا عشریہ بہت سی کتابیں وقف کی ہیں۔ ممدوحین سے طلب کرنے پر بلا قیمت برائے محصول روانہ ہونگی۔

**الکاظم** سوانح عمری جناب امام موسیٰ کاظم علیہ السلام نہایت شرح و بسط سے نواب محمد جواد خانصاحب خلف الصدق جناب نواب زوار علیخانصاحب مرحوم نے محض مومنین کے فائدہ کیلئے تصنیف کی ہے جو عنقریب چھپ کر شائع ہوگی شائقین بہ نشان حسین آباد شیخپورہ ضلع مونگیر طلب کریں بلا قیمت روانہ ہوگی

**ضرورت**۔ مجھے تین کتابوں کی ضرورت ہے جو صاحب ان کتابوں کی قیمت اور حالات سے بذریعہ دفتر اصلاح مطلع کرینگے۔ شکر گذار ہونگا۔ ازالۃ الخفا تصنیف شاہ ولی اللہ صاحب مطبوعہ مطبع صدیقی بریلی المعارف ابن قتیبہ چھاپہ مصر۔ اخبار الدول و آثار الدول مطبوعہ بغداد جن حضرات کو ان کتابوں کا پتہ معلوم ہو کہ کہاں سے مل سکتی ہیں مطلع فرمائیں۔ ۲۸۷۶

**اطباء لکھنؤ**۔ جناب سید مظہر حسین صاحب وکیل لکھنؤ خبر دیتے ہیں کہ جناب حکیم محمد باقر صاحب عرف حکیم او صاحب خلف جناب حکیم شیخ علی محمد صاحب مرحوم بمبئی سے اب لکھنؤ میں تشریف لائے اور یہیں قیام فرمایا جناب حکیم کامنے آغا صاحب نے بھی مرشد آباد سے اپنا تعلق قطع کیا اور مستقل طور پر لکھنؤ میں قیام فرمایا ہے جن سے خلق اللہ کو نفع پہونچ رہا ہے۔

جناب ڈاکٹر میر عباس صاحب لکھنوی نے بھی مدت ملازمت گورنمنٹ پوری کر کے بکمال اعزاز پنشن لی اور پل فرنگی محل پر اپنا مطب قائم کیا۔ الحمد للہ کہ اس سال موت اطبائے لکھنؤ میں جو کمی ہوگئی تھی ان حضرات نے بخوبی اوسکی تلافی کر دی۔

جناب ڈاکٹر مرزا اعجاز حسین صاحب دکٹوریہ گنج میں نہ صرف اپنا مطب مستقل طور پر بکمال خوبی چلا رہے ہیں بلکہ جناب حکیم میر صفدر حسین صاحب مرحوم کے مطب کو بھی زندہ و قائم کئے ہیں۔

جناب سید منظور حسن صاحب ڈپٹی رینجر جنگلات وعدہ ہوا گھاٹ ضلع کیری۔ یہ ضلع کے صنعتی کارخانہ اور مدرسہ کی فہرست چاہتے ہیں کیونکہ ممدوح اپنی غریب قوم کے لڑکوں کی تعلیم اسی ذریعہ سے چاہتے ہیں لہذا جہاں جہاں کوئی ایسا مدرسہ ہو اوسکا پتہ جس میں صنعت و حرفت کی تعلیم دی جاتی ہو ممدوح

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# اصلاح

| جلد ۱۲ | بابت ماہ ذیقعدۃ الحرام سنہ ۱۳۲۷ھ | نمبر ۱۱ |
| --- | --- | --- |

## مناظرۂ امجدیہ حصۂ ثانیہ

للہ الحمد ہر آن چیز کہ خاطر میخواست — آخر آمد زپس پردۂ تقدیر پدید

ہزار شکر کہ مناظرۂ امجدیہ جلد ثانی چھپ گیا جسکا ایک مدت سے وعدہ اور اشتیاق تھا۔ میں یہ نہیں کہہ سکتا کہ یہ کتاب کیسی ہی کیونکہ آپ حضرات جلد اول دیکھ چکے ہیں! قوم کا شاید ہی کوئی متنفس ایسا ہو جو طرز تحریر و تحقیقات جناب مستطاب فخر الحکما دام ظلہ سے نا واقف ہو لہذا اسی قدر کہنا کافی ہو کہ جناب ممدوح کے اعلیٰ درجہ کے تصنیفات سے یہ کتاب بھی ہے جسکی نسبت اکثر فرماتے ہیں کہ (خدانخواستہ) یہ میری آخری تصنیف ہی مگر ہم لوگ دعا کرتے ہین کہ ایسے ہزارون مصنفات آپ کے قلم سے شایع ہوں۔ بحث اس مین اصل وہی ہی وجوب لعن معاویہ۔ مگر نہ صرف معاویہ سے بحث ہی بلکہ کل مباحث پر وہ روشنی ڈالی گئی ہی جو اس کتاب کے مخصوصات سے ہی حجم اسکا ۳۰۰ صفحہ ہی قیمت عہ مگر خریداران اصلاح کو بشرطیکہ چندۂ ۱۳۲۸ھ بھی عنایت فرمائین عہ مین ملیگی اگر چندہ اصلاح و قیمت مناظرۂ امجدیہ بذریعۂ منی آرڈر آیا تو کتاب بذریعۂ بیرنگ روانہ ہوگی کیونکہ بادا محصول بھیجنا بے خالی از خطرہ نہین ہی ورنہ بذریعۂ ویلو روانہ ہوگا۔

دفتر اصلاح نے صرف تین سو نسخے ۔۔۔ اصلاح پرنٹنگ کمپنی سے باین غرض خریدے ہین کہ ناظرین اصلاح کو بطور انعام نصف قیمت پر دیا جائے مگر یہ تخفیف صرف عید غدیر یعنی ۱۸ ذیحجہ تک ہی ورنہ پھر وہی اصلی قیمت عہ ہوگی۔ شائقین جلد طلب کرین۔

عقل و تہذیب اہل حدیث جسکا اشتہار نمبر ۹ مین دیا گیا تھا تاتمام ہی ابھی اسکا مطالبہ نہ فرمایئے۔ منیجر

**ہمارا گذشتہ ماہ**

نہ صرف اسوجہ سے مصیبت خیز رہا کہ ہمارے خاندان کا ایک نصف حصہ ہمیشہ کے لیے صفحہ ہستی سے مٹ گیا کیونکہ عم مرحوم حکیم سید محمد حسن صاحب طاب ثراہ کی صرف ایک دہ سالہ لڑکی تھی جو اس مرحوم کی یادگار تھی ۲۶ شوال کو صرف ایک روز کی تپ و لرزہ مین جان بحق ہوئی جس سے ہمارا گھر جو پہلے ہی عزاخانہ تھا ماتم سرا بن گیا۔ مومنین سے دعاے مغفرت کا امیدوار ہون کیونکہ اب عم مرحوم کی نہ کوئی یادگار رہی ہے نہ نشانی۔

بلکہ تمامی ماہ شوال مین دفتر اصلاح بند رہا کیونکہ نمبر ۹ تو پھر بھی ماہ رمضان کو اور نمبر ۱۰ ۹ شوال کو شایع ہوا کیونکہ کاپی وغیرہ لکھی جاچکی تھی ایک پریسمین بیمار پڑتا تو دوسرا اٹھا کیا جاتا یہان تک کہ بار بار [illegible] پریسمین [illegible] بعد دیگرے بیمار ہو گئے اور کسی طرح کام بھی ہوتا گیا۔ مگر نمبر ۱۱ کے لیے تو یہ مصیبت پیش آئی کہ کاپی نویس سید جو باشندہ جونپور ہین بتقریب عید الفطر ایک ہفتہ کی رخصت لیکر وطن گئے۔ وہان جاکر وہ ایسا بیمار ہوے کہ ذیقعدہ تک نہ آسکے۔ تب مجبوری منشی ظہیر حسن صاحب کو مقام پٹنہ مسودہ بھیجا گیا وہ بھی اپنے وطن تشریف لے گئے تھے بہزار مشقت کچھ کاپیان اُنھون نے بھیجین جس سے یکم ذیقعدہ سے کام شروع ہوا حالانکہ ہمیشہ ایک ماہ پیشتر سے کام شروع ہوتا ہے تب جاکر دوسرے ماہ کے پہلے ہفتہ مین اشاعت ہوتی ہے۔ کچھ کاپیان لکھنؤ مین لکھوائی گئین جسکے لیے اڈیٹر کو خود سفر کرنا پڑا۔

اشتداد مرض کے اعتبار سے کوئی کمی ابھی نہین معلوم ہوتی جو لوگ بیمار پڑ چکے ہین اُنپر ضعف ایسا غالب ہے کہ باوصف صحت کوئی کام نہین کر سکتے۔ اسپر بھی فضل خدا سے اصلاح آپ کو ماہ ذیقعدہ کے اندر ہی ملتا ہے جس سے آپ سمجھ سکتے ہین کہ دفتر کس مستعدی سے قومی خدمت کو انجام دے رہا ہے مگر جو امور تقدیری ہین اُن مین کیا بس ہے

**شکریہ**

ہم اپنے اُن برادران دینی کا کسی طرح شکریہ نہین ادا کر سکتے جنھون نے ہمارے اُن مصائب مین خطوط تعزیت سے ہمدردی کی خدا اُن سب کو جزاے خیر عطا فرمائے کہ واقعا یہ مصائب نہایت سخت گذرے ہین اور مین نہین کہہ سکتا کہ کیونکر صبر کیا گیا۔ نہ صرف بلکہ ماہ رمضان و شوال کے پرچون کی اشاعت ہی اس طور پر ہوئی کہ پرچہ تیار

ہوچکا ہے اور یہ واقعہ پیش آیا شب کو دفن کیا اور صبحکو بریچہ کی روانگی مین مشغول ہوا۔ مگر نتیجہ اسکا یہ ہوا کہ اب قلب مین کسی طرح کی قوت نہین رہی اختلاج قلب سے حالت دگرگون ہو رہی ہے۔ دعا کا امیدوار ہون۔

**ایک مفید تجویز** جناب سید محمد رضا صاحب سب انسپکٹر کل بہار ضلع ہمیر پور نے صلاح نمبر ۱۰ مین یہ تجویز پیش کی تھی کہ خریداران اصلاح تین سال کا چندہ پیشگی حساب فی سہ داخل کردین تو اس سے بہت کچھ سہولت ہو سکتی ہے جناب سید آل احمد صاحب سرویر نمبر ۵ ۲۳ اس تجویز سے اتفاق رائے ظاہر کرتے ہوئے لکھتے ہین کہ ماہ آئندہ مین انشاءاللہ تین سال کا روانہ کر دینگے۔ جناب ... فضل حسین صاحب سب انسپکٹر نمبر ۲۰۶ بھی اس تجویز سے اپنی رائے ظاہر کرتے ہوئے وعدہ فرماتے ہین جناب سید احمد حسین صاحب ... اس تجویز سے اتفاق کرتے ہین۔ اور جن حضرات کو اس سے اتفاق ہو وہ بذریعہ خط مطلع فرمائین۔

ق یہ ہے کہ یہ تجویز جسقدر مفید ہے اسکے بیان کی ضرورت نہین۔ مگر اس وقت کم سے کم دو سو خریدار بھی اس طرح آمادہ ہوان اور عہد کر لین کہ قبل ہر شخص اس حساب سے ... چندہ بھیجدے تو دفتر اصلاح پانچ برس تک مع تمھے نام بلا مطالبہ قیمت جدید صلاح جاری رکھیگا۔ اور اگر صرف ...ہی چار آدمی اس قسم کا عطیہ عطا فرمائین تو جب تک کا چندہ پیشگی ملیگا اس زمانہ تک اصلاح جاری رہیگا۔ مگر حال مین نمبر خریداری لکھنا ضروری ہے

**تقسیم اصلاح** گذشتہ نمبر مین ہم نے اس تقسیم اصلاح کی تفصیل کی تھی جس سے ایکطرح کی غلط فہمی پیدا ہوئی کہ چھپائی۔ لکھائی۔ کاغذ۔ اور مضامین اصلاح مین بھی فرق ہوگا یعنی دو روپیہ والون کو ... قسم کا ملیگا اور دو روپیہ والون کو ادنی درجہ کا ... مقصود نہتھا کیونکہ اصلاح کا بقا اور ترقی تو تمام انھین حضرات کی بدولت ہوجو دو روپیہ چندہ دیتے ہین نہ تین روپیہ والون سے کیونکہ انکی تعداد بمشکل سو بھی نہو گی۔

ہان جو نکہ تنقید بخاری محض علمی کتاب ہے جسمین صحیح بخاری کی ایک ایک لفظ کی جانچ پرتال کیجاتی ہے اور نہایت عرق ریزی سے لکھی جاتی ہے اسپر اکثر حضرات کی نظر نہین

پڑتی نہ اُسکا مذاق رکھتے ہین کیونکہ اکثر ناظرین اصلاح وہ ہین جو سرکاری ملازمت مین ہین جس سے فرصت اُنکو بہت کم رہتی ہو اور پوری طرح سے پرچہ کو دیکھ بھی نہین سکتے اپنے مذاق کی ضروری باتین دیکھ لین اور ڈالدیا جس مین بعض حضرات ایسے بھی ہین کہ ہم کو نہین معلوم پرچہ بھی اُنکو ملتا ہی یا نہین کیونکہ نہ کبھی اُنکا خط آتا ہی نہ کچھ حال معلوم ہوتا ہو جسکا تصفیہ ویلو سے ہوتا ہو کہ جو لوگ کسی کی خاطر یا کسی کے دباؤ سے لیتے ہین۔ وہ ویلو واپس کر دیتے ہین جس سے ہر سال خسارہ ہوتا ہی۔

اس لیے خیال ہوا کہ دو قسمین کر دی جائین کیونکہ بعض شائقین اصلاح ایسے مین کہ ابھی تک گذشتہ جلدون کے نمبر طلب کرتے ہین۔ اگر کسی نمبر مین اتفاقاً کوئی ورق کم ہوجاتا ہی تو فوراً طلب کرتے ہین۔ ذراسی دیر پر شکایت کرتے ہین اور ہم جواب دیتے دیتے عاجز آجاتے ہین۔ لہذا یہ خیال کیا گیا کہ جو حضرات اس درجہ شائق اور قدردان اصلاح ہین کہ ہر سال کی جلدین مرتب کرتے ہین اور اُسکو حرز جان بناکر رکھتے ہین اُنپر اگر ایک روپیہ کا اضافہ کیا جائے اور اُسکے معاوضہ مین اُنکو تنقیح بخاری اور دیگر رسائل جو بطور ضمیمہ شائع ہوتے ہین دیے جائین تو چندان مضائقہ نہوگا اور کسی پر جبر بھی نہوگا کیونکہ جو لوگ ایسے شائق ہین وہ کچھ فارغ البال بھی ضرور ہین اور جو ایسا نہوگا وہ اپنی معذرت ظاہر کرکے قسم اول کا طالب ہوگا۔

دوسرا خیال یہ بھی محرک ہوا کہ اصلاح جیسا پہلے قومی ارگن تھا اب قومی ضرورتون سے اسکی حالت اور بدل گئی تمام قومی ضرورتین اسی پر منحصر معلوم ہوتی ہین اور نیز مضامین مناظرہ سے قوم کی دلچسپی بھی کم معلوم ہوتی ہی۔ اکثر حضرات یہ بھی اعتراض کرتے ہین کہ اصلاح مین کو زیادہ سنیون کی اصلاح ہوتی ہی اپنی قوم کی اصلاح پر کمتر توجہ کی جاتی ہی جو ایک حد تک بہت مناسب اعتراض ہی لہذا یہ تقسیم کی گئی کہ اصل اصلاح سے مضامین مناظرہ متعارفہ قطعاً خارج کر دیے جائین قومی ضرورتون پر زیادہ بحث کی جائے کہ عام و خاص سب کو مفید ہو۔ رہے مضامین مناظرہ وہ کل بصورت رسائل شائع ہون اصلاح کا ضمیمہ قرار پائے اور انھین لوگون کو دیا جائے جو اُسکے

شائق و قدردان ہین جن سے اسی غرض سے ایک روپیہ زائد لیا جائیگا۔ غرض اصلاح کی دونون قسمون مین کسی قسم کا فرق نہوگا۔ مضامین دونون کے ایک ہونگے کاغذ لکھائی چھپائی سب کی ایک ہوگی۔ فرق ہوگا تو صرف اسقدر کہ دو روپیہ والا بلا ضمیمہ ہوگا اور تین روپیہ والا باضمیمہ جس مین تنقید بخاری ضرور ہوگی اور جو ضمیمہ ایسا ہوگا کہ عام طور پر دلچسپی رکھتا ہو وہ دونون قسمون مین شائع کیا جائیگا۔

یہ تھا اصول تقسیم اصلاح کیونکہ اب عام طور پر اصلاح کا حجم ۸۰ صفحہ ہوتا ہی جو کسی طرح دو روپیہ سالانہ مین نہین شائع ہو سکتا۔ اگر اوراق کم کیے جائین تو بہت سی ضرورتین رہی جاتی ہین اور اگر اسی طرح پر شائع ہو تو زیر باری پر زیر باری بڑھتی جاتی ہی جسکا اب تحمل ناممکن ہی اس لیے یہ تدبیر سوچی گئی کہ کسی طرح کچھ آمدنی زائد ہو جس سے آمدنی و خرچ تو مساوی ہو جائے ایک کی امداد سے دوسرے مین مدد ملے۔

مگر چند ہمدردان قوم محض از راہ ہمدردی اسکے نشیب و فراز پر غور کرکے مطلع فرماتے ہین کہ اس سے اصلاح کی اشاعت کو خطرہ معلوم ہوتا ہی کیونکہ عام خیال یہی ہوگا کہ تین روپیہ والے اعلی درجہ کا اصلاح پائینگے اور دو روپیہ والے ادنی درجہ کا۔ جس سے عام بیدلی پیدا ہونے کا اندیشہ ہی۔ اور میرا تجربہ بھی کہتا ہی کہ جس قدر ہماری قوم مین علم کا شوق زیادہ ہی اسی قدر افلاس و عسرت بھی غالب ہی۔

پھر آج تک یعنی تاتاریخ (۲۰) ذیقعدہ جو درخواستین تین روپیہ کی موصول ہوئین انکی تعداد صرف (۷۰) ہی جس سے کوئی نفع دفتر کو نہین معلوم ہوتا کیونکہ ضخامت کے اضافہ سے کوئی کام نہین چل سکتا آئندہ اسلئے تقسیم اصلاح ملتوی کیا جاتا ہی نہ دو قسم کا اصلاح شائع ہوگا نہ دو قسم کا چندہ ہوگا۔ عام چندہ سالانہ دو روپیہ رہیگا اور رعایا نہ بدستور سابق صہ۔ یا ارباب ہمت کی ہمت۔ اصلاح کی اشاعت وغیرہ مین فرق نہوگا۔ مگر صفحات اس کے (۵۰) یا (۵۶) سے زیادہ نہ ہونگے۔

ہان یہ ضرور ہی کہ جو حضرات اصلاح کے قدردان ہین وہ اپنا چندہ سالانہ جو کچھ دینا ہو بذریعہ منی آرڈر قبل از محرم عنایت فرمائین مگر نمبر خریداری ضرور لکھین اور جو صاحب

خواہان ویلو ہین وہ ایک کارڈ کے ذریعہ سے ویلو کی اجازت دین۔ یا کسی قسم کا عذر ہو یا ابھی چندہ دینا نہ چاہتے ہون تو وہ مطلع کرین کہ مطابق اُسکے تعمیل کی جائے یا اگر انکار ہو تو اُس سے مطلع کرین کیونکہ بعد روانگی نمبر ۱۲ عام طور سے انعامی رسالہ ارسال الیہین بذریعۂ ویلو ۶عہ روانہ ہو گا کہ قبل از محرم فیصلہ ہو جائے۔

ہان اسوقت تک جو خطوط متعلق تقسیم اصلاح موصول ہوے ہین سب کا نوٹ کر لیا گیا ہے لیکن جب تک حکم ثانی نہ آئیگا کسی کے نام تین روپیہ کا ویلو نہ جائیگا۔ کیونکہ مین نے ضمیمہ کی قید اور تقسیم اصلاح کا خیال اسوقت ملتوی کر دیا ہے۔

ہان جو حضرات اپنے انعام مین مناظرۂ احمدیہ حصہ ثانیہ کو بجاے ۶عہ ایک روپیہ مین لینا چاہتے ہین وہ بذریعۂ کارڈ مطلع فرمائین کہ فوری تعمیل کی جائے ورنہ بعد روانگی اصلاح نمبر ۱۲۔ اس قسم کی فرمائش کی تعمیل مین نہایت دقت ہو گی۔

ہان اگر آپ حجم رسالہ بڑھانا چاہتے ہین کہ پھر مثل سابق ۸۰ صفحہ تک ہو جائے اور چندہ مین کسی طرح کا اضافہ نہ ہو تو ہر شخص ایک خریدار پیدا کرے جس سے امید ہو کہ پھر مثل سابق ۸۰ صفحہ تک اصلاح کا حجم بڑھ جائے۔ اڈیٹر

## شیعون کا اخلاق

خلق محمدی سے ہر کہ ومہ واقف ہے۔ یہ وہ خلق تھا جسکی مثال اس وقت تک دنیا مین نہین ہوئی اور نہ آیندہ ممکن ہونا قیاس مین آتا ہے۔ عربستان سے جاہل اکھڑ منافق اور سنگدل مقام پر مبعوث برسالت ہونے کے لیے اگر کسی رسول کا انتخاب ہوسکتا تھا تو ہمارے نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ کا۔ اُس ناہموار مقام کو ہموار کرنے کے لیے قادر مطلق نے آنحضرت کو علاوہ دیگر صفات کے صفت خلق بھی بدرجۂ اتم عنایت فرمائی جس طرح آپ پر نبوت کا خاتمہ ہوا اُسی طرح خلق کا بھی خاتمہ ہوا۔ ابتداے رسالت سے آخر زمانہ تک ہزارون شخص مسلمان ہوے جن مین بہت سے بصدق دل اور بہتیرے محض کسی نہ کسی مصلحت سے لیکن حضور کے خلق سے ہر فرد کو حصہ برابر ملتا تھا حضرت کو ہر دل کا حال اپنے دل کی حالت کی طرح معلوم تھا۔ ہر شخص اپنے دوست و دشمن کو پہچانتا ہے

مخلص اور ظاہردار کا امتیاز کرسکتا ہو۔ سرورکائناتؐ باوجودیکہ علم لدنی رکھتے تھے مگر حالت نہانی کا ظاہر کرنا اور منافق دلون کا حال بیان کردینا شان پیغمبری و خلق محمدی کے خلاف تھا۔ دلون کے راز ہائے نہانی کے افشا کرنے مین خلائق آنحضرت سے کھٹک جاتی اور اسلام کی ترقی مین ایک گونہ رکاوٹ ہو جاتی۔ علاوہ اسکے اسوقت کی مصلحت بھی یہی تھی کہ تعداد مسلمانون کی خواہ وہ ظاہری ہون یا باطنی بڑھے تاکہ کفار عرب کے دلون پر صولت اسلام طاری ہو اور خلائق کثرت مسلمین دیکھکر مذہب اسلام کی طرف متوجہ ہو۔ ترقی اسلام کی کوششونمین آنحضرت کو تکلیفات جسمانی و روحانی پہونچائی گئی مظالم مین گرفتار کیے گئے۔ وطن چھوڑوایا گیا مگر باانیہمہ حضور ہر ایک مخالف سے برتاؤ کرنے مین صفت خلق و مروت پر قائم رہے۔ علی مرتضیٰؑ اُسی نبی برحق کے وصی برحق تھے خلق محمدی ہین نبی کے قدم بقدم تھے جب بنی بنائی سلطنت اغیار کے ہاتھ لگی اور اُنھون نے خاندان رسالت سے ناپسندیدہ برتاؤ کیے تو حضرت نے محض اسلام کی محبت مین جسکو رسول اللہ نے بمعاونت جناب امیرؑ قائم کیا تھا اور جسکی بنیاد کو ابھی کچھ زمانہ نہین گذرا تھا باہمی جنگ و جدل ناپسند فرمایا اور خاموشی کو ترجیح دی اور اُن تمام اندیشون کو جن سے خانہ جنگیون کا خیال ہوسکتا تھا دور کردیا مگر پھر بھی حضور پر طرح طرح کے مظالم ہونے لگے نئے نئے بہتان باندھے جانے لگے الا حضور نے تحمل و بردباری سے برداشت کیا اور مخالفین سے بہ خلق و آشتی پیش آتے رہے حضرت کو یہ بھی خیال تھا کہ جھگڑا کرنے مین بناء اسلام متزلزل ہوجائیگی کفار اسلام پر خندہ زنی کرینگے۔ جنگ و جدل کی حالت مین اُس نگاہ وقعت سے جس سے آج زمانہ علی مرتضیٰ کو دیکھ رہا ہی ہرگز نہ دیکھتا بلکہ یہ کہنے کو ہوتا کہ علیؑ کی کوششین اشاعت اسلام مین سلطنت کے لیے تھین محض خدا کے واسطے نہ تھین۔ علی مرتضیٰؑ نے واقعی معاملات اسلام مین بعد رسول مقبول اُسی علی پالسی سے کام لیا جو ایک بڑے مدبر۔ دور اندیش۔ اور خوش فکر کے لیے لازم ہے۔ مخالفین نے کوئی درجہ برائیون کا اُٹھا نہین رکھا لیکن ہر موقع پر آپ

خلق محمدی سے کام لیتے رہے - اور کھلے ہوئے دشمنون سے وہ عمدہ برتاؤ کرتے تھے جو کہ دوست کے لیے سزاوار ہوتا ہی - علی مرتضیٰ ہمارے امام اول نے ہم لوگون کو عملی سبق دیا ہی کہ ہم بہ خلق و مروت اپنے اور اپنے مذہب کے دشمنون سے پیش آئین خواہ کیسے ہی شدائد ہم پر کیون نہ ہون مگر ہم کو صبر و حلم و مروت و آشتی سے کام لینا چاہیے - ہمارا ظرف یہ ہونا چاہیے کہ ہم اُنکے نفاق و عداوت کو نہایت متانت و بردباری سے برداشت کرین اور اُنکی گستاخیون اور دریدہ دہنیون سے درگذرین اور اُنکا شیوا یہ رہے کہ وہ اپنی مخالفت و منافقت سے باز آئین اور اپنے دست تعدی وظلم کو دراز رکھین - اگر ہم مین علی مرتضیٰ کی تعلیم کے موافق وہ خصائل حمیدہ جن کو اوپر لکھا گیا ہی پیدا ہو جائین تو ہمارے مذہب کی خوبی کا ایک زمانہ معترف ہو اور تمام عالم کو ہم اپنی طرف بلا پند و وعظ گرویدہ کرلین - فقط

سید نظیر احمد رضوی وکیل سیتاپور

**اصلاح** حق یہ ہی کہ حضرت ہی کی تعلیم اخلاق کا یہ نتیجہ ہی کہ ہم آج اپنے غیرون سے اُسی طرح ملتے ہین اور ہم اُنکے نفع و نصح کے خواہان ہین - مگر وہ ہم کو اُسی نگاہ سے دیکھتے ہین جس نگاہ سے وہ جناب امیرؑ کو دیکھا کرتے کہ ادھر شیعون کا نام آیا اور وہ بگڑے - اسی لیئے ہم لوگ ہر بات مین اُنکے ساتھ برفق و مدارا پیش آتے ہین کیونکہ کسی طرح بھی ہو کلمہ گو تو ہین -

بیشک شیعہ اصلی وارث اسلام ہین اور اُنکے اخلاق و آداب وہی ہونے چاہیئین جو حضرات ائمہ ہدی علیہم السلام کے تھے کہین ہم کو بدخلقی - بدتہذیبی نکرنی چاہیے بلکہ نہایت آشتی اور نرمی سے کام لینا چاہیے کیونکہ یہی تعلیم رسول ہی اور یہی تعلیم ائمہ ہدی علیہم السلام - اگرچہ اپنے نفس پر کیسے ہی شدائد گذرین - مگر اسکا یہ مطلب نہین ہی کہ ہم اُنکو خلاف شریعت کرنے دین اور اُسپر بھی سکوت کرین کیونکہ ایسا کرنا خلاف شریعت و خلاف عزت ہی ؎ درشتی و نرمی بہم در بہ است ✦ چو رگزن کہ جراح و مرہم نہ است -

اڈیٹر

